کا تارک مرتکب گناہ کبیرہ و مستحقِّ عذاب سمجھا جاتا ہے کیونکہ فرمان واجب
الاذعان مؤکد ترتیل اور تجوید صادر ہوا ہے پس جیسا کہ ہم امت محمدیہ صلی اللہ
علیہ وسلم سمجھنے مین معانی اور تعمیل اوامر و نواہی کلام ربانی کے مامور اور مکلف
ہین اسی طور سے صحت الفاظ اور صحت مخارج حروف قرآن شریف کے
بھی محکوم ہین اور ہمکو تقلید اور اتباع اُس طریقہ اور صفت کی لازم ہے
کہ جسکو ائمۂ قراءت نے بسندِ متصل صحیح الاسناد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
سے کہ افصح فصحاء عرب ہین اخذ کیا ہے۔ اور اس وقت مین ایسے لوگ
جو اسکی تعلیم اور تعلّم مین مشغول ہون اور ایسے شائقین جو اس علم کی
تلاش مین مصروف ہون کم نظر آتے ہین۔ اگرچہ خاص خاص لوگ اس
علم سے واقف ہین مگر چونکہ لوگ بغرض حصول اِس نعمت علیا کے
انکی طرف رجوع نہین کرتے لہذا اس فن شریف کی وقفیت اُن ہی تک
محدود ہے اور عوام محض بے بہرہ رہکر اوس وعید مین داخل ہوتے ہین کہ

جنکے حق مین سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات نے ارشاد فرمایا ہے کہ

رب قارئ للقرآن والقرآن یلعنه پس افسوس

یہ ہے کہ اکثر لوگ جنکو شمہ وقوف اِس علم مین نہین ہے اسکے حاصل

کرنے پر قادر ہین لیکن بسبب کم ہمتی و پست حوصلگی اِس فن کے ماہرین

کی طرف رجوع نہین کرتے۔ بلکہ غلط خوانی اور تحریفِ قرآنی پر مصر ہین گویا

یہ خیال کرتے ہین کہ سیکھنا تجوید کا امر ضروری نہین ہے۔ جبکہ یہ علم

افضل علوم اور اصل جملہ فنون ہے اور ذات باریتعالیٰ کے کلام کے

ساتھہ علاقہ رکھتا ہے اور دیگر علوم کلام الٰہی سے متفرع ہین پس مقام

غور ہے کہ جس علم کے سیکھنے سکھانے مین رضامندی خالق کی پائی جاتی

ہے اور اُسکے ترک مین عدول حکم الٰہی جو باعث گناہ ہے ثابت ہوتا ہے

تو اُسکے حاصل کرنیکو غیر ضروری خیال کرنا صریح غلطی و گمراہی ہے یا

نہین ؟ لہذا اہل اسلام کو چاہیے کہ اِس علم کے تعلیم و تعلم مین سعی و ہمت

کو خرچ کرین اور اپنی اولاد کو وقت تعلیم قرآن مجید کے مسائل ضروریہ
تجوید سکھاوین۔ اسلئے کہ ابتدا مین حصول اس امر کا آسان ہوتا ہے اور
بعد حالت کبرسنی مین دشواری پڑتی ہے۔ چونکہ مقدمہ جزریہ مصنفہ امام
جزری علم تجوید مین معتبر کتاب ہے لیکن بزبان عربی اور نظم ہے اسوجہ سے
عام پر سمجھنا اُسکا دشوار ہوتا ہے سوا اسکے اور کتب جو جامع مسائل
علم تجوید ہون عموماً نہین پائے جاتے اسلئے صرف چند ضروری ابواب
متن جزری کے اس کتاب مین درج کئے جاتے ہین اور عام مسائل
تجوید جنکا جاننا ہر ایک قاری قرآن کو بہت ضروری ہے وہ دوسری کتب
وغیرہ سے جنکا ذکر خطبہ کتاب ہذا مین ہوا ہے موافق اونکے بغرض فائدہ
عام زبان اُردو مین بیان کئے گئے ہین تاکہ سمجھنا اور یاد کر لینا اون کا
اہل ہند کو من کل الوجوہ آسان ہو

## بیان ماہیت علم تجوید اور موضوع اور

# غایۃ اور ثبوت

جاننا چاہیے کہ علم قرأت کے دو فن ہین ایک علم قرأت سبعہ و عشرہ جسمین اختلاف ائمۂ قرأت اور اُنکے قواعد بیان کئے گئے ہین دوسرا علم تجوید جسکے قواعد کے متعلق اس مختصر کتاب مین بحث کیگئی ہے۔ **تجوید** کے معنی لغت مین تحسین کے ہین اور اصطلاح مجوّدین مین عبارت ہے پڑہنے سے قرآن مجید کے صحت الفاظ کے ساتھہ اس طور پر کہ ہر حرف اپنے اپنے مخرج سے جدا جدا خارج ہووے اور استحقاق صفاتی بھی ہر ایک حرف کا اوسکو دیا گیا ہو اور موضوع اس علم کا یعنی وہ چیز کہ اہل فن تجوید اسکے احوال اور احکام سے گفتگو کرتے ہین کلمات قرآنی ہین۔ اور **غایۃ** یعنی نتیجہ اور نفع اس علم کا یہ ہے کہ کلمات قرآنی مین خطاء لسانی سے بچے۔ اب سمجھنا چاہیے کہ علم تجوید کے جمیع قواعد پر عمل کرنا فرض نہین ہے بلکہ بعض افراد سنت اور مستحسن ہین۔ اور بعض

اور تجوید کے فرض کفایہ اور عمل کرنا اوس پر فرض عین ہے چنانچہ ملا علی قاری رحمہ نے اس شعر جزری

| من لم یجود القرآن آثم | والاخذ بالتجوید حتم لازم |
|---|---|

کی شرح میں لکھا ہے۔ اخذ القاری بتجوید القرآن فرض لازم وحتم دائم ثم ھذا العلم لاخلاف فیہ انہ فرض کفایۃ والعمل بہ فرض عین علی صاحب کل قرأۃ وروایۃ۔ اور یہ بھی لکھا ہے فالمخرج للحرف کالمیزان یعرف بہ ماھیتہ و کمیتہ والصفۃ کالمحك والناقد یعرف بھا الھیئۃ والکیفیۃ ولولا المخرج والصفۃ لکان الکلام بمنزلۃ اصوات البھائم التی لھا مخرج واحد ولا یفھم المرام۔ خلاصہ اس عبارت کا یہ ہے

کہ مخرج واسطے حروف کے بمنزلہ ترازو کے ہے کیونکہ پہچانی جاتی ہے مخرج
سے ماہیت اور کمیت حروف کی اور صفات بمنزلہ کسوٹی کے ہین کہ جانی
جاتی ہین اون سے کیفیت حروف کی اور اگر یہ دونون نہون تو البتہ
ہوجائیگا کلام بمنزلہ آواز بہائم کے کہ اونکو مخرج اور صفت ایک ہی دیا
گیا ہے۔ اور تفسیر احمدی مین مذکور ہے کہ حق سبحانہ وتعالیٰ نے حکم فرمایا
ہے ساتھ ترتیل قرآن کے اور یہ ترتیل بموجب قول حضرت علی کرم اللہ
وجہہ کے عبارت ہے پڑہنے قرآن مجید سے ساتھ رعایت وقوف اور ادای
حروف کے اونکے مخارج سے۔ لہذا یہ ترتیل فرض عین ہے۔ جو شخص اس قسم
کی ترتیل سے نہ پڑہے گا قرآن مجید کو نماز مین تو نماز اوسکی فاسد ہوجائیگی
اسواسطے کہ ترتیل یعنے تجوید مامور بہ ہے اور اس امر کے واسطے کوئی ناسخ
نہین ہے بلکہ یہ امر محکم واجب الاذعان والعمل ہے اور عبارت اوسکی
یہ ہے۔ ان اللہ امرھم بترتیل القرآن واوجب علیھم

وهو ما نقل عن علی رضی الله تعالیٰ عنه من رعایة الحروف من المخارج کما صرح به فی الحسینی و الزاهدی وهو فرض فی الصلوٰة نفسہا بدونه لانه مامور به ولم یکن له ناسخ وکتب الفقه مشحونة بذلك۔ اور جہد المقل میں مرقوم ہے۔ ثم هذا العلم لاخلاف فیه انه فرض کفایة والعمل به فرض عین۔ البتہ تجوید قرآن کی باعتبار بعض قواعد کے مانند اظہار وادغام واخفاء وترقیق وتفخیم کے فرض عین نہیں ہے بلکہ یہ تجوید سنت ہے اور ترک اس تجوید کا موجب کراہت تحریمیہ ہے اور تارک پر خوف گناہ کا ہے چنانچہ ملا علی قاری رح نے شرح جزری میں تحریر فرمایا ہے۔ الاخفاء والقلب والاظهار والادغام وامثال ذلك لاشك ان هذا النوع مما لیس

حاشیہ: ن یعنی نفس الصلوٰۃ

بفرض عین یترتب علیہ العقاب الشدید
وانما فیہ خوف العقاب والتھدید حاصل کلام اور
خلاصہ مرام یہ ہے کہ تجوید من حیث العمل تین۳ قسم پر ہے ایک فرض عین
وہ یہ کہ ادا کرنا حروف کا مخارج سے باداے صفات لازمیہ کے اور برعایت
وقوف کے کہ قاری قرآن کو اسقدر تجوید ضرور ہے تارک اوسکا گنہگار
اور امامت اوسکی ناجائز ہے ۲ دوسری قسم سنت اور وہ یہ ہے کہ ادا
کرنا حروف کا مخارج سے ساتھہ اداے صفات عرضیہ کے مانند تفخیم و
ترقیق کے کہ اسقدر تجوید کا تارک مرتکب کراہت کا ہے اور ارتکاب
کراہت کا موجب گناہ صغیرہ ہے اور مداومت کرنا گناہ صغیرہ پر
گناہ کبیرہ ہے اور ۳ تیسری قسم مستحب یعنی ادا کرنا قواعد مشکلہ کا کہ جنکا
جاننا بغیر قاری ماہر کے دشوار ہے جیسا روم اور اشمام اور اختلاس وغیرہ
وغیرہ - اب جاننا چاہیے کہ بعض لوگون کے خیال مین آتا ہے کہ فقہ

کی کتابونمین تجوید وترتیل کو مستحب لکھتے ہین اور تجوید کی کتابونمین فرض
اسلئے درمیان مضمون دونون کے اختلاف پایا جاتا ہے اوسکا جواب
عبارت مذکورۂ بالا سے صاف ظاہر ہے کہ نزدیک قرّاء کے تجوید بجمیع مسائل
فرض نہین ہے بلکہ بعض افراد اوسکے سنت اور بعض مستحب اور ایسے ہی
سب مسائل تجوید کے فقہاء کے نزدیک مستحب نہین بلکہ بعض مسائل
تجوید جیسا ادا کرنا مخارج حروف کا و لحاظ صفات لزومیہ کا جنکی رعایت
کرنی ضرور ہے اور ترک رعایت سے فساد معنوی ظہور مین آتا ہے
واجب العمل ہین تاکہ نماز مین جو رکن اعظم اسلام کا ہے اوسمین نقص
نہ آوے اور امام جزری کہ معتبر فقہاء سے شمار کیے جاتے ہین کتاب النشر
مین لکھتے ہین کہ علماء نے اس بارہ مین اختلاف کیا ہے کہ اگر کوئی
شخص کسی حرف کو دوسرے مخرج مین ادا کرے تو نماز اوسکی صحیح ہے
یا نہین پس اصح مذہب یہ ہے کہ نماز اسکی صحیح نہین ہے اور عبارت

امام کی یہ ہے۔ اختلفوا فی صلوٰۃ من یبدل حرفاً بغیرہ سواء ہ تقارباً او تجانسا واصح القول عدم الصحۃ کمن قرء الحمد للہ رب العالمین او المغضوب بالخا اور فتاویٰ قاضی خان مین مذکور ہے کہ اگر کسی حرف کو دوسرے حرف سے بدل دینے کی وجہ سے معنی کلام پاک کے فاسد ہو جاوین اور ایسا کلمہ کلام اللہ مین بہی نہ ہو جیسا۔ فسحقا لاصحاب السعیر کی جگہہ فسحقا لاصحاب الشعیر پڑہا جاوے تو باتفاق جمیع ائمہ کے نماز فاسد ہے اور جب معنی مین فساد نہو اور ایسا کلمہ کلام الٰہی مین بہی پایا جائے تب فقہای عظام نے بصورت لاچاری واسطے رفع حرج عام کے نماز کو جائز رکھا ہے اور عبارت قاضی خان کی یہ ہے۔ واختلف المعنے ولم یکن التی قرءھا فی القرآن نحو ان یقرء

فسحقا لاصحاب الشعير تفسد صلاته عند الکل
وان لم یختلف المعنی والتی قرءها تکون فی
القرآن جازت صلاته عند الکل خلاصہ جواب کا
یہ ہے کہ جو امور کہ نزدیک قرّاء کے ضرور ہین اونکو فقہاء بہی لازم
جانتے ہین لیکن بعض صور تو نمین واسطے رفع حرج عام کے بفحوای
فرمودۂ خداوند تعالی شانہ وعزّ برہانہ وما جعل علیکم فی الدین
من حرج اور لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا۔ ترک
رعایت ان امور کی اگرچہ جاننا انکا ضرور ہے مگر بسبب عذر قوی کے
جائز رکہتے ہین تاکہ نماز جائز ہو جاوے لیکن واسطے ترک امامت شخص
ناواقف کے بوقت موجودگی قاری قرآن کے ارشاد فرماتے ہین۔
اسوقت چند اشعار فضائل تجوید مین مجہے شیخ محمد جزری رح کے یاد
آئے ہین وہ یہ ہین ❖

| | |
|---|---|
| والأخذ بالتجويد حتم لازم | من لم يجود القرآن آثم |
| لأنه به الإله أنزلا | وهكذا منه إلينا وصلا |
| وهو أيضا حلية التلاوة | وزينة الأداء والقراءة |
| وهو إعطاء الحروف حقها | من صفة لها ومستحقها |
| ورد كل واحد لأصله | واللفظ في نظيره كمثله |
| مكملا من غير ما تكلف | باللطف في النطق بلا تعسف |
| وليس بينه وبين تركه | الا رياضة امرئ بفكه |

و نیز حضرت شیخ [ح۲] شاطبی علیہ الرحمہ نے بھی بہت سے فضائل قرأت کے متعلق لکھے ہیں چنانچہ اونکے بھی چند اشعار ایسے موقع پر لکھے جاتے ہیں جو خالی از فائدہ نہونگے وہ یہ ہیں

| | |
|---|---|
| وبعد فحبل الله فينا كتابه | فجاهد به حبل العدا متحبلا |
| واخلق به اذ ليس يخلق جدة | جديدا مواليه على الجد مقبلا |

ح ان اشعار کا یاد کرنا فضائل قرأت اور تجوید کے لئے ضرور

ح۲ نام نامی حضرت کا ابو محمد قاسم بن فیرہ بن ابی القاسم خلف بن احمد الرعینی الشاطبی متوفی ۵۹۰ (مؤلف)

وقارئه المرضی قرّ مثاله ... كالاترجّ حالیه مریحا وموكلا

هو المرتضی امّا اذا كان امة ... ویمّمه ظل الرزانة قنقلا

هو الحرّ ان كان الحری حواریا ... له بتحرّیه الی ان تنبّلا

وان كتاب الله اوثق شافع ... واغنی غناء واهبا متفضلا

وخیر جلیس لا یمل حدیثه ... وترداده یزداد فیه تجملا

وحیث الفتی یرتاع فی ظلماته ... من القبر یلقاه سنا متهللا

هنالك یهنیه مقیلا وروضة ... ومن اجله فی ذروة العز یجتلا

یناشد فی ارضائه لحبیبه ... واجدر به سؤلا الیه موصلا

فیا ایّها القاری به متمسكا ... مجلا له فی كل حال مبجلا

هنیئا مریئا والداك علیهما ... ملابس انوار من التاج والحلا

فما ظنكم بالنجل عند جزائه ... اولئك اهل الله والصفوة الملا

## اسماء قرّاء سبعه مع راویان چارده و رموز مفرده مقرّره

ل یہ دونوں امام نافع سے بلاواسطہ روایت کرتے ہیں ۱۲ (س)

# شیخ شاطبی رحمۃ اللہ علیہ کے حروف

ابج - دھز - حطی - کلم - نصع - فضق - رست

## امام نافع مدنی

نافع بن ابو نعیم آپکا نام ہے کنیت ابو رویم ہے لیکن اس کنیت میں اختلاف ہے - آپ اصفہانی الاصل ہیں مدینہ منورہ میں ہجرت فرما کر آخیر عمر تک رہے ستر تابعین سے آپ نے پڑھا ہے رمز (ا)

راوی اول قالون عیسیٰ بن مینا کنیت ابو موسیٰ لقب قالون
رمز (ب)

امام کے دو راوی

راوی دوم ورش عثمان بن سعید المصری کنیت ابو سعید لقب ورش
رمز (ج)

## امام ابن کثیر مکی

ابن کثیر آپکا نام عبد اللہ کنیت ابو معبد ہے آپ تابعی ہیں اور اصلیت آپ کی ابنای فارس سے ہے - اور ولادت آپ کی مکہ معظمہ ہے

رمز (د)

**۱۱** راوی اول ہشام بن عمار دمشقی کنیت ابو الولید تین واسطون سے آپ امام ابن عامر سے روایت کرتے ہین۔ رمز ( ل )

**ہردو راویان**

**۱۲** راوی دوم ابن ذکوان نام عبد اللہ بن احمد بن بشیر بن ذکوان کنیت ابو عمرو آپ دو واسطون سے امام ابن عامر سے روایت کرتے ہین۔ رمز ( م )

## امام عاصم کوفی ۱۳

عاصم کوفی بن ابی النجود کنیت ابو بکر تابعی ہین دو واسطون سے آپکو صحابہ سے تلمذ حاصل ہے چونکہ اس کتاب مین صرف روایت حفص کے قواعد مندرج ہین اسلئے آپکی کیفیت کسی قدر تفصیل سے حاشیہ پر درج ہے۔ رمز ( ن )

**۱۴** راوی اول شعبہ بن عیاش بن سالم کوفی کنیت ابو بکر بچون کی طرح پانچ پانچ آیتین پڑھکر قریب تیس ۳۰ سال کے قرآن کو پڑھا۔ رمز ( ص )

**ہردو راویان**

**۱۵** راوی دوم حفص بن سلیمان کوفی کنیت ابا عمرو معروف بہ حفص بہ نسبت شعبہ کے آپکی قرأت بڑھی ہوئی تھی۔ رمز ( ع )

## امام حمزہ کوفی

حمزہ بن حبیب زیات کوفی کنیت ابا عمارۃ آپ نہایت متورع اور متقی تھے کسی نے آپکو خالی از تلاوت قرآن مجید نہیں دیکھا۔ آپ رات کو بہت کم آرام کیا کرتے تھے۔ رمز (ف)

| راوی اول | ہر دو راویان[۱] | راوی دوم |
| --- | --- | --- |
| راوی اول خلف بن ہشام البزار آ عزر رام مصلہ کنیت ابو محمد۔ رمز (ض) | ہر دو راویان | راوی دوم خلاد بن خالد کوفی کنیت ابو عیسی ہر دو راویان نے ایک واسطہ سے امام حمزہ رح سے اخذ کیا ہے۔ رمز (ق) |

## امام کسائی

کسائی نام علی بن حمزہ نحوی کنیت ابو الحسن امام حمزہ مذکور سے و نیز دیگر شیوخ سے آپ نے پڑھا ہے۔ اور موضع رنبویہ میں آپ نے وفات پائی ہے۔ رمز (ر)

| راوی اول | ہر دو راویان[۲] | راوی دوم |
| --- | --- | --- |
| راوی اول لیث بن خالد کنیت ابو الحرث۔ رمز (س) | ہر دو راویان | راوی دوم دوری نام حفص کنیت ابو عمر یہ وہی دوری ہیں جو امام ابو عمرو البصری سے بھی روایت کرتے ہیں۔ رمز (ت) |

[۱] یہ دونوں بواسطہ سلیم کے امام حمزہ رح سے روایت کرتے ہیں ۱۲ دوری

[۲] یہ دونوں بلا واسطہ امام کسائی رح سے روایت کرتے ہیں ۱۲ دوری

# هذا الجدول المجزا اربعة عشر جزا ایل علی رفز القراء ورواتهم مجتمعین حروفا وکلمات وموضعهم فی المتن الشاطبیۃ ومنهن للکوفی

## ثاء مثلث انتهی

| | | |
|---|---|---|
| ث | ۱ | ثاء مثلثہ رمز ہے ہر سہ ائمہ کوفیین کی ❊ |
| خ | ۲ | خاء معجمہ رمز ہے چہ ائمہ کی سوای امام نافع کے ❊ |
| ذ | ۳ | ذال معجمہ رمز ہے ہر سہ کوفیین مذکورین اور ابن عامر شامی کی |
| ظ | ۴ | ظاء معجمہ رمز ہے کوفیین وابن کثیر مکی کی ❊ |
| غ | ۵ | غین معجمہ رمز ہے کوفیین وابو عمرو بصری کی ❊ |

| | | |
|---|---|---|
| ش | ۶ | شین معجمہ رمز ہے حمزہ وکسائی کی ✤ |
| صحبہ | ۷ | یہ رمز ہے حمزہ وکسائی وابوبکر شعبہ کی ✤ |
| صحاب | ۸ | یہ رمز ہے حمزہ وکسائی وحفص کی ✤ |
| عم | ۹ | یہ رمز ہے نافع وابن عامر کی ✤ |
| سما | ۱۰ | یہ رمز ہے نافع وابن کثیر وابوعمرو کی ✤ |
| حق | ۱۱ | یہ رمز ہے ابن کثیر وابوعمرو کی ✤ |
| نفر | ۱۲ | یہ رمز ہے ابن کثیر وابوعمرو اور ابن عامر کی ✤ |
| حرمی | ۱۳ | یہ رمز ہے نافع وابن کثیر کی ✤ |
| حصن | ۱۴ | یہ رمز ہے نافع اور سہ ائمہ کوفیین کی ✤ |

## خوش الحانی کی کہاں تک ضرورت ہے

مخفی نہ رہے کہ شرعاً واسطے حصول کمال ترتیل کے تحسین صوت اور
خوش الحانی ضرور ہے چونکہ یہ خوش الحانی مشتبہ ہو رہی ہے ساتھ

خوش الحانی ممنوعہ محرمہ کے لہذا یہ چند سطور ذیل تحقیق خوش الحانی
مسنونہ مین مسطور کرتا ہون تاکہ امتیاز مابین متقابلین ہو جائے۔
جاننا چاہیے کہ خوش الحانی اور تحسین صوت دو قسم پر ہے ایک وہ ہی
کہ جو بلا تکلف اقتضاء طبیعت سے صادر ہو کچھ ضرورت بناوٹ کی
اُسکے لئے نہو اور قاری اپنی تحسینِ صوت کو بحرکات موزونہ موسیقی یعنے
راگ خارج نکرے بلکہ جسوقت طبیعت مصروف طرف الحان کے ہو
تو بلا تکلف یہ خوش آوازی حاصل ہو اور رعایت اخفا اور اظہار
اور غنہ اور قلقلہ وغیرہ وغیرہ کی باقی رہے پس اِس قسم کی خوش الحانی
اور تغنے جائز بلکہ مسنون اور محمود ہے کہ سامع اور قاری دونون اس سے
متاثر ہو کر مقصود اصلی کو پہونچتے ہین اگرچہ طبیعت کے اقتضا اور رعایت
سے یہ خوش الحانی اور تحسین صوت بدرجۂ غایت ترقی پائے جیسا
کہ حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خدمت بابرکات

حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم مین عرض کیا تہا کہ اگر مجھکو
معلوم ہوتا کہ آپ میرا قرآن سن رہے ہین تو البتہ مین قرأت قرآن شریف
مین کمال آراستگی اور خوش الحانی کرتا پس یہ خوش الحانی طبعی ہے
نہ تکلفی اور نہ بناوٹ اور یہ وہ چیز ہے کہ جسکو تمام سلف صالحین بلا
انکار کرتے اور سنتے رہے اور جس شخص کو احوال سلف کا علم ہے بلا
تامل معلوم کریگا کہ یہ لوگ قرآن مجید کو آواز حزین اور صوت حسین سے
پڑہتے تہے اور شارع نے بہی اس قسم کی خوش الحانی سے منع نہین فرمایا
بلکہ اسکو پسند کیا اور خبر دی کہ حق سبحانہ وتعالی قرأت اوس شخص کی
استماع فرماتا ہے کہ جو قرآن شریف کو ساتہ خوش الحانی کے پڑہے
چنانچہ فرمایا آپ نے - ما اذن اللہ لشئ ما اذن اللہ للنبی
یتغنی[له] بالقرآن - رواہ البخاری والمسلم عن ابی ہریرۃ رضی اللہ
تعالی عنہ - دوسری روایت مین یون آیا ہے - ما اذان اللہ لشئ

له قال الطیبی المراد بالتغنی تحسین الصوت وترقیقہ وتحزینہ وقال السفیان بن عیینہ و یتبعہ جماعۃ معناہ الاستغناء عن الناس وقال الاظہر حمل التغنی علی معنی الاستغناء لا یلائم سوق ہذا الحدیث کذا فی المرقاۃ - واما التکلف برعایۃ الموسیقی فمکروہ واذا ادی الی تغییر القرآن فحرام بلا شبہۃ ۱۲ (س)

ما اذن لنبی حسن الصوت بالقرآن یجہر به [١]

نہین سنتا ہے اللہ تعالیٰ کسی چیز کو مثل آواز پیغمبر کے جو خوش آوازی
سے پڑہتا ہو وہ قرآن کو وعن ابی ہریرة رضی اللہ تعالیٰ
عنه قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
لیس منّا من لم یتغن بالقرآن - رواہ البخاری -
یعنی نہین ہے کامل طریقہ پر وہ شخص کہ نا خوش آوازی کرے
ساتہہ قرآن کے اور مواہب مین مسطور ہے کہ تحقیق پڑہتے
تہے نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم قرأت ساتہہ ترتیل کے یعنی پڑہنے
مین جلدی نہ کرتے تہے بلکہ ٹہیر ٹہیر کر اور واضح کر کے قرآن مجید کو
پڑہتے تہے اور آپ مد فرماتے تہے جگہہ مد کے اور خوش آوازی کرتے
تہے قرأت مین گا ہے ترجیح [٢] بہی فرماتے تہے جیسا کہ ترجیح کیا آپ نے
پڑہنے مین جسوقت سورۂ انا فتحنا نازل ہوئی ہے اور

ابو داؤد اور ابن ماجہ ودارمی وغیرہ مین مروی ہے عن البراء بن
عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم زینوا[١] القرآن باصواتکم
اور بعض روایت مین یون ہے عن البراء بن عازب
سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول
حسنوا القرآن باصواتکم فان الصوت الحسن
یزید القرآن حسنا۔ رواہ الدارمی یعنی حضرت براء بن عازب
سے روایت ہے کہا کہ سنا مینے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
کہ فرماتے تھے کہ اچھی طرح سے پڑھو قرآن کو ساتھ اپنی آواز کے
یعنی ترتیل اور خوش آوازی سے پڑھو اسلئے کہ آواز اچھی زیادہ
کرتی ہے قرآن مین خوبی کو اور یہ خوش آوازی ایسی چیز ہے کہ
سیکھنے سکھانیسے اسکو زیادہ تعلق نہین ہے بلکہ یہ شئی خداداد ہے

[١] قوله زینوا القرآن باصواتکم قیل هو محمول علی القلب وقد روی کذلک ویجوز ان یجری هذا علی ظاهره لما یأتی من قوله صلی الله علیه وسلم ان الصوت الحسن یزید القرآن حسنا ولا محظور فی ذلک لان هذا تزیین الشئ یکون تابعا وملحقا کالحلی بالنسبة الی العروس وایضا المراد بالقرآن القراءة وهو فعل العبد وفیه تحسین الصوت بالقرآن مستحب وذلک مقید برعایة التجوید وعلم الانغام ١٢ لمعات (س)

اور بعض انبیاء علیہم السلام کا معجزہ قرار دیا گیا ہے جیسا کہ حضرت داؤد علیہ السلام کو خوش آوازی کا معجزہ حق سبحانہ وتعالیٰ کی طرف سے عنایت ہوا تھا چنانچہ جسوقت آپ خوش آوازی و نغمۂ داؤدی سے زبور تلاوت فرماتے تھے تو اوس وقت تمام انس و جن حتیٰ کہ وحوش و طیور عالم محویت مین ہو جاتے تھے بلکہ آب رواں بھی ٹھیر جاتا تھا پس اِس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ شئی کسبی نہین بلکہ یون سمجھنا چاہیے کہ حسنِ صوت اور حسنِ سیرت اور حسنِ صورت یہ چیزین ایۃ من ایت اللہ اور خداداد ہین ولا تجتمع عند کل من کان لاسیما فی اللئیم ۔ ذٰلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم ۔ مصوّر حقیقی اپنے بندونمین سے جسکو اِن نعمتوں کے لائق سمجھتا ہے اُسکو عطا فرماتا ہے پس جو شخص اِن تمام نعمتون سے

سرفراز فرمایا گیا ہو اوسے چاہیے کہ ہر وقت اپنے خالق حقیقی کا
شکر بجالاتا رہے اور اطاعت مین اُسکی رہے۔ اکثر دیکھا گیا ہے
کہ اس نعمت عظمیٰ کے حُسّاد بھی پیدا ہو جایا کرتے ہین۔ پس ایسے
موقع پر مُنعَم کو چاہیے کہ حاسدون سے بچے اور اونکے حسد سے
اپنے کو کسی قسم کی تشویش و فکر ناجائز مین نہ ڈالے اور اکثر اوقات
سورۃ الفلق کا ورد زبان پر جاری رکھے اور ساتھ اسکے یہ بھی
پڑہا کرے رب اعوذبك من همزات الشيطين
واعوذبك من شر الحاسدين انشاء اللہ تعالےٰ
حاسدون سے اُسے کسی قسم کا نقصان نہ پہونچیگا اور ہمیشہ حاسدون
کی نظر بد سے محفوظ رہیگا۔

اور قسم دوسری خوش الحانی اور خوش آوازی کی یہ ہے کہ اقتضاء
طبیعت سے صادر نہو بلکہ صدور اُسکا بناوٹ سے ہو اور حرکات ممنوعہ

موزونہ موسیقی او سمین واقع ہون اور یہ قواعد بغیر تعلیم کثیر کے حاصل
نہین ہوتے پس اگر قرأت قرّاء کی بہی اس قبیل سے ہو اور مخارج
حروف اور حرکات اور مد و شد وغیرہ مین کہ جنکا ہونا ضرور ہے تغیر
باعتبار زیادتی و نقصان کے پیدا ہو جاوے تو یہ خوش الحانی
حرام ہے اور تمام سلف صالحین نے اسکو مکروہ رکہا اور عیب جانا
ماخذ ان دونون قسمونکی خوش الحانی کا مع حکم حلت قسم اول و حرمت
قسم ثانی کے وہ حدیث شریف ہے جو مشکات المصابیح مین بروایت
حضرت حذیفہ رض مروی ہے قال قال رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم اقرؤا القرآن بلحون العرب و اصواتہا
وایاکم ولحون اہل العشق ولحون اہل الکتاب الخ
کہا حضرت حذیفہ رض نے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
پڑہو قرآن کو مطابق لحن عرب کے اور آوازون اونکی کے یعنی جیسے

عرب بلا تکلف اپنی طبع کے مقتضا سے بغیر رعایت قوانین موسیقی
کے پڑہتے ہین تم بہی اُسی طور سے پڑہو اور بچو تم طور اہل عشق اور
طور اہل کتابون کے سے کہ پڑہتے ہین وہ اشعار کتابون کو برعایت
قوانین موسیقی کے تم اُنکی طرح مت پڑہو۔ چونکہ لحون عرب یعنی
طرز قرأت اعراب کا آنا بغیر تعلیم کے ممکن نہین اور اس حدیث سے
صاف ظاہر ہے کہ سیکہنا اُسکا ضرور اور زیب قرأت و تجوید ہے
لہذا یہ امر خوش آواز و غیر خوش آواز گویا ہر ایک شخص مسلمان سے
متعلق ہے۔ اگر ساتہہ اسکے خوش آوازی جو کہ خداداد ہے وہ
باقتضاء طبیعت خود بخود صادر ہو تو نورٌ علیٰ نور۔ جیسا کہ بعض
متقدمین کا قول ہے **بیت**

| زکوٰۃ عبودیت بجا آوردن فرمانست | زکوٰۃ آواز خوش خواندن قرآنست |
|---|---|

**وقد اختلفوا العلماء فی ہذہ المسئلۃ اختلافا**

كثيراً يطول ذكره وفصل النزاع فى ذلك ان يقال ان التطريب والتغنى على وجهين احدهما اقتضاء الطبيعة من غير تكلف ولا تمرين ولا تعليم كثير بل اذا خلى فى ذلك طبعه واسترسلت طبيعته جاءت بذلك التطريب والتلحين فهذا جائز وما خلا ذلك فهو غير جائز۔

مؤلف امید کرتا ہے کہ یہ مختصر واسطے رفع اُن اختلاف کے جو بادی النظر مین اقوال قرّاء وفقہاء کے سمجھے جاتے ہین کافی ہے اگر کوئی پھر بھی شائبہ شک وشبہ کا باقی رہجائے تو کتب بسوطہ کی طرف رجوع کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ کل اوہام وخطرات دفع ہو جاوینگے

والآن نبدأ فى المقصود۔ وهو مخارج لحروف كلام ربنا المعبود

# مخارج الحروف

مخارج الحروف سبعة عشر
على الذى يختاره من اختبر
للجوف الف واختاها وهى
حروف مد للهواء تنتهى
ثم لاقصى الحلق همز هاء
ثم لوسطه فعين حاء
أدناه غين خاوها والقاف
أقصى اللسان فوق ثم الكاف
أسفل والوسط فجيم الشين يا
والضاد من حافته إذ وليا
لاضراس من ايسر او يمناها

ن ن ا الف الجوف ٢٨

واللام ادناها لمنتهاها
والنون من طرفه تحت اجعلوا
والرا یدانیه لظهر ادخل
والطاء والدال وتا منه ومن
علیا الثنایا والصفیر مستکن
منه ومن فوق الثنایا السفلی
والظاء والذال وثا للعلیا
من طرفیهما ومن بطن الشفه
فالفا مع اطراف الثنایا المشرفه
للشفتین الواو باء میم
وغنة مخرجها الخیشوم

فائدہ جن اشعار کا یاد رکھنا قاری کے لئے نہایت ضرور تھا

بخیال اختصار صرف وہ ہی اشعار متن جزری سے اخذ کر کے
اِس کتاب مین درج کئے ہین لہذا ہر مبتدی و منتہی کو انکا حفظ کرنا
نہایت ضرور ہے۔

## بیان مخارج حروف

(مخرج جملہ حروف ہجائیہ کے سترہ ہین)

(۱) مخرج الف اور اُسکے اخوات یعنی واو اور یا حالت مدین
جوف سے شروع ہو کر ہوا پر منتہی ہوتے ہین۔

(۲) مخرج ہمزہ اور ہا ابتدای حلق سینہ کی جانب سے ہے۔

(۳) مخرج عین اور حا یہ دونون حرف درمیان حلق سے
نکلتے ہین۔

(۴) مخرج غین اور خا یہ دونون آخر حلق اوپر کی جانب سے
نکلتے ہین۔

(۵) مخرج قاف کا آخرِ زبان اوپر کی جانب سے ہے-

(۶) مخرج کاف مخرج قاف کے ذرا نیچے سے ہے-

(۷) مخرج جیم و شین و یا غیر مدہ درمیان زبان سے ہے-

## مخرج ض کی پوری تحقیق

(۸) مخرج ضاد یہ حرف نکلتا ہے کنارۂ زبان سے جسوقت کہ کنارہ ملے ڈاڑھون کے کنارہ سے- اسکی ادائی بائین اور داہنی جانب سے ہے لیکن اکثر بائین جانب سے اسکو ادا کرتے ہین بانیوجہ کہ اس جانب سے آسانی ادا ہوتا ہے- کچھ لوگ ہین کہ داہنے جانب سے بھی اسکو ادا کرتے ہین-

بعض قراء نے لکھا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ داہنے اور بائین جانب سے اس حرف کو ادا فرماتے تھے- کُل حرفون مین اسکا مخرج نہایت مشکل اور سخت ہے چنانچہ اس حرف کی نسبت

خاص طور پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ انا افصح
من نطق بالضاد بید انی من قریش ای الذین
ھم اصل العرب وھم افصح من نطق بھا
فانا افصح العرب پس اس سے معلوم ہوا کہ سوای
عرب کے عجمیون سے اس حرف کا پوری طور سے بلحاظ صفات
ومخرج ادا ہونا بہت مشکل ہے۔ اس لئے بعض قرّاء عجم اس
حرف کی ادائی مین آکر جکرا تے ہین اور اسکے ادا کرنے مین
اکثر اختلاف ہوتا ہے لیکن زیادہ فصیح وبلیغ ومستند وہی قرّاء
ہین جنہون نے خاص قرّاء عرب سے اس حرف کو اخذ کیا ہے
وہ ادائی متعلق بالسماع وبالنظر ہے نہ لعقل ورای وجدال۔
اسلئے خاص قرّاء وعلماء عرب نے ضاد اور ظا مین جو فرق ہے
اُسکو غیر اقوام کی سمجھ مین آنیکے لئے بہت کچھ محنتین اُٹھا کر

تحقیق کے ساتھہ اوس فرق کو لکھا ہے۔ چونکہ پانچ صفات مین
ضاد۔ ظا سے متفق اور ایک صفت استطالت مین مختلف ہے۔
یہ امر ایسا ہے کہ ضاد کو ظا سے بہت مشابہ کرتا ہے بوجہ جمع ہوجانے
جملہ صفات اور مخالف ہونے ایک صفت کے۔ اسلئے اکثر اعاجم
بمصداق الاعتبار علی الاکثر پر عمل کرکے بلا تحقیق مخرج
وغیرہ ضاد کو مانند ظا کے پڑہتے ہین اور یہ بالکل اُنکی غلطی ہے
کیونکہ عامل بالاکثر کے لئے نظر بمساوات بہی ضرور ہی اگر مساوات
کا لحاظ اُٹھہ جائے تو پانچ ضعیفون کا ایک قوی پر غالب آنا لازم
اتا ہے اور یہ امر غیر ممکن ہے کہ پانچ یا دس بکریان ایک شیر پر غالب
آجاوین یا دس آدمی ایک بادشاہ کو امن کی حالت مین مغلوب
کرلین پس ایسی ہی مثال اسکی بہی سمجہنا چاہیے۔ اگرچہ پانچ
صفات اصلی مین ضاد ظا سے متحد ہے لیکن صفت استطالت

اور بُعد مخرج اور تغیر صوت جو بزبانی ماہرین اس فن کے معلوم ہوا ہے یہ امور ایسے قوی ہین کہ ذرا بہی غور اور تحقیق مخرج وصوت سے انسان اس حرف کو پڑہے تو ہرگز ضاد کو ظا کے مشابہ نکرے گا اور پورے صفات بہی اِن دونون کے اچہی طور پر ادا کرسکے گا لیکن بشرط ریاضت جیسا کہ شیخ محمد بن جزری رحمۃ اللہ علیہ نے تجوید کے بارے مین لکہا ہے ولیس بینہ وبین ترکہ الّا ریاضۃ امرئٍ بفکّہٖ + ونیز شیخ مذکور رحمۃ اللہ علیہ نے خاص ض اور ظ کے بارےمین یہ بہی فرمایا ہے والضّاد باستطالۃ ومخرج میّز من الظّاء یعنی ضاد کو ساتھہ استطالت کے اور مخرج کی تمیز کر ظا سے اور رہا عمل بالاعتبار علی الاکثر اول تو یہ قول ایسے مقام پر صادق نہین آسکتا کیونکہ اگر یہان یہ قول صادق آیا تو اور بہی بعضے حروف ہین کہ وہ بہی

فی الاکثر متحد الصفات اور فی الاقل مخالف ہین مانند سؔ اور
ثؔ اور نؔ اور لؔ کے کہ اکثر صفات اِن حروف کے ایک ہین
مانند صفت **ہمس** درخاوت اور **استفال و انفتاح**
اور **اصمات** کے یعنی سیؔن **ثاؔ** سے صرف صفت صفیر مین
زائد ہے اور باقی جملہ صفات مین مساوی اور لؔ نؔ سے صرف
غنہ مین زائد ہے اور باقی مین متحد تو یہان بہی ایک دوسرے کا
مشابہ **فی النطق** ہونا چاہیے۔ اسی طرح رؔ اور لؔ اور
نؔ۔ تو بہ نسبت ضاد اور ظا کے بہت ہی متحد المخرج ہین اور
صفات مین بہی مانند ضاؔد اور ظاؔ کے صرف ایک ہی صفت
مین مختلف ہین یعنے زائد ہے۔ رؔ۔ لاؔم سے صفت تکرار
مین اور نوؔن لاؔم سے صفت غنہ مین۔ باقی جملہ صفات اصلی
وغیر اصلی مین رؔ۔ لؔ۔ نؔ ایک ہی ہین تو یہان بہی وہ قول

الاعتبار علی الاکثر صادق آنا چاہیے۔ اور ر کو ل کے مانند اور لام کو
نون کے مانند ادا کرنا چاہیے ان حروف مذکورہ نے کیا خطا کی ہے
علی الخصوص یہ تین حروف یعنی ر ل ن صفات مین تو جیسے کچھ
قریب ہین وہ ہین مگر مخرج مین بھی جیسے کچھ قریب ہین وہ ظاہر ہے۔
کیونکہ ضاد اور ظا مین تو از حد بُعد مخرج ہے۔ ر ل ن تو بہت ہی قریب
المخرج ہین۔ پھر کیون ادائی مین ہر ایک حرف الگ الگ معلوم ہوتا ہی کیون
نہین یہ حروف صوت مین ایک اور مخرج مین مختلف ظاہر ہوتے
جو لوگ ضاد کو ظا کے مشابہ پڑھتے ہین۔ اور دلیل یہ لاتے
ہین کہ (بوجہ متحد ہونے اکثر صفات کے صوت مین ض کا ظ
سے مشابہ ہونا ضرور ہے صرف مخرج مین فرق ہونا چاہیے) کسی
کتب قرأت معتبرہ مین یہ دلیل نہین دیکھنے مین آئی اور نہ کسی
معتبر قاری سے سُنی گئی اور نہ قرین قیاس ہے۔ علاوہ اسکے جب

صوت اِن دونون کی ایک ہی ہو گئے تو سامع کس طور پر تمیز
کر سکتا ہے کہ یہان قاری نے ضؔاد پڑھا یا ظؔا جبتک کہ صوت
مین فرق ظاہر نہو ہرگز سامع کو ضؔاد اور ظؔا مین بوقت قرأت تمیز
نہین ہوسکتا اور تمیز کا ہونا ضرور ہے لہذا دلیل مذکور ہرگز قابل
اعتبار نہین اور نہ خالی اِن دو وجوہ سے بظاہر نظر آتی ہے۔
یا تو ضؔاد کی ادائی پر بوقت ابتدائی تعلیم وہ لوگ جو یہ دلیل لاتے
ہین ادائی سے قاصر ہونگے یا بوقت تعلم و کبر سنی جبکہ وہ اپنے کو
شیخ وقت اور معاذاللہ (سید المؤمنین) سمجھنے لگے تو اپنی قدیمی
غلطی کو واپس لینے اور اپنے جادہ کو چھوڑنیسے مرض تعصب اور
نفسانیت سے مجبور ہونگے۔ حالانکہ ایسی فاحش غلطی کو واپس
لینا اور اوس سے محفوظ رہنا مقبوح نہین بلکہ اکابر اسلام نے
تو ایسے موقع پر اپنے پہلے خیال کو دوسرےسے بدل دیا ہے چنانچہ

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے جب یہ شعر پڑھا شعر

اذا اشتدت بك البلوى ففكر فى الم نشرح
فعسر بين يسرين اذا فكرته فافرح

تو ایک صاحب نے عرض کیا کہ یا امیر بلکہ بعد یسرین فرمایئے آپ نے بہت خوشی سے اوسکو تسلیم کیا۔ مگر بعض طبایع جو تعصب و نفسانیت سے مملو رہتے ہین ایسے امر کے معلوم کرنے سے عاری رہکر قسم قسم کے دلائل لاطائل پیش کرتے ہین نعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سيئات اعمالنا من يهدى الله فلا مضل له ومن يضلله فلا هادى له۔ باوجود اسکے کہ اس قسم کی سخت غلطی جو معنی کلام الٰہی مین تغیر ڈالنے والی ہو پہر کوئی مسلمان اسمین مبتلا ہو یہ شیوۂ اسلام نہین۔ وما علينا الا البلاغ المبين۔ بلکہ قول الاغیار علی الاکثر تو بمقام جماعت اکثر پر برتا جاتا ہے۔ یعنی

ایک جانب جماعت کثیر ہو اور دوسری جانب جماعت قلیل تو یہ قول صادق آتا ہے۔ اس قاعدہ سے بھی ہمارا ہی قول اس امر کا مصداق ہوسکتا ہے۔ اسلئے کہ اکثر جماعت عرب یعنی صدہا قراء و علماء کی جماعتین جنہون نے اپنی عزیز عمرین اسی فن قرأت مین صرف کی ہین یہی ثابت کیا ہے کہ (فرق بین الضاد والظاء) کا جاننا ضرور ہے بلکہ امام شافعیؒ کے نزدیک ضاد کو ظا کے مشابہ پڑھنے سے نماز باطل ہوجاتی ہے۔ چنانچہ اسکی کیفیت جواب پُرصواب جناب مولانا فخر علماء الکرام و تاج شیوخ الاسلام حضرت شیخ عبدالرحمن سراج مفتی مکة المکرمہ زادہا اللہ شرفاً و تکریماً و تعظیماً و دیگر مفاتی و قراء بلدہ مطہرہ نے جیسا کہ تحریر فرمایا ہے اوسکے دیکھنے سے ہر ہوشمند پر ظاہر و ثابت ہے کہ درمیان ضاد اور ظاء کے فرق کرنا ضرور اور لازم ہے چنانچہ استفتای مولف مع جوابات دوازدہ ۱۲ بغرض آگہی ناظرین

پُرتمکین اس کتاب کے اخیر مین بخنسہ ترقیم ہین۔

**واللہ الموفق لمن یشاء ویھدی من یرید ؛**

(۹) مَخرَج لَام آخر مخرج ضاد سے انتہای کنارہ زبان تک اس حرف کا مخرج ہی۔

(۱۰) مخرج نُون کنارہ زبان اور لام کے نیچے سے ہی۔

(۱۱) مخرج رَا۔ نوک زبان سے پشت زبان کی طرفسے ہی۔

(۱۲) مخرج طَ۔ دَ۔ تَ۔ کنارہ زبان اور اوپر کے دو دانتونکی جڑ سے ہے جنکو ثنایای علیا کہتے ہین۔

(۱۳) مخرج حروف صفیر یعنے صَ۔ زَ۔ سَ۔ نوک زبان اور نیچے کے دو دانتون کے اوپر سے ہے جنکو ثنایای سفلی کہتے ہین۔

(۱۴) مخرج ظَ۔ ذَ۔ ثَ۔ سر ثنایای علیا اور سر زبان سے ہی۔

(۱۵) مخرج وَ۔ بَ۔ مَ۔ دونون ہونٹون سے ہی۔

(۱۶) مخرج فٓ نیچے کے لب کے پیٹ سے ہے جس وقت کہ یہ لب ثنایای علیا سے ملے

(۱۷) مخرج غنّہ کا ناک کی بانسے سے ہے

# باب الصّفات

| | |
|---|---|
| صفاتها جهر و رخو مستفل | منفتح مصمتة والضد قل |
| مهموسها فحثه شخص سکت | شدیدها لفظ اجد قط بکت |
| وبین رخو والشدید لن عمر | وسبع علو خص ضغط قظ حصر |
| وصاد ضاد طاء ظاء مطبقة | وفر من لب الحروف المذلقة |
| صفیرها صاد و زای سین | قلقلة قطب جد واللین |
| واو و یاء سکنا وانفتحا | قبلهما والانحراف صححا |
| فی اللام والرا و بتکریر جعل | وللتفشی الشین ضاد استطل |
| الآن نبدأ فی الاحکام | باعانة الملک العلام وبها الاختتام |

ف ان اشعار کے معانی اچھی طرح سے سمجھ کر انکو یاد کرنے سے جملہ صفات حروف ہجائیہ کے ہمیشہ کے لئے معلوم ہو سکتے ہیں ۱۲ (مؤلف)

**تنبیہ** بخیال تطویل ہمنے عربی اشعار وغیرہ کا ترجمہ نہین لکہا ہے چاہیے کہ ہر ایک قاری اِس کتاب کا عربی عبارت کا مطلب اپنے اپنے اساتذہ ماہرین فن تجوید سے سمجہکر پڑہ لین کیونکہ قرأت سیکہنے کے لئے علم عربی بہی درکار ہے تاہم تہوڑی استعداد والے عربی دان کو بہی اسکے سمجہنے مین زیادہ وقت نہوگی۔ انشاءاللہ تعالیٰ ۱۲ (مؤلف)

## اقسام قرأت

جاننا چاہیے کہ قرأت پڑہنے کے تین اقسام ہین۔ ترتیل[1] تدویر[2]۔ حدر[3]۔ پہلی قسم مجالس مین پڑہنے کے لئے موضوع ہے۔ دوسری قسم نماز کے لئے۔ تیسری قسم زیادہ تلاوت علی الخصوص بوقت حفظ کرنے قرآن مجید کے موضوع ہے مگر ان شروط کے ساتھہ کہ مدود۔ غنّہ۔ تفخیم۔ ترقیق

ان تمام کے قواعد حدر مین ترک نہون۔ کیونکہ بعض حضرات کو دیکھا
گیا ہے کہ شبینہ وغیرہ مین اس قدر جلد تلاوت فرماتے ہین کہ جملہ
قواعد تجوید اونسے فوت ہو جاتے ہین بلکہ صرف یعلمون اور
تعلمون تو سمجھہ مین آتا ہے اور کچہہ نہین۔ اس قسم کے پڑہنے
سے ثواب تو کجا عذاب کا ڈر ہے۔ اور جب قاری قرأت شروع
کرے اوسوقت اِن تین طُرُق مذکورۂ بالا کے ساتھہ ان چار
اقسام ذیل کا بہی زیر نظر رکھنا بہت ضرور ہے کیونکہ اکثر اہالی ہند
کے قرّاء سے سُنا گیا ہے کہ پہلے ہی بسم اللہ غلط یعنے وہ استعاذہ
اور بسم اللہ کو اس طور پر پڑہتے ہین کہ نہ تو وقف معلوم ہوتا ہے
اور نہ وصل۔ بلکہ ایک قسم کا سکتہ سمجھہ مین آتا ہے۔ یا یہ کہ الرجیم
کی میم پر پنجیال وقف مدّ کرنا لیکن سانس نہ توڑنا اور ساتھہ ہی
بسم اللہ شروع کر دینا گویا مدّ عارض کو مدّ لازم بنا دینا ہے۔

یا یہہ کہ سکون حرکت جو بسبب وقف کے آتا ہے اوسکو مابعد سے بلا قطع نفس وصل کرنا گویا سکون عارضی جو بسبب وقف کے حرف پر آتا ہے اوسکو سکون اصلی کردینا ہے۔

یا اگر وقف کیا تو پوری حرکت پر یعنے جس کلمہ پر وقف کیا تو اوس کلمہ کے آخر حرف کی حرکت کو پورا ظاہر کیا جسکی نسبت شیخ محمد جزری رح نے یون منع فرمایا ہے کہ (وحاذر الوقف بکل الحرکۃ)

غرض یہ سب ناجائز اور سخت غلطیان ہین اسلئے اِن امور مذکورہ پر ابتدا سے نظر رکھنا ضرور ہے۔ اور وہ چار اقسام مذکورہ بالا جنکا زیر نظر رکھنا بہت ضرور ہے وہ یہ ہین۔

وجوہ الاستعاذۃ مع البسملۃ والقراءۃ

قف وقف[۱]۔ صل وقف[۲]۔ قف وصل[۳]۔ صل الجمیع[۴]

یہ چار حالتین ترتیل۔ تدویر۔ حدر سب مین جائز ہین۔ اور یہ بھی

۱ قف وقف ...
۲ صل وقف ...
۳ قف وصل ...
۴ صل الجمیع ...
(مولف)

معلوم رہے کہ جب کسی کلمہ کو مابعد سے ملاکر قاری پڑہنے کا قصد کرے اگر مابعد کا کلمہ مبتدا بہمزۂ وصل ہو تو وقت ملانے ماقبل کے وہ ہمزہ تلفظ مین گر جائیگا جیسے الرحیم کو ساتھہ الحمد کے ملاوینگے تو اوسکی صورت یہ ہوگی۔ الرَّحِیمِ الْحَمد یا نستعینُ ھدِ یا الرَّحیم الحاقة اور مانند انکے

اور پڑہنا بسم اللہ کا درمیان سورتین کے روایت حفص مع روایت شعبہ و قالون اور قرأت کسائی و ابن کثیر سے مروی ہے۔

جاننا چاہیے کہ جب سورہ ختم کرکے بسم اللہ کے ساتھہ مابعد کے سورہ کو شروع کرنا چاہین تو نزدیک انہین قرّاء مذکورین کے حسب ذیل تین قسمین قرار پائی ہین جملہ سورتون مین سوای سورۂ براۃ کے۔

وہ تین اقسام یہ ہین۔ قفْ قفْ۔ قفْ صلْ۔ صلِ الجمیع

مثلاً پہلے جس سورہ کو ختم کرے اوسپر دم لے بعدہٗ بسم اللہ
شروع کرکے آخر بسم اللہ پر دم لے بعدہٗ جو سورہ ہو وہ شروع
کرے جیسے ولا الضّآلین کے نون پر بشرائط وقف ٹہیرے
اور بسم اللہ الرحمن الرحیم کی میم پر علیٰ ہذا پہر الٓمٓ سے شروع
کرے اسکا نام قطع وقف ہے دوسری قسم ولا الضآلین
پر وقف اور تسمیہ کو الٓمٓ کے ساتہہ وصل کرے اِس کا نام
قطع وصل ہے تیسری قسم ولا الضآلینَ۔ بسم اللہ الرحمٰن
الرحیمِ الٓمٓ ان تینون کو وصل یعنی ملا کر باہم بشرائط
اتصال پڑہے اسکا نام وصل الجمیع ہے چوتہی قسم یعنے
وصل وقف کو قرّاء نے درمیان سورتین کے ناجائز کہا ہی
اسلئے کہ اسکے پڑہنے سے سامع کو توہم ہوتا ہے کہ بسم اللہ سورہ
ماقبل مین داخل ہے یا کیا۔

ع یعنے بسم اللہ الی آخرہ ۱۲ (س)

ع درمیان وقف کرکے ۱۲ (س)

# قواعد نون ساکن اور تنوین کی

جاننا چاہیے کہ نون ساکن قایم رہتا ہے خط و لفظ اور وصل اور وقف اور اسماء اور افعال اور حروف متوسطہ و متطرفہ مین بخلاف تنوین کے کہ وہ نون ساکن زائد ملحق ہوتا ہے آخر اسماء مین اور گرتا ہے خط مین۔

نون ساکن اور تنوین کی چار حالتین ہین۔ اظہار۔ اخفا ادغام۔ قلب۔ اظہار مذکور اسکی دو قسمین ہین۔ اظہار حلقی اور اظہار شفوی۔ یہان بیان صرف اظہار حلقی کا ہے آیندہ قواعد میم مین انشاءاللہ تعالیٰ اظہار شفوی کا بیان آویگا حروف اظہار کے چھہ ہین۔ ء۔ ہ۔ ع۔ ح۔ غ۔ خ۔ اظہار کے معنی لغت مین بیان کے ہین اور اصطلاح مین وفیر تحفہ کی شرح مین یون لکھا ہے اخراج کلّ حرف من مخرجہ

فیظهران عند الحروف الحلقیة الستّة یعنی ہر حرف
کو مخرج سے اوسکے ادا کرنا۔ پس ظاہر ہوتا ہے یہی نون ساکن
اور تنوین جسوقت کہ آوے ان چھہ حروف کے نزدیک پس
اس حالت مین نون ساکن اور تنوین کو ظاہر کر کے پڑہنا چاہئے
مثال نون ساکن جیسے مَنْ اٰمَنَ مثال تنوین جیسے
قُرَیْشٍ اٖیْلَافِہِمْ اور مانند انکے (دوم اخفا) اسکی بہی دو
قسمین ہین اخفاء حقیقی اور اخفای شفوی۔ یہان بیان صرف
اخفای حقیقی کا کیا جاتا ہے انشاءالله تعالیٰ اخفاء شفوی کا بیان
آگے آئیگا۔ اِخفاء کے معنی لغت مین پوشیدہ کرنیکے ہین۔ اور
اصطلاح مین و شرح مذکورة الصدر مین یون لکھا ہے عبارة
عن النطق بحرف بصفة بین الاظہار والادغام
عار من التشدید مع بقاء الغنّة فی الحرف الاوّل۔

ف پڑھنا زبدہ مسائل عبارت (۱۲۴ ص)

یعنے عبارت ہے تلفظ حرف سے ساتھہ ایسی صفت کے جو درمیان اظہار اور ادغام کے ہو دران حالیکہ خالی ہو تشدید سے مع ابقاء صفت غنّہ کے حرف اول مین۔ حروف اخفا کے پندرہ ہین۔ ص[1] ذ[2] ث[3] ک[4] ج[5] ش[6] ق[7] س[8] د[9] ط[10] ز[11] ف[12] ت[13] ض[14] ظ[15] مجموعہ اِن حروف کا اِس بیت کے اوائل کلمون مین ہے

**بیت**

صف ذا ثنا کم جاد شخص قد سما
دم طیبا زد فی تقی ضع ظالما

ونیز اس شعر کے جو آگے بیان کیا جاتا ہے اِسکے اوائل کلمات کے حروف جمع کر لیسے بہی حروف اخفا کے نکلتے ہین اور وہ شعر یہ ہے

**شعر**

| ترکتنے سکران دو زشرابی | ضحکت زینب فابدت ثنایا |
|---|---|

| جرعتنے جفونہا کاسر صابی | طوقتنے ظما قلابد ذل |
| --- | --- |

معظمی واوستاذی قاری شیخ عبد المعطی مرداد دام فیوضہ بوقتِ تعلیم تجوید راقم سے یہ حکایت بیان فرماتے تھے کہ ایک قاری صاحب فن تجوید مین کامل اور ادیب بھی تھے کئی روز سے اس فکر مین تھے کہ ابیات مناسب مین ان جملہ حروف اخفا کو جمع کردن ۔ ایک روز بعد فراغت نماز مسجد سے مکان کو تشریف لائے دروازہ مکان کا بند تھا ۔ آپنے آواز دی بہت دیر کے بعد اونکی بی بی صاحبہ جنکا نام زینب تھا اونہون نے آکر دروازہ کھولا ۔ قاری صاحب موصوف بعد افتتاح دروازہ بوجہ دیری بہت غصہ ہوئے[له] ۔ بی بی کو اونکے غصہ ہونے پر اوس وقت اتفاق سے ہنسی آگئی جس سے آپکا غصہ فرو ہوا اور معاً یہ ابیات مذکورۃ الصدر اُسی وقت آپنے انشاد فرمائے ۔ بعد خیال کیا تو اِن ابیات کے اوائل سے وہی حروف اخفا نکلے جنکی کئی دن سے قاری صاحب موصوف کو فکر تھی ؛

اگر نون ساکن اور تنوین کے بعد یہ پندرہ حروف اخفا کے آوین تو اوس نون ساکن اور تنوین کو ناک کی بانسے مین مخفی کرکے پڑہنا چاہیے اور اس غنّہ کی مقدار دو حرکت ہے ۔ مثال جیسے أَنْ صدوكم

[له] خیال شاید بعد نماز عشا آپ مسجد سے آئے ہونگے اور بی بی صاحبہ سو گئی ہونگی جسکا باعث دیر تک آپکو دروازہ پر ٹہیرنا پڑا ۱۲ (مولف)

دیجّاً صرصراً اور مانند انکے۔ اسکو اخفاء حقیقی کہتے ہین ونیز
جتنے غُنّے قرآن مجید مین ہین اُن سب کی مقدار اسی قدر ہے خواہ
یہ غُنّے قسم اخفا سے ہون یا ادغام۔ یا غنّہ مشدد سے۔

## سوم ادغام

ادغام کے معنی لغت مین۔ ادخال الشئ فی الشئ کے ہین یعنی داخل
کرنا ایک شئ کا دوسری شئ مین اور اصطلاح مین یون لکھا ہے
التقاء حرف ساکن بحرف متحرك بحیث یصیران
حرفاً واحداً مشدّداً یرتفع اللسان عنہ ارتفاعۃ
واحدۃً یعنے ملنا حرف ساکن کا ساتھہ حرف متحرک کے اِس
طور پر کہ ہوجائین وہ دونون ایک ہی حرف مشدد کہ اوٹھے بوقت
ادای اوس حرف کے زبان ایک ہی مرتبہ۔ ادغام کی بہی دو
قسمین ہین چنانچہ اسکا ذکر بہی آگے آویگا۔ ادغام کہ جسکا یہ

ذکر ہے اسکے چھ حروف ہین ( ی ر م ل و ن ) مجموعہ
انکا ( یرملون ) ہے مگر یہ چھ حروف ادغام کے دو قسم پر ہین
پہلی قسم کو ادغام باغنہ اور دوسری کو ادغام بلاغنہ کہتے ہین - ادغام
باغنہ کے چار حرف ہین جنکا مجموعہ ( ینمو ) ہے اور بلاغنہ کے
دو حرف ہین یعنے ( ر ل ) مثال نون ساکن ادغام باغنہ کی
جیسے مَنْ یَّشَآءُ اور مثال تنوین کی جیسے یَوْمَئِذٍ
یَّصْدُرُ النَّاسُ - وقس علی ہذا - مثال ( ر ) بعد نون
ساکن کے یعنی ادغام بلاغنہ جیسے مِنْ رَّبِّہِمْ اور مثال تنوین
کی جیسے غفورٌ رَّحِیْمٌ

**چہارم قلب** - قلب کے معنی لغت مین تحویل الشئ عن
وجھہ - وتحویل الشئ ظھرا لبطن یعنی پھیرنا ایک شئ
کا اُسکے مُنہ کی طرف سے اور پھیرنا شئ کا پشت سے شکم کی جانب

اور اصطلاح مین یون لکھا ہے جعل حرف مکان حرف آخر مع الاخفاء لمراعاة اللغة یعنی گردانا ایک حرف کا بجای دوسرے حرف کے ساتہہ اخفا کے لغت کی رعایت سے

اور قلب کا صرف ایک ہی حرف ہے اور وہ (ب) ہے اگر نون ساکن اور تنوین کے بعد حرف (ب) آوے تو اوس نون ساکن اور تنوین کو میم سے بدلکر غنّہ کے ساتہہ پڑہنا چاہیے۔

## قواعد میم ساکن

میم ساکن کی تین حالتین ہین۔ اخفا۔ ادغام۔ اظہار

قاعدہ اخفای مذکور کا یہ ہے کہ اگر میم ساکن بؔ کے قبل آوے تو اوس میم کو اخفا کرکے پڑہنا چاہیے غنہ کے ساتہہ جیسے وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللهِ اور اِلَيْهِمْ بِهَدِيَّةٍ اور مانند انکے۔ اس اخفا کو اخفای شفوی کہتے ہین۔

دوم[2] ادغام۔ اگر میم ساکن کے بعد میم آوے تو اوس میم کو میم

متحرک مین ادغام کرکے پڑہنا چاہیے غنہ کے ساتھہ جیسے وَ

لَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ اور مانند اسکے۔ اِس ادغام کو ادغام صغیر

کہتے ہین۔

سوم[3] اظہار۔ سوای اِن دو حرف مذکور یعنی (بؔ[1]) اور (مؔ[2]) کے

باقی جتنے حروف ہجائیہ ہین یعنی باقی چھبیس[26] حرف جبکہ میم

ساکن کے بعد آوینگے تو اون سب مین میم کو ظاہر کرکے پڑہینگے

جیسے اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۔ بَارِئِكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ اور مانند

اِنکے۔ اِس اظہار کا نام اظہار شفوی ہے۔

اور زیادہ تر اظہار میم کی تاکید اوسوقت آئی ہے کہ جسوقت یہ میم

قبل واؔو[1] یا فاؔ[2] کے آوے اِسلئے کہ کہین ایسا نہو کہ بوجہ اتحاد و

قرب رکہنے کے مخرج مین یہ میم وؔاو یا فاؔ مین اخفا یا ادغام ہوجاوے

اسلئے قاری کو چاہیے کہ جسوقت یہ دو نون حرف مذکور میم کے
بعد آوین تو اوسوقت میم کو خوب ظاہر کر کے ادا کرے جیسے عَلَیْہِمْ
وَلَا الضَّآلِّیْنَ اور وَلَهُمْ فِیْهَا اور مانند انکے۔

## قواعد میم اور نون مُشَدَّدْ کے

واجب ہے ظاہر کرنا غنہ کا جسوقت کہ نونؔ اور میمؔ مُشَدَّدْ ہون
مثال نون مشدّد کی۔ جیسے اِنَّ اور لٰکِنَّ۔ مثال میم مشدّد
کی جیسے وَلَمَّا۔ ثُمَّ اس غنہ کو حرف غنّہ مشدّد کہتے ہین
تعریف اِس غنہ کی یہ ہے هی صوة اغنّ یشبه صوة
الغزالة اور سبب تعریف یہ ہے لِاَنَّ الْغَزَالَةَ اِذَا
ضاع ولدها فی الجبال تعرّف علیه۔ وتقول انّ
انّ فا القراء اکتسبو الغنة من صوة الغزالة
وعرفوها بتعریفها

مقدارِ غنہ کی دو حرکت اور مخرج غنہ کا ناک کا بانسا ہے۔ فرماتے ہین شیخ محمد جزری رح وغنّۃ مخرجھا الخیشوم۔

## قواعد لام اَلْ

لام اَلْ معرفہ کی دو قسمین ہین۔ اگر ظاہر ہو تو قمریّہ اور مدغم ہو تو شمسیّہ کہتے ہین۔

جبکہ لام اَلْ معرفہ قبل اِن چودہ[۱۴] حرفون کے آوے یعنی أ[۱] ب[۲] غ[۳] ح[۴] ج[۵] ك[۶] و[۷] خ[۸] ف[۹] ع[۱۰] ق[۱۱] ی[۱۲] م[۱۳] ہ[۱۴] جنکا مجموعہ (اَبْغِ حَجَّكَ وَخَفْ عَقِیْمَہٗ) ہے تو ایسے لام کو ظاہر کر کے پڑہنا چاہیے۔ مثال لام اَلْ قبل ہمزہ کے جیسے اَلْاٰیٰتُ مثال بَ جیسے اَلْبَصِیْرُ مثال غ جیسے اَلْغُیُوْبُ۔ وقس الباقی کھذہ الامثلۃ۔ اِن ہی حرفون کو حروفِ قمریہ کہتے ہین۔ اور اگر لام مذکور قبل اِن چودہ[۱۴] حروف کے آوے۔

ط[1]-ث[2]-ص[3]-ر[4]-ت[5]-ض[6]-ذ[7]-ن[8]-د[9]-س[10]-ظ[11]

ز[12]-ش[13]-ل[14]- تو ادغام کرکے اِس لام اَل کو پڑھنا چاہیئے مجموعہ اِن حروف کا اِس بیت کے اوائل کلموں مین ہے جو آگے آئے گی۔ اور اوسکے ہر ایک کلمہ کا پہلا حرف لینے سے پورے چودہ[14] حروف شمسیہ نکلتے ہین اور وہ بیت یہ ہی

طب ثم صل رحمًا تفز ضف ذا نعم
دع سوء ظن زر شریفا للکرم

مثال لام اَل قبل ط کے جیسے والطّور اور مثال ث۔ جیسے والثّواب۔ مثال ص جیسے والصّآفات۔ وقس الباقی مثلھا۔ ان حرفون کو حروف شمسیہ کہتے ہین۔ اور لام مظہرہ کو لام قمریہ اور مدغمہ کو شمسیہ کہتے ہین۔

## قاعدہ لام افعل

یہ لام ہمیشہ ہر حالت مین ظاہر پڑہا جاتا ہے بشرطیکہ فعل مین واقع ہو۔ مثال جیسے۔ قلنا۔ جعلنا۔ انزلنا اور مانند انکے

## قاعدہ لام کو مفخم یعنی پُر پڑہنے کا

ماقبل لام جلالہ[له] کے جب فتحہ یا ضمہ آوے تو اوس لام کو پُر پڑہنا چاہیے جیسے ھُوَاللّٰہُ۔ نَصْرُاللّٰہِ اور مانند انکے اور اگر ماقبل مکسور ہو تو باریک پڑہینگے جیسے بِسْمِ اللّٰہِ۔ فرمایا شیخ محمد جزری شافعی رحمہ اللہ نے شعر

| | |
|---|---|
| وفخم اللام من اسم اللہ | عن فتح او ضم کعبد اللہ[۹۲] |

## قاعدہ مثلین ومتقاربین ومتجانسین

مثلین اُن دو حرفون کو کہتے ہین جو صفات اور مخارج مین متفق ہون مانند دو[۲] ب یا دو ل وغیرہ کے پس اگر ساکن ہو پہلا حرف ان دو[۲] کا تو نام اوس کا مثلین صغیر ہوگا۔ اور ادغام اوس لفظ

له اللہ کو لفظ الجلالہ کہتے ہین ۱۲ (منہ)

۹۲ احفظیا اخی ۱۲ (منہ)

مین واجب ہے جیسے اِضْرِبْ بِّعَصَاكَ اور بَلْ لَّاتَخَافُوْنَ
اِس ادغام کو ادغام صغیر کہتے ہین مگر اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہین
یہ دو حرف وَالِّيْ يٰسٓن ساتھہ سکون یا کے روایت بزی
اور قرأت ابی عمرو مین۔ اور مَالِيَه هَلَكَ قرأت مین حمزہ او
یعقوب کے اِن دو کلمو مین جو اختلاف ہے وہ غیث النفع وغیرہ مین بالتفصیل درج ہے
اور اگر دو نون حرف متحرک ہون تو اونکو مثلین کبیر کہین گے
جیسے الرَّحِيْمِ مّٰلِكِ اور نُصِيْبُ بِرَحْمَتِنَا خواہ اِن
دو نون حرفونکی حرکتین موافق ہون یا نہون یعنے پہلا حرف مفتوح
یا مکسور یا مضموم ہو تو دوسرا حرف بہی مضموم مکسور مفتوح ہو
یہ کوئی شرط نہین ہے بہرحال دو نون حرف متحرک ہون اور
اگر دو حرف مخرج مین قریب ہون اور صفات مین مختلف مانند
دال اور سین یا تا اور ثا کے تو انکو متقاربین کہتے ہین۔

موسیٰ علیہ السلام
کے ذکر کے بعد
دونون مثال غیر بین
ادغام نہ ہوگا بیج
(ص)

اگر ساکن ہو پہلا حرف اِن دو کا تو نام اوسکا متقاربین صغیر ہو گا
جیسے قد سمع اللہ و کذبت ثمود اگر دونون متحرک
ہون تو نام اونکا متقاربین کبیر ہوگا جیسے حملوا التورٰۃ
ثم لم یحملوھا۔ حفص علیہ الرحمہ کے نزدیک اِن امثلہ
مین ادغام نہین ہے مگر بعض قراء کے نزدیک ادغام آیا ہی
جنکی تفصیل حاشیہ سے ظاہر ہو سکتی ہے۔
اور اگر دونون حرف متفق مخرج مین ہون اور مختلف ہون صفات
مین مانند با اور میم کے یا با اور فا کے تو اونکو متجانسین کہتے
ہین جیسے ارکب معنا اور تب فاولئک۔ پس
اگر ہو پہلا حرف اِن دو کا ساکن تو نام ہو گا اوسکا متجانسین صغیر
جنکی مثالین اوپر بیان کیگئی ہین۔ اور اگر ہون وہ دو حرف متحرک
بحرکت موافقہ یا غیر موافقہ تو نام اُنکا متجانسین کبیر

ابو عمرو و ہشام و حمزہ و کسائی کے نزدیک یہان ادغام آیا ہے ۱۲ (منہ)

ابو عمرو و شامی و حمزہ و کسائی رحمہم اللہ یہان ادغام کرتے ہین ۱۲ (منہ)

یہان سوسی رحمہ اللہ کے نزدیک اظہار و ادغام دونون جائز ہین ۱۲ (منہ)

ہوگا جیسے يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاءُ وَعَلٰى مَرْيَمَ بُهْتَانًا

عَظِيْمًا ۝ اور مانند انکے۔ پس بعض قرّاء کے نزدیک ان

حرفون مین بہی ادغام جائز ہے۔

## اقسام مدود

حروف مد کے تین ہین الفؔ۔ واؔو۔ یاؔ۔ مد کی دو

قسمین ہین اصلی و فرعی۔

## قسم اول مد اصلی

اصلی وہ مد ہے کہ نہ موقوف ہو کسی سبب پر مانند ہمزہ اور سکون کے

اور بغیر اوس مد کے حرف بہی کامل طور پر ادا نہین ہو سکتا ہے

اور یہ مد اوس حالت مین آتا ہے کہ جسوقت یہ حروف[1] مدّہ ساکن

ہون اور ماقبل انکے حرکت موافق ہو یعنے واو ساکن کے

ماقبل ضمہ اور الف[2] کے ماقبل فتحہ اور یا کے ماقبل کسرہ اس حالت

[1] یعنی الف واو یا

[2] یہ بھی مخفی [illegible] کہ الف ہمیشہ ساکن اور ماقبل اسکا مفتوح ہوتا ہے

مین ان حروف مذکورہ کے بعد سوای ہمزہ اور سکون کے کوئی حرف آوے وہ مد اصلی ہوگا اور اس مد کو مد طبیعی بہی کہتے ہین مثال واو جیسے جُوۡعٍ مثال الف جیسے مَالِكِ۔ مثال یا جیسے اِیۡلَافِهِمۡ اور مانند انکے۔ اور مد طبیعی اسوجہ سے کہتے ہین کہ اسکی ادائی کے وقت قاری کو کسی طرحکا تکلف نہین معلوم ہوتا بخلاف دوسرے مدود فرعی کے۔

تعریف مین اسی مد اصلی کے شیخ سلیمان جمزوری رح فرماتے ہین۔

والمد اصلی وفرعی له ... وسم اولا طبیعیا وهو
ما لا توقف له علی سبب ... ولا بدونه الحروف تجتلب
بل ای حرف غیر همز او سکون ... جا بعد مد فالطبیعی یکون
والآخر الفرعی موقوف علی ... سبب کهمز او سکون مسجلا
حروفها ثلثة فعیها ... من لفظ وای وهی فی نوحیها

| والکسر قبل الیا و قبل الواو ضم | شرطہ و فتح قبل الف ملتزم |
| --- | --- |
| واللین منہا الیا و واو سکنا | ان انفتاح قبل کل اسکنا |

اور انہین حروف مذکورہ سے دو حرف لین کے ہین۔ واو اور یا اور شرط لین کی یہ ہے کہ حرف لین ساکن ہو اور ما قبل اوسکے فتحہ ہو مثال یا جیسے قُرَیْشٍ۔ مثال واو جیسے خَوْفٍ اور مانند انکے۔ لین اسواسطے کہتے ہین کہ بوقت انکی ادا کے تکلف نہین ہوتا اور یہ حروف بہت نرمی سے ادا ہوتے ہین اور بحالت وقف انمین قصر۔ توسط۔ مد۔ تینون جائز ہین۔

## قسم دوم فرعی

فرعی وہ مد ہے کہ جو موقوف ہو کسی سبب پر مانند ہمزہ اور سکون کے جیسے جاۗءَ۔ بِمَآ اُنْزِلَ۔ آلْاٰنَ۔ اور مانند انکے۔ واسطے اس مد کے تین اقسام قرار پائے ہین نزدیک قراء کے۔ واجب

حفظک اللہ ۱۲ ارمئی حفظک
اللہ

جائز ۲ لازم ۳

## قسم اول مد فرعی

جسکو مد واجب اور مد متصل بہی کہتے ہین۔

اور وہ یہ ہے کہ مقدم ہو حرف مد ہمزہ پر ایک ہی کلمہ مین جیسے

جاء سوء اور مانند انکے۔ اور یہ مد واجب ہے شرعاً۔ اور

مقدار اِس مد کی نزدیک امام عاصم کے جنکے راوی حفص ہین

توسط ہے جسکی مقدار اڑہائی الف یعنی پانچ حرکت قرار پائی ہے

اور نیز سوای ورش راوی اور حمزہ امام کے باقی قرّاء بہی اس

مد کو بمقدار توسط ہی کے دراز کرتے ہین۔ اور ورش و حمزہ مذکورین

دونون اسمین مد طویل کرتے ہین۔ جسکی مقدار تین الف یعنی

چہہ حرکت ہے۔

# قسم دوم مد فرعی

جسکو مدجائز اور مد منفصل بہی کہتے ہین اور وہ یہ ہے کہ حرف مد کلمہ اول کے اخیر مین ہو۔ اور ہمزہ کلمہ ثانی کے اول مین۔ جیسے بِمَآ اُنْزِلَ اور فِيٓ اَنْفُسِكُمْ ۔ اِس مد مین قرّاء کا اختلاف ہے۔ حتیٰ کہ قصر بہی آیا ہے۔ اور طریقۂ طیبۃ النّشر سے حفص راوی امام عاصم کے نزدیک بہی اس مد مین قصر یعنے دو حرکت (ایک الف) کا مد آیا ہے لیکن یہ قواعد ہماری اس کتاب مین موافق طریقۂ شاطبی کے ہین اوسکی رو سے اسمین مد متوسّط ہی آیا ہے۔ اور ورش راوی اور حمزہ امام یہ دونون بمقدار چہہ حرکت یعنی (تین الف) کے اِس مد کو کہینچتے ہین اور قالون راوی اور دوری راوی یہ دونون اِس مد کو بمقدار توسط یعنی چار حرکت (دو الف) اور قصر یعنے دو حرکت (ایک الف کے)

درازکرتے ہین۔ اور سوسی راوی اور مکی امام یہ بلاخلاف صرف
قصر ہی اس مدین کرتے ہین اور باقی قرّاء سبعہ اس مد کو بمقدار
توسط یعنی چار حرکت (دو الف) کے پڑھتے ہین ان سب جگہہ
سوای مد اصلی کے اس مد کو دراز کرنا چاہیے۔

## قسم سوم مد فرعی

جسکو مد لازم کہتے ہین اُسوقت کہ جب حرف مد کے بعد سکون اصلی آوے
جیسے الضّآلّین اور آلآن اس مد کی مقدار حالت وقف اور
وصل مین چھہ حرکت یعنے (تین الف) ہین۔
جاننا چاہیے کہ مد لازم کی چار قسمین ہین مد لازم کلمی مثقّل
مد لازم کلمی مخفف۔ مد لازم حرفی مثقّل
مد لازم حرفی مخفف۔ مثقّل اوسکو کہتے ہین کہ جس
حرف پر بعد مد کے تشدید آوے۔ اور مخفّف وہ مد ہے کہ جسپر بعد

مد کے سکون یعنی جزم ہو۔ مثال مد لازم کلمی مثقل جیسے اَلصَّآخَّۃ

مثال مد لازم کلمی مخفف جیسے آلْاٰنَ۔ مثال مد لازم حرفی مثقل

جیسے الٓمّٓ مثال مد لازم حرفی مخفف جیسے نٓ والقلم۔

یہ بھی مخفی نرہے کہ مد لازم حرفی ہمیشہ اوائل سور تو نمین آتا ہے وہ

سورتین اٹھہ حرفون پر منحصر ہین جنکا مجموعہ یہ ہے (کَمْ عَسَلٍ

نَقَصْ۔ مثال۔ (کٓ۔ عٓ۔ صٓ) جیسے کٓھٰیٰعٓصٓ مثال

(مٓ اور لٓ) جیسے الٓمّٓ۔ مثال (سٓ) جیسے یٰسٓ

مثال (قاف) قٓ والقرآن المجید۔ مثال (نون) نٓ

والقلم۔ اِن تمام حروف مذکورہ بالامین چھہ چھہ حرکتون کا مد ہے

بلا اختلاف (سوای حرف عین کے کہ اسمین اختلاف ہے یعنی

دو وجہین قرّاء کے نزدیک ثابت ہین۔ مد مشبع چھہ حرکت

(تین الف) اور مد توسّط (چار حرکت دو الف) لیکن مد مشبع

نزدیک اہل ادا کے زیادہ مشہور ہے۔ یہ بھی جاننا چاہیے کہ
حروف مد لازم سے (الف ممدودہ) چار مقام مین آیا ہے اور
وہ مقام یہ ہین۔ ابتداء سورہ صاد مین اور ابتداء سورہ قاف
مین اور ابتداء سورہ مریم مین اور ابتدای سورہ بقرہ وغیرہا مین۔
اور (ی) دو مقام مین آئی ہے الٓمٓ کی میم مین اور یٰسٓ
کی سین مین۔ اور (واو) صرف سورہ نٓ مین آیا ہے۔

پس ان سات حروف سورتہای مذکورہ مین مد مشبع
یعنے چھ حرکت کا مد پڑہا جاتا ہے بلا خلاف۔ مگر حرف عین جو ابتداے
سورہ مریم اور سورہ شوریٰ مین واقع ہے اوسمین اختلاف ہے
جسکا بیان اوپر ہو چکا ہے۔ اور وہ حروف جنمین مد طبیعی
ہوتا ہے نزدیک کل قراء کے وہ چھ ہین جنکا مجموعہ یہ ہے
(حَیٌّ طَاھِرٌ) مثال حا جیسے (حٰمٓ) مثال یا جیسے

(ص) (والقرآن ذی الذکر) ص ۲۳ (ق) والقرآن المجید ص ۲۵ (کھیعص) ص ۳۰ (السورۃ) ...

(یٰسٓ) مثال طٰا اور ھا جیسے (طٰہٰ) مثال رٰا جیسے (الٓرٰ) اور مستثنیٰ کیا گیا ہے الف ان حرفون سے کہ نہین ہے مد اس حرف مین مطلقًا اسلئے کہ متحرک الاوسط ہے۔ پس اس سے معلوم ہوا کہ اوائل سُوَر منقسم ہین اوپر چار اقسام کے جنکا مد ہمیشہ لازمی ہوتا ہے اور وہ مد چھہ حرکت یعنی (تین الف کا ہوتا ہے اور مجموعہ اون حروف کا کم عسل نقص مین اوپر بیان ہو چکا ہے ساتھہ اختلاف حرف عین کے۔ و نیز مد طبیعی جسکا قریب مین ذکر اوپر ہو چکا ہے لفظ (حی طاھر) مین ساتھہ مستثنے ہونے الف کے جملہ حروف ہجائیہ سے پس اس سے معلوم ہوا کہ جس حرف مین دو وجہین مد کی ہین وہ حرف عین ہے اور جسمین بالکل مد نہین ہے وہ الف ہے اور کُلّ فواتح سُوَر یعنے چودہ سورتہای مذکورہ بالا کا مجموعہ لفظ (من قطعک صلہ سحیرا

مین درج ہے۔

# قاعدہ مد عارضی

جب کسی آخر کلمہ کا حرف متحرک ہو اور قبل اوسکے حرف مد ہو ایسے
کلمہ پر وقف کیا جائے تو ایسے مد کو مد عارض للسکون
کہتے ہین اسکی تین حالتین ہین۔ اگر آخر کلمہ کا حرف مکسور ہو جیسے
الرَّحِیْمِ تو ایسے مد کو چار طرح سے پڑہنا جائز ہے ان چار سے کسی
ایک کو قاری اختیار کرے درست ہے۔ اور تفصیل اوسکی یہ ہے
(مدّ[1]) چہ حرکت (تین الف) توسّط[2] چار حرکت (دو الف)
قصر[3] دو حرکت (ایک الف) اور (روم[4] مع القصر[5]) اور
اگر آخر کلمہ کا حرف مفتوح ہو جیسے (الْعَالَمِیْنَ) تو اسکو تین طور
سے پڑہنا جائز ہے۔ مدّ[1]۔ توسّط[2]۔ قصر[3]۔ اور اگر آخر
کلمہ کا حرف مضموم ہو جیسے نَسْتَعِیْنُ تو اسکو سات[7] طور سے

[5] یعنی بتہرا دہم حرکت کا ظاہر کرنا ۱۲ (من)

پڑہنا جائز ہے۔ مد[1]۔ توسط[2]۔ قصر[3]۔ اور روم مع القصر[4]

والاشمام[51] علی الثلاثۃ یعنی علی المد[5]۔ وعلی التوسط[6]

وعلی القصر[7]۔ مراد اشمام سے یہ ہے (ھو الاشارۃ[52]

بالشفتین) اور اشمام کی دو حالتیں ہیں اشمام مع السکون[53]

اور اشمام بعد السکون۔ ان تمام وجوہ مذکورۃ الصدر

میں قراء سبعہ متفق ہیں۔

## قاعدہ مد بدل

اگر حرف مد پر ہمزہ مقدم ہو تو اس مد کو بمقدار مد طبیعی کے دراز پڑہنا چاہیے یعنی بمقدار دو حرکت۔ ایک الف کے۔ اور اس مد کو (مد بدل) کہتے ہیں جیسے۔ اٰمنوا و ایمانا اور اوتوا الکتاب

مگر ورش کے نزدیک اس مد میں تین وجہیں آئی ہیں یعنی قصر[1]۔ توسط[2]۔ طول[3]۔

۵۱ یعنی اشمام ہمراہ مد اور توسط اور قصر کے ۱۲ (مس)

۵۲ یعنی اشارہ کرنا دونوں ہونٹوں سے ضمہ کی طرف ۱۲ (مس)

۵۳ یعنی اشمام ہمراہ سکون کے اور اشمام کرنا بعد سکون جسکا سمجھنا استاد کامل کے بتلانے پر موقوف ہے ۱۲ (مس)

# قواعد تفخیم[1] و ترقیق[2] را

گیارہ مواقع پر (ر) کو مفخم پڑہتے ہین اگر (ر) خود مفتوح ہو جیسے رَبَّنَا اور مضموم ہو جیسے رُبَمَا - یا اگر ساکن ہو اور ماقبل اُسکا مفتوح ہو جیسے اَرْبَعِیْن یا اگر ساکن ہو اور ماقبل اوسکا مضموم ہو جیسے اُرْكُضْ - یا ساکن اور ماقبل اُسکے کسرہ عارضی متصل ہو جیسے اِرْجِعُوْا - یا ساکن ہو اور ماقبل اُسکے کسرہ عارضی منفصل ہو جیسے اِنِ ارْتَبْتُمْ - یا ساکن اور ماقبل اُسکے کسرہ اصلی منفصل ہو جیسے وَالَّذِی ارْتَضٰی - یا ساکن ہو اور ماقبل اُسکے کسرہ مناسب ہو جیسے رَبِّ ارْجِعُوْنِ - اور اگر حالت وقف مین ساکن ہو اور ماقبل بہی اُسکا ساکن ہو تو اسکے ماقبل کے ماقبل کو دیکھینگے اگر مفتوح یا مضموم ہو تو پُر ہوگی جیسے اَلْقَدْرُ اور اُمُوْرُ - یا (ر) ساکن جسکے ماقبل کسرہ اصلی ہو

[1] یعنی پُر پڑہنا ۱۲ (سعی)

[2] یعنی باریک پڑہنا ۱۲ (سعی)

لیکن مابعد حروف استعلا مین سے کوئی حرف آوے جیسے مِرْصَادْ
غرض ان جملہ مقامات مذکورہ مین (ر) کو پُر پڑہنا چاہیے - چھہ
مواقع پر (ر) مُرَقَّق پڑہی جاتی ہے - اگر را فی نفسہ مکسورہ ہو
جیسے رِجَالٌ یا ساکن ہو اور ماقبل کسرۂ اصلی ہو اور مابعد
حرف استعلا بہی نہو جیسے فِرْعَوْنَ یا ساکن وقفی ہو اور
ماقبل اُسکے یای ساکن جسکا ماقبل مفتوح یا مکسور ہو جیسے خَیْرٌ
اور قَدِیْرٌ - یا ساکن وقفی ہو اور ماقبل اوسکے ساکن جس کا
ماقبل مکسور ہو جیسے ذِکْرٌ اور لفظ فِرْقٍ مین اختلاف آیا ہے
بعضے باریک پڑہتے ہین اور بعضے پُر دونون طرح سے پڑہنا جائز
ہے - غرض پانچ مواقع مذکورۂ بالا مین (ر) کو باریک پڑہنا
چاہیے بلا اختلاف اور ایک کو بخلاف چنانچہ اسی تفخیم و ترقیق
(ر) کی نسبت فرمایا ہے شیخ محمد ابن الجزری علیہ الرحمہ نے

ط حروف استعلا یہ ہین [illegible] خ ص ض غ ط ق ظ مجموعہ انکا (خُصَّ ضَغْطٍ قِظْ)

ہے ۱۲ (ر)

ظ یعنی باریک ۱۲

(ر)

## باب الرّاآت بین

| | |
|---|---|
| ورقق الراء اذا ما کسرت | کذاک بعد الکسر حیث سکنت |
| ان لم تکن من قبل حرف استعلا | او کانت الکسرة لیست اصلا |
| والخلف فی فرق لکسر یوجد | واخف تکریرا اذا تشدد |

## بیان اوقاف

بعد معلوم کرنے تجوید حروف کے اوقاف کا سمجھنا اور یاد کرنا بھی بہت ضرور ہے جیسا کہ فرماتے ہیں شیخ محمد بن الجزری الشافعی رحمۃ اللہ علیہ۔

| | |
|---|---|
| وبعد تجویدک للحروف | لا بد من معرفة الوقوف |
| والابتداء وھی تقسم اذن | ثلثة تام وکاف وحسن |
| وھی لما تم فان لم یوجد | تعلق او کان معنی فابتد |
| فالتام فالکافی ولفظا فامنعن | الا رؤس الای جوز فالحسن |

اشعار و احیر الحفظ ۱۲ (مصنف)
پیچنو شیدہ کو تکرار (را) کو یعنی صفت تکرار کو جیسو قت کہ ہو مشدد جیسے الرحیم اور مانند اسکے ۱۲ (مولف)
اشعار و احیر الحفظ ۱۲ (مصنف)

| وغیر ما تم قبیح و له | | الوقف مضطرا و یبدا أقبله |
|---|---|---|
| ولیس فی القرآن من وقف وجب | | ولا حرام غیر ما له سبب |

## قاعدہ ہمزہ وصل

یہ بہی جاننا ضرور ہے کہ ہمزہ وصل کی ابتدا کس حرکت سے ہونا چاہیے کیونکہ بعض مواقع پر وقف کرنیسے ہمزہ مذکور کی حرکت معلوم نہین ہوتی ہے پس اسکا عام قاعدہ یہ ہے کہ اگر فعل مین واقع ہو تو اسکی دو صورتین ہین ایک یہ کہ عین کلمہ اوس فعل کا جسکی ابتدا مین یہ ہمزہ ہے مفتوح یا مکسور ہو تو اوس ہمزہ کو مکسور پڑہنا چاہیے جیسے أعلَمُ - اِضرِبْ اور اگر مضموم ہو تو ہمزہ مضموم آویگا جیسے اُنصُرُوا - اور اگر یہ ہمزہ اسماء کے اوائل مین آئے تو مکسور ہوگا جیسے اِنفِطَار - اِنتِشَار اور ہمزہ ہفت اسماء ذیل بہی مکسور ہوتے ہین أبن - أبنة - أمرئ - أمرئة

ف تبیان اشعار کے معانی
اپنے استاد کامل سے پوچہکر انکو یاد کرلین
کہ قواعد او قاف
کماحقہ معلوم
ہوسکین ۱۲
(مؤلف)

أثنَينِ ۔ أثنَتَينِ ۔ أسمٌ ۔ سوا انکے لام تعریف کے قبل جو ہمزہ آتا ہے وہ مفتوح پڑھا جاتا ہے ۔ چنانچہ اسی قسم کے ہمزہ وصل کے متعلق فرمایا ہے شیخ محمد ابن جزری رحمۃ اللہ علیہ نے

| | |
|---|---|
| وابدأ بہمز الوصل من فعل بضم | ان کان ثالث من الفعل یضم |
| واکسرہ حال الکسر والفتح وفی | اسماء غیر اللام کسرہا وفی |
| ابن مع ابنۃ امرء واثنین | وامراۃ واسم مع اثنتین |
| وحاذر الوقف بکل الحرکۃ | الا اذا رمت فبعض الحرکۃ |
| الا بفتح او بنصب واشم | اشارۃ بالضم فی رفع وضم |

اور پوری حرکت پر وقف کرنیکی ممانعت آئی ہے جیسا کہ اکثر میان لوگونکو دیکھا گیا ہے کہ پوری حرکت پر وقف کرتے ہین ایسا وقف کہین ثابت نہین ہے وقف کے معنی چلتی ہوئی سانس کو ٹھہرا دینے کے ہین ۔ اور جب سانس ٹھہرے تو جس کلمہ پر قاری وقف کرے تو

ط: اشعار واجب الحفظ ۱۳ سی

اوسکے اخیر حرف کو ساکن کردے پھر اگر مابعد کے ساتھہ ملانا چاہے
تو ساتھہ حرکت موجودہ کے اوس کلمہ کو مابعد کے ساتھہ ملاکر پڑہے
ہاں وہ کلمہ کہ جسپر وقف کیا جائے اور اوسکے اخیر حرف کی حرکت
ضمہ یا کسرہ ہو تو روم[١] جائز ہے جسکی مقدار قرّاء نے[٢] ثلث حرکت
قرار دی ہے وہ ظاہر کرے جیسا کہ فرمایا ہے شیخ محمد ابن جزری
رحمہ اللہ نے

| وحاذر الوقف بكلّ الحركة | الّا اذا رمت فبعض الحركة |
|---|---|

اس امر پر بہی ضرور لحاظ رہے کہ جب وقف کیا جائے تو پورے کلمہ پر
وقف ہو خواہ وہ وقف اضطراری ہو یا اختیاری مثلاً اَولٰمستم
یا مَنۡ پر وقف کیا جائے تو میم اور ہر پر وقف ہوگا۔ نہ کہ الف
اَوۡلا اور نون مِنۡ پر اور علیٰ ہذا جسوقت کسی کلمہ کو ماقبل سے ملاکر
پڑہا جائے تو اسکا بہی ضرور لحاظ رہے کہ کلمہ کا ابتدا ہو نہ کہ وسط کلمہ۔

[١] یعنے بعض حرکت ۱۲ (س)
[٢] یعنے تہائی حصہ حرکت کا ۱۲ (س)

مثلاً کید ھم یا الملئکۃ پر وقف ہوگا تو ایسے کلمہ کو بوقت

وصل دوبارہ اعادہ کرنا ہوگا یعنے کیداھم اور الملئکۃ سے

شروع کرنا چاہیے نہ کہ ھم اور ملئکۃ سے۔

## بیان سکتہ

یہ بھی مخفی نرہے کہ اقسام اوقاف سے سکتہ بھی ہے وقف کی

تعریف تو اوپر گزر چکی ہے اور سکتہ کی تعریف یہ ہے قطع الصوت

دون التنفس یعنے توڑنا آواز کا بغیر سانس لینے کے جسکی

مقدار نزدیک ماہرین اس فن کے دو حرکتین قرار پائی ہین اور

یہ سکتہ بروایت حفص تمام قرآن مجید مین چار جای آیا ہے۔

پہلا سکتہ سورہ کہف لفظ (عِوَجًا سکتہ قَیِّمًا) مین دوسرا

سورہ یٰسٓ لفظ (مِنۢ مَّرْقَدِنَا سکتہ ھٰذَا) مین تیسرا

سورہ قیٰمۃ لفظ (مَنْ سکتہ رَاقٍ) مین چوتھا سورہ تطفیف

لفظ (بَلْ سکتہ رَان) مین۔

# بیان اُن کلمات کا جنمین حفص علیہ الرحمہ سی دو دو وجہین آئی ہین

پہلا اختلاف ان دو کلمات ءٰٓالذّٰکَرَیْنِ مین آیا ہے بوجہ جمع ہوجانے دو ہمزون کے پہلا ہمزہ استفہامیہ دوسرا ہمزہ وصل ہے قرّاء نے انکے ادا کرنے مین اختلاف کیا ہے۔ اکثر نے کہا ہے کہ مبدل ہوگا ہمزہ ثانی ساتھہ الف ممدودہ کے اور مع سکون لازم مدغم کے پس مد ہوگا اس صورت مین بمقدار چھہ حرکت تین الف کے اور دوسری جماعت قرّاء کے نزدیک ہمزہ مذکورہ مین تسہیل بین بین ہوگی پس یہ دونون وجہین صحیح ہین لیکن پہلی وجہ مقدم ہے جیسا کہ لکھا ہے غیث النفع مین علّامہ سیّد علی نوری علیہ الرحمہ نے معًا ھٰذہ الکلمۃ دخلت فیہا ھمزۃ الاستفہام

ولو اننا کے ۸ پارہ مین اور سورہ انعام پارہ ۸ مین آیا ہے (سورہ انعام پارہ ۸)

بین بین یعنے درمیان الف اور ہمزہ کے ادا کرنا ۱۲ (س)

لفظ معًا سے مراد دونون کلمہ ءٰٓالذّٰکَرَیْنِ ہے ۱۲ (س)

۱

علی همزة الوصل واجمع القرآء علی اثبات همزة الوصل وعلی
تلیینها واختلفوا فی کیفیة ذلك فقال کثیر من الحذاق تبدل
الفا خالصة مع المد للساکن اللازم المدغم
وقال اٰخرون تسهل بین بین والوجهان صحیحان
قرأت بهما مع تقدیم الاول لکل القراء ولا
یجوز عند من سهل ادخال الف بینها وبین
همزة الاستفهام کما یجوز فی همزة القطع
لضعفها عنها دوسرا اختلاف (فرقٍ)[ف۱] جسکا بیان قواعد تفخیم و ترقیق راءات مین ہو چکا ہے۔ تیسرا اختلاف لفظ (ضعفٍ)[ف۲]
جو تین الفاظ قریب قریب آئے ہین سورہ روم پارہ اُتلُ ما[ف۳]
کے تیسرے مقرے مین ہے یعنی ضاد کو مفتوح اور مضموم دونون
طرح سے پڑہنا درست ہے لیکن فتحہ روایت عاصم سے ہے اور ضمہ

ف۱ پارہ وقال الذین یعنی جز ۱۹ کے چوتھے مقرے مین ہے ۱۲ (س)

ف۲ یعنی پارہ اکیس ۲۱ کا ۱۲ (س)

ف۳ یہ پارہ مین بحساب آدھا مقرے کے ہوئے پاین اور رکوع سولہ ۱۶ کا ۱۲ (س)

فضل ابن مرزوق سے اُسکو عطیۃ العوفی سے (سید علی نوری صاحب
غیث النفع نے اپنی کتاب غیث النفع میں بہت تشریح کے ساتھ
تحریر فرمایا ہے) تھوڑی عبارت کتاب مذکور کی مندرج کتاب ہذا
کیجاتی ہے وہ یہ ہے (ضعف) الثلاثۃ قرأها عاصم
وحمزۃ بفتح الضاد والباقون بالضم قیل هما بمعنی
وقال بعض اللغویین بالضم فی البدن والفتح
فی العقل واختار حفص الضم کالجماعۃ
فالوجهان عنہ صحیحان لکن الفتح روایۃ عن
عاصم والضم اختارہ لما رواہ عن الفضل بن مرزوق
عن عطیۃ العوفی الی اٰخرہ۔ اِس لفظ میں حفص نے
اپنے شیخ عاصم کے خلاف عمل کیا ہے اور کہدیا ہے کہ مینے
قرآن مجید میں اس لفظ کے سواکہین خلاف نہین کیا ہے گویا

اس لفظ کو فتح کے ساتھہ اپنے شیخ سے قرأۃ لیا ہے مگر ساتھہ
ضمہ کے دوسرے لوگون سے پڑہا اور اُسی پر عمل کیا ہے جو نقلاً
بعد نقل آجتک مروج ہے کما فی غیث النفع۔
چوتہا اختلاف (لَاتَأْمَنَّا) سورہ یوسف پارہ وما من
دابۃ[1] مین آیا ہے۔ اِس کلمہ مین بہت سے اختلاف قاریون کے
لکھے ہین مگر اصح اور باتفاق قراء سبعہ دو ہی وجہین اس کلمہ
مین ثابت ہین۔ وجہ اول یہ ہے کہ ادغام ساتھہ اشمام ضمہ
نون کے ظاہر کرنا کیونکہ (تامنا) اصل مین (تَامَنُنَا)
تہا نون کو نون مین ادغام کر کے اس کلمہ کو ایک ہی نون کا مصاحف
مین لکھا جانا قرار پایا ہے اسلئے باعتبار اصل کے اسمین اشمام
آیا ہے۔ یعنی اشارہ کرنا ہونٹون سے طرف نون مدغمہ کے بعد
ادغام۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ اخفا کرنا یعنی پوشیدہ کرنا پہلے نون

[1] یہ (۱۲) پارہ ۱۲ع (ص)

کی حرکت کی آواز کا اس طور پر کہ ظاہر ہوئے (بعض حرکت) یعنی تیسرا حصہ حرکت کا پھر ادغام کرنا اوسکو دوسرے نون مین ادغام غیر تام کما شرح فی غیث النفع لیکن اس امر کا بغیر استاذ کامل سے سیکھنے کے آنا غیر ممکن ہے کیونکہ بغیر دیکھے اوستاذ کی منھہ کی طرف کے تحریر سے اسکا سمجھانا نہین ہوسکتا ہے یہ امر متعلق بالنظر والسماع ہے نہ متعلق بالتحریر

پانچوان اختلاف سورۃ المرسلات پارۂ تبارک کے آٹھوین معرے مین آیا ہے لفظ (نخلقکم) مین اور وہ یہ ہے کہ ادغام کامل اور ادغام ناقص ہر دو طرح سے اس لفظ کو پڑھنا درست ہے۔ ادغام کامل اس طور سے ہوگا کہ قاف کو کاف مین ایسا ادغام کیا جائے کہ محض کاف ہی ہوجائے اور معنی اسکے لغوی و اصطلاحی قواعد نون ساکن اور تنوین مین جو ادغام آیا ہے وہان بیان ہوچکے ہین

ل یعنی تغوت ادا انتہا ہر (رو سے)

یہان مکرر لکھنے کی ضرورت نہین۔ دوسرا ادغام ناقص یعنی قاف کو کاف مین اس طور سے ادغام کرنا چاہیے کہ حرف صفت استعلا کی باقی رہے اور ذات قاف کاف مین مدغم ہو جائے۔

شیخ محمد بن الجزری رحمہ اللہ (متن جزری) مین فرماتے ہین والخلف نخلقکم وقع۔ یعنی لفظ نخلقکم مین اختلاف واقع ہوتا ہے جو کہ اوپر مسطور ہے۔

## بیان اُن کلمات کا جو روایت حفص مین اُنکے اصول کے خلاف قرآن مجید مین آئی ہین

خلاف اول سورہ ہود پارہ ومامن دابۃ[۵۱] کے دوسرے مقرے مین کلمہ مجرىٰها مین امالہ کبری[۵۲] آیا ہے۔ یہ ایک قسم کی کشادگی صوت کی ہے نہ کوئی حرف۔

دوم سورہ فرقان پارہ وقال الذین[۵۳] کے دوسرے مقرے مین

[۵۱] بارہوان پارہ ہے ۱۲ (ص)
[۵۲] امالۂ کبری کے معنی یہ ہین کہ پورا میلان اور انحراف فتحہ کا طرف (ی) کے ہو اور اسی طور بعض قرا کے نزدیک جسکو امالہ صغری کہتے ہین تو اوسکو پورا میلان اور انحراف فتحہ کی جائز نہین ہونے دیتے بلکہ طرف کسرے کے اوسکا میلان ہوتا ہے ۱۲ (مولف)
[۵۳] یہ انیسوان پارہ ہے ۱۲ (ص)

کلمہ (فیہٖ مھانا) مین صلہ ہای[٥١] ضمیر آیا ہے اس ہای ضمیر
کا اشارہ طرف اسم مذکر غائب کے ہوتا ہے اسکو ہای کنایہ بھی کہتے
ہین قاعدہ ہای ضمیر کا حفص علیہ الرحمہ کے نزدیک یہ ہے کہ اگر
ماقبل اور مابعد دونون ہای ضمیر کے متحرک ہون تو اوس ہا مین
صلہ کرینگے یعنی بمقدار مد طبیعی کے دراز کرینگے جیسے (اِنَّهٗ
مِنْ سُلَيْمَانَ) اور (مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ) اور اگر ماقبل
یا مابعد ساکن ہو تو اوسمین صلہ نہین کرینگے جیسے (عَلَيْهِ اور
بیدہ الملک) لیکن چار الفاظ اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہین
يَرْضَهُ۔ تَفْقَهُ۔ لَمْ تَتَنَهْ۔ لَمْ يَتَسَنَّهْ (يرضه) تو اسلئے
مستثنیٰ ہے کہ اصل مین يَرْضَاهُ لَكُمْ تھا شرط کے آنیسے الف
گرا ہے اصل مین ماقبل اس کلمہ کا ساکن ہے لہذا اسمین صلہ
نہین ہوگا اور مابقی تین کلمات مین اسلئے صلہ نہین ہے کہ صلہ

[٥١] صلہ یعنی کسرہ و ضمہ ہای ضمیر کا اس طرح پڑھنا کہ مذکورہ حالت کسرہ ہا مین یا پیدا ہو اور ضمہ مین واو اور بمقدار اسکی دو حرکت ایک الف اندازہ مد طبیعی کے ہے ١٢ (س) مولف

کے لئے ہای ضمیر کی شرط ہے اور یہ ہای ضمیر نہین ہے بلکہ اِن کلمات
مین جو ہا ہے وہ اصلی جزو کلمہ ہے۔
سوم سورہ فصلت پارہ فمن اظلم[۵۱] کے آٹھوین مقرے مین کلمہ أَعْجَمِيٌّ
مین حفص تسہیل کرتے ہین یعنے ہمزہ ثانیہ کو جو مفتوح ہے اوس کو
بین الہمزہ والالف پڑہتے ہین

## بیان قواعد مختلف المقامات و متفق البیانات

لفظ (أَنَا) ضمیر واحد متکلم یعنے مَین کے معنی مین جسقدر الف
قرآن مجید مین آئے ہین وہ تمام وقف مین اور خط مین باقی رہینگے
اور تلاوت مین ساقط ہو جائینگے جیسے أَنَا أُحْيِ وَأُمِيتُ اور
أَنَا رَبُّكُمُ الْأَعْلَىٰ) اور مانند اِنکے اور لفظ (لَّٰكِنَّا هُوَ اللَّهُ
جو سورہ کہف پارہ سبحان الذی[۵۲] کے ساتوین مقرے مین
آیا ہے یہ الف بہی وقف مین باقی اور وصل مین ساقط ہوتا ہے

[۵۱] چوبیسوان پارہ ۲۴ (۱۲ رکوع)
[۵۲] پندرہوان پارہ ۱۵ (۱۲ رکوع)

کیونکہ یہ اصل مین لٰکِنْ أَنَا تہا حرکت ہمزہ کی نقل کرکے
نون کو دیگئی اور ہمزہ حذف کیا گیا پہر بقاعدہ ادغام دونون ایک جا
جمع ہونیسے ایک کو دوسرے مین ادغام کردیا گیا۔ پس الف موجود
ہمزہ محذوفہ کا عوض ہے جو کہ اب داخل رسم خط ہے ہای تانیث
مدوّرہ جتنی قرآن مجید مین ہین کل وصل مین تا اور وقف مین
ھا پڑہی جاتی ہین جیسے اُمَّةً۔ قَائِمَةٌ اور مانند انکے لیکن
لفظ رحمت دونون طرحسے خط مین آیا ہے یعنی تای مدوّر اور
مطوّل سے۔ اسلئے جہان (تای) مدوّر سے یہ لفظ آیا ہے وہان
وقف مین وہ (ت) (ہ) ہوجائیگی جیسے هُدًى وَّرَحْمَةٌ
اور جہان مطول (ت) لکہی ہے وہان وقف مین تا ہوگی جیسے
اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ یہ ہردو کلمہ
سورۂ اعراف مین آئے ہین وقس علیٰ هذا۔ پانچ کلمے قرآن مجید

مین اس قسم کے آئے ہین کہ الف اُنکے خط مین باقی اور تلاوت
مین ساقط ہوتے ہین وہ کلمات ذیل مین درج ہین۔
لَا اِلَى اللهِ تُحْشَرُوْنَ سورہ آل عمران مین وَلَا اَوْضَعُوْا
خِلَالَكُمْ سورہ توبہ مین اَوْ لَا اَذْبَحَنَّهٗ سورہ نمل مین
لَا اِلَى الْجَحِيْمِ سورہ والصافات مین لَا اَنْتُمْ اَشَدُّ
رَهْبَةً سورہ حشر مین۔

# اقسام لحن

لحن جسکے معنی غلطی کے ہین اوسکی دو قسمین ہین۔ جلی۔ اور خفی
جلی وہ غلطی ہے کہ جسکو خاص وعام سمجھین مانند تبدیل کرنے
ایک حرف کو دوسرے حرف سے جیسے (ط) کی جای (ت)
پڑہنا یا (ض) کی جگہہ (ظ) ادا کرنا۔ یا واو کی جای ہمزہ پڑہنا۔ اور
اسمین بعض غلطیان ایسی بہی ہوتی ہین کہ جس سے معنی کلام الٰہی

کے بدل جاتے ہین۔ اور انسان اس قسم کی غلطی سے گنہگار ہوتا ہے۔ اور اگر عمداً پڑہے تو معاذ اللہ کافر ہو جانیکا خوف ہے۔ جیسے تاء اَنْعَمْتَ جو سورۂ فاتحہ مین مفتوح آیا ہے اوسکو مضموم یا مکسور پڑہنا یا حَرَّمْنَا کی میم کو مفتوح پڑہنا یا قَتَلَ دَاوُدُ جَالُوْتَ مین داؤد کی (د) کو مفتوح اور جالوت کی (ت) کو مضموم پڑہنا یا وقفی غلطی ہو جیسے (لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِیْنَ قَالُوْا پر وقف کر کے اِنَّ اللّٰهَ فَقِیْرٌ سے ابتدا کرنا یا (بِمُصْرِخِیَّ) پر وقف کر کے (اِنِّیْ کَفَرْتُ) سے شروع کرنا یہ بہی ایک قسم کی مکروہ غلطی ہے۔ نزدیک اہل ادا کے۔ یا مانند انکے اور کوئی غلطی ہو۔

دوم خفی وہ غلطی ہے کہ جسکو خاص قرآء ہی سمجہین غیر نہ سمجہ سکین جیسے روم۔ اشمام۔ مقدار مدود۔ و غنّے وغیرہ وغیرہ کی ادائی مین

کمی وبیشی واقع ہونا پس ایسی غلطیون سے بوقت تلاوت قرآن ہر
انسان مسلمان کو بچنا چاہیے۔

آداب قرأت سیکھنے کے لئے رسالہ ھدیۃ الاحباب و
تذکرۃ اولی الالباب المعروف (بہ برھان) جو ساتھ اس
کتاب کے خاص زبان عربی مین لکھا ہوا ہے اوس پر قاری قرآن
کو خصوصًا اور دیگر عقلاء و علما کو عمومًا عمل کرنا ضرور چاہیے۔

## تنبیہ آخر

جو شخص قواعد مندرجہ کتاب ہذا کو بہت خیال سے پڑہکر یاد رکھیگا
یقین ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ وہ کبھی قرآن مجید غلط نہ پڑھے گا
اور پورے طور سے روایت حفص کے سمجھنے کی قدرت حاصل کریگا
بالفعل یہ مختصر تحفہ جو تیار ہوگیا ہے شائقین کی خدمت مین پیش
کیا جاتا ہے اور کافی ہے۔ آیندہ اگر خدا کو منظور ہوا تو دوسری



کتاب جو اس سے بہت مطوّل اور مفصل ہفت قرآت میں زیر

تصنیف و تالیف ہے وہ پیش ہوگی + واللہ الموفق

والمعین + وصلی اللہ علی سیّدنا

محمّد فی کل لمحةٍ ونفسٍ عدد ما

وسعہ علم اللہ والحمد للہ رب العٰلمین

خادم القرآن

محمد سلیمان عفا عنہ

الرحمٰن

# الاستفتاء

ما قولكم دام فضلكم فی انه قد وقع خلاف كبير و
فساد بين الناس فی بلاد الهند فی مخرج الضاد
فبعضهم يقرأ كقرائة قرّاء الحرمين المحترمين
وبعضهم يقرأ مشبّها بالظّاء فایّ من الفريقين
على الحق والصّواب بيّنوا توجروا يوم الحساب

محمّد سليمان علوی عفا الله عنه

# الجواب

الحمد لله وحده لمد الكون    استمد التوفيق والعون

اخراج الحروف من مخارجها واعطاءها من الصفات
حقها محتاج على رياضة الانسان والتلقی من الشيخ
يحسن التجويد وهو علم متوارث من السلف الى الخلف

فیلزم التعویل فی ذلک علی ائمة هذا الفن فان لکل
فن اماماً یرجع الیه ویعتمد علیه فما قالوه هو المتبع
والناس فیه لهم تبع وما خالفه فهو خطأ او
مبتدع فانهم جزاهم الله عنا وعن سائر المسلمین
خیرا قد افنوا عمرهم وصرفوا عزیزا وقاتهم فی تحقیق
ذلک وصنفوا فی هذا الباب ؛ ومیّزوا القشر عن
اللباب ؛ واجادوا فیما افادوا من المعلوم ان هذا الفن
مما یلزم الاعتناء بشأنه صیانة لکلام الله الجلیل
عن اللحن والتغییر والتبدیل وتحرزا من ان یکون
مصداقا لقول رسول الله صلی الله علیه وسلّم
رب قاری والقرآن یلعنه قال المحقق ابن الجزری
رحمه الله فی نشره الکبیر ولا شک ان الامة کما هم

متعبدون بفهم معانی القرآن واقامة حدوده
متعبدون بتصحیح الفاظه واقامة حروفه
علی الصفة المتلقاة من ائمة القرائة المتصلة
بالحضرة النبوية الافصحية العربية التی لا
یجوز مخالفتها ولا العدول عنها الی غیرها
والناس فی ذلك بین محسن ماجور ومسیٔ
اثم او معذور فمن قدر علی تصحیح کلام الله
تعالیٰ باللفظ الصحیح العربی الفصیح وعدل
الی اللفظ الفاسد العجمی او النبطی القبیح
استغناء بنفسه واستبداد ابرأیه وحدسه
واتکالا علی ما الف من حفظه واستکبارا
عن الرجوع الی عالم یوقفه علی صحیح لفظه فانه

مقصر بلا شك واثم بلا ريب وغاش بلا مرية
فقد قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الدين
النصيحة لله ولكتابه ولرسوله ولأئمة المسلمين
وعامتهم اما من كان لا يطاوعه لسانه او لا
يجد من يهديه الى الصواب بيانه فان الله لا
يكلف نفسا الا وسعها ولهذا اجمع من نعلمه
من العلماء انه لا تصح صلاة قارى خلف امى
وهو من لا يحسن القراءة واختلفوا فى صلاة
من يبدل حرفا بغيره سواء تجانسا ام تقاربا و
اصح القولين عدم الصحة كمن قراء الحمد
بالعين او الذين بالثا او المغضوب بالخاء او الظا
ولذلك عد العلماء القراءة بغير تجويد لحنا و

عدوا القارئ بها لحّانا وقسموا اللحن الى جلى وخفى
واختلفوا فى حده وتعريفه والصحيح ان اللحن
فيها خلل يطرأ على الالفاظ فيخل الّا ان الجلى
يخل اخلالا ظاهرا يشترك فى معرفته علماء
القراءة وغيرهم وان الخفى يخل اخلالا يختص
بمعرفته علماء القراءة وائمة الاداء الّذين
تلقوا من افواه العلماء وضبطوا عن الفاظ
اهل الاداء الذين يرتضى تلاوتهم ويوثق بعربيتهم
ولم يخرجوا عن القواعد الصحيحة والنصوص
الصّريحة فاعطوا كل حرف حقه ونزلوه منزلته
واوصلوه مستحقه من التجويد والاتقان
والترتيل والاحسان ثم قال ولا اعلم سببا لبلوغ

نهاية الاتقان والتجويد ووصول غاية التصحيح
والتسديد مثل رياضة الالسن والتكرار على
اللفظ المتلقى من فم المحسن وانت ترى تجويد
حروف الكتابة كيف يبلغ بها الكاتب بالرياضة
وتوقيف الاستاذ ولله در الحافظ ابى عمر الدانى
رحمه الله حيث يقول *
ليس بين التجويد وتركه الا رياضة لمن تدبره
بفكه فلقد صدق وبصر واوجز فى القول وما
قصر ثم قال اول ما يجب على مريد اتقان قراءة
القرآن تصحيح اخراج كل حرف من مخرجه المختص
به تصحيحا يمتاز به عن مقارنه وتوفية كل حرف
صفته المعروفة به توفية تخرجه عن مجانسه

يعمل لسانه وفمه بالرياضة فى ذلك اعمالاً
يصير ذلك له طبعاً وسليقة اهـ فتامل فيما
نقلناه عن كلام المحقق وعمق النظر فيه تعلم
بذلك ان التجويد ليس امرا يدركه كل احد
بغير تعب ونصب بل لابد من التلقى وتكرار
اللفظ بمثل ما يسمعه من المحسن ثم اعلم ان الضّاد له
مخرج مستقل غير مشارك لحرف اخر فله مباينة
ذاتية من الطّاء والظّاء والدّال وغيرها من
الحروف وهو عسير على اللسان وليس شئ من الحروف
مثله فى عسرته ومخرجه كما قال المحقق ابن الجزرى رح
فى مقدمته ✤

| والضّاد من حافته اذ وليا | الاضراس من ايسر او يمناها |
|---|---|

قال الشيخ ملا علی القاری رح والمعنی تخرج الضاد

من طرف اللسان مستطیلة الی ما یلی الاضراس

من الجانب الایسر وهو الایسر والاکثر ومن الایمن

وهو الیسیر العسیر والمعتبر او من الجانبین معًا

وهو من مختصات سیدنا عمر رضی الله عنه وهو

معنی قول الشاطبی ره وهو لدیهما یعز وبالیمنی یکون

مقللا (اهـ) فبسبب عسرته علی اللسان غلط

من غلط فاخرجه مشابهًا للطاء او الظاء والدال

وکل ذلك غیر جائز قال المحقق ابن الجزری رح

فی نشره الکبیر والضاد انفرد بالاستطالة ولیس

فی الحروف ما یعسر علی اللسان مثله فان السنة

الناس فیه مختلفة وقل من یحسنه فمنهم من

يخرجه ظآء ومنهم من يمزجه بالذّال ومنهم من يجعله لاما مفخمة ومنهم من يشمه الزّاى و كل ذلك لايجوز) (اهـ) فالحق الذى يجب المصير اليه ويلزم التعويل عليه فى مخرج الضّاد هو الّذى ادركنا عليه مشائخنا وقرّآء زماننا من اهل الحرمين المحترمين وغيرهم ولايجوز العدول[٥١] عنه وقد كان وقع فى مصر خلاف من بعض القرآء فى مخرج الضّاد بتشبيهه بالظّاء فصارت جمعيّة عظيمة فى ذلك واجتمع القرّآء وتقرّر اتفاقهم على ان المخرج الضّاد الّذى هم عليه الآن وانّه يعزر من خالف ذلك- والحال ماذكر والله سبحانه اعلم-

امر برقمه خادم الشريعة والمنهاج[٥٢] عبد الرحمن بن عبد الله

سراج الحنفي مفتي مكة المكرمه - كان الله لهما

حامدا مصليا مسلما -

(مهر: عبد الرحمن سراج)

# الجواب

الحمد لله وحده وصلى الله وسلم على سيدنا محمد وعلى آله وصحبه والسالكين نهجهم بعده -

اللهم هداية للصواب في النهاية للجمال الرملي ولو ابدل ضادا منها اى الفاتحة اى اتى بدلها بظاء لم تصح قرأته لتلك الكلمة في الاصح لتغييره النظم مع اختلاف المعنى ومقابل الاصح تصح قرائته لقرب المخرج وعسر التمييز بينهما والخلاف خاص بقادر لم يتعمد الابدال او عاجز امكنه التعلم فلم يفعل اما العاجز عن التعلم فتجزيه قرائته قطعا

وهو امّى - واما القادر المتعمد للابدال فلا تجزيه قطعا انتهى - وفى شرح المنهج لشيخ الاسلام مع حواشيه للعلامة الشيخ سليمان الجمل ما ملخصه - لو ابدل حرفا منها اى الفاتحة باٰخر كضاد بظاء وذال الذين المعجمة بدال المهملة او زاى وكحاء الحمد لله هاء وياء العالمين واوا لم تصح قرائته لتلك الكلمة فيلزمه اعادة القراءة على الوجه الصحيح فلو ركع قبل الاعادة عمدًا بطلت صلوٰته - هذا حكم قادر على النطق بالوجه الصحيح اذا تعمد الابدال ومثله عاجز امكنه التعلم فلم يفعل انتهى بتصرف هٰذا حكم الناطق بالظاء بدل الضاد - واما قول السائل فاى الفريقين على الحق

والصّواب - فجوابه لاشك ولاشبهة - ان النطق
على الوجه المعروف عند اهل الحرمين هو الحق
والصّواب - وقد بيّن مولانا مفتى الانام بما نقل
عن المحقق ابن الجزرى فى كيفية التجويد ومخرج
الضّاد الى اخر ما اطال به مما يتعلق بذلك ما
فيه الغنية والكفاية فلاحاجة الى نقل شئ
مما يتعلق بذلك والله سبحانه وتعالى اعلم ؛
امر برقمه المرتجى من ربه كمال النيل محمّد سعيد
بن محمّد بابصيل مفتى الشّافعيّة بمكة المحميّة
غفر الله تعالى له ولوالديه ومشائخه ومحبيه
وسائر المسلمين ؛

مہر

محمّد سعيد بابصيل

# الجواب ۳

الحمد لله وحده رب زدنی علماً ما حققه و
حرره مولانا مفتی الاحناف من جهة التجوید فی
الغنیة والکفایة واما من جهة صلاة اللاحن
والاقتداء به ففی الدسوقی علی الدردیر وحاصل
المسئلة ان اللاحن ان کان عامداً بطلت صلاته
وصلاة من خلفه باتفاق وان کان ساهیاً
صحت باتفاق وان کان عاجزاً طبعاً لایقبل التعلیم
فکذلک لان الکن وانکان جاهلاً یقبل التعلیم
فهو محل الخلاف سواء امکنه التعلیم ام لا وسواء
امکن الاقتداء بمن لایلحن ام لا وان ارجح الاقوال
فیه صحة صلاة من خلفه واحری صلاته هو

لاتفاق اللخمی وابن رشد علیها۔ واما حکم الاقدام
علی الاقتداء باللاحن فبالعامد حرام وبالعاجز جائز
وبالجاهل مکروہ ان لم یجد من یقتدی بہ و
الاحرام کما یدل علیہ النقل ولا فرق بین اللحن
الجلی والخفی فی جمیع ما تقدم غیر المعنی ام لا اھ
وفی الدر روبر علی خلیل وھل تبطل باقتداء بلاحن
مطلقا بفاتحۃ اوغیرھا غیر المعنی ام لا اوفی الفاتحۃ
فقط غیر المعنی ام لا اوان غیر المعنی فی الفاتحۃ او
غیرھا کضم تاء انعمت اوتصح مطلقا وھو المعتمد
وان امتنع ابتداء مع وجود غیرہ عند اللخمی و
ھو الاظھر اوکرہ عند ابن رشد اواجیز عند غیرھما
فالاقوال ستۃ اھ وقد علمت المعتمد من الاقوال

والله اعلم۔ کتبه محمد عابد بن حسين مفتی
المالكية ببلد الله المحمية حامداً ومصلياً مسلماً

محمد عابد بن حسين ۱۳۰۷

## الجواب ۳

الحمد لله وحده رب زدنی علماً۔ استمد من الله
التوفيق والرشاد لاقوم طريق ما افتى به وضحه
وبينه بابلغ بيان مولانا مفتی الاحناف العلامة
الشيخ عبد الرحمن بن المرحوم الشيخ عبد الله سراج
فی مخرج الضاد فهو الصواب والحق الذی يرجع
اليه ويعول عليه فجزاه الله تعالیٰ عنا وعن المسلمين
خيرا والله سبحانه وتعالیٰ اعلم۔ امر برقمه الفقير
۵۲
الی الله تعالیٰ خلف بن ابراهيم مفتی السادة الحنابلة بمكة
المشرفة حالاً حامداً مصلياً مسلماً۔

خلف بن ابراهيم

۵۱ جواب سوم آپ کا ہے آپ جوان صالح و متقی اور مکہ معظمہ میں مفتی مالکیہ ہیں ۱۲ (مولف)

۵۲ جواب چہارم آپ نے لکھا ہے آپ نہایت مقدس بزرگ اور مکہ معظمہ میں مفتی حنابلہ مقرر ہیں ۱۲ (مولف)

# الجواب ۵

ما افتی بہ مفتی الانام ورئیس العلماء الاعلام ببلد اللّٰہ الحرام ہو الحق الذی یعول علیہ ویجیٔ المصیر الیہ وقد حقق واجاد واصاب فیما افاد۔

الفقیر الی اللّٰہ تعالیٰ عمر ابن المرحوم محمّد عبد الرسول شیخ القرّاء بمکۃ المشرفۃ۔

(مہر: الشیخ عمر ابن عبد الرسول)

# الجواب ۶

الحمد للّٰہ رب العالمین والصّلوٰۃ والسّلام علی سیّدنا محمد واٰلہ وصحبہ اجمعین۔ امّا بعد فاقول ما قالہ مفتی الانام ہو المعول علیہ والسّلام کما ہو مبین فی کتب التجوید والفقہ کمنظومۃ ابن الجزری فی التجوید وکالنّشر کما قال المفتی۔ ومن اراد غایۃ

البيان فعليه بالنشر فان فيه الكفاية- والله اعلم-

امر برقمه الشيخ محمد الشربيني[1] الدمياطي خادم

العلم بالحرم الشريف المكي عفى عنه-

# الجواب

الحمد لله وحده والصلوٰة والسلام على من لا نبي

بعده- ما قاله حضرة مولانا مفتي الحنفية ومن

تبعه من السادة الشافعية والمالكية والحنابلة

فهو الحق وما عداه فهو باطل لا يعول عليه قراءةً

ولا يعمل به ديانةً بل اخراج حرف الضاد هو كما

قرره مفتي الحنفية من غير زيادة ولا نقصان

وهو التحقيق في الشاطبية عن الشاطبي كما في

التيسير ولابن الجزري في المقدمة والتمهيد وفي

[1] جواب ششم آپ کا ہے آپ بڑے متقی اور جید قاری ہیں قرأت عشرہ کی سند آپ کو سید حافظ عبد اللہ صاحب مرحوم مغفور سے پہونچی ہے ۱۳۰۲ (مولف)

نهاية القول المفيد للشيخ محمد نصر مكى وغيرهم
من الكتب والشراح باتقان ولم يرد عن احد من
اهل الاداء المعول عليهم قول خلاف ذلك بل و
لاخلاف من رواية من جهة العشرة ولا فى الشواذ
خادم القرآن الشريف بمكة المشرفة ـ ابراهيم سعد المصرى
ابن المرحوم على سعد ـ

## الجواب ٨

رب زدنى علما ـ اقول وبالله التوفيق ـ قال ابن الجزرى
فى التمهيد ـ اعلم ان هذا الحرف ليس فى الحروف حرف
يعسر على اللسان غيره فان السنة الناس فيه مختلفة
وقل من يحسنه فمنهم من يخرجه ظاء معجمة لانه
يشارك الظاء فى صفاتها كلها الا الاستطالة فلولا

الاستطالة واختلاف المخرجين لكانت ظاء وهم
اكثر الشاميين وبعض اهل المشرق وهذا لا يجوز
فی کلام الله تعالیٰ لمخالفة المعنیٰ الذی اراده الله
تعالیٰ اذ لو قلنا فی الضّآلّین الظّآلّین بالظاء
المعجمة لكان معناه الدّائمین وهذا خلاف
مراد الله تعالیٰ وهو مبطل الصّلوٰة لانّ الضّلالة
بالضّاد هو ضد الهدی کقوله ضلّ من تدعون
الا ایّاه ولا الضّآلّین ونحوه والظّلول بالظّاء
هو الصیرورة کقوله ظلّ وجهه مسودا وشبهه
فمثال الّذی یجعل الضّاد ظآءً وشبهه کالذی
یبدل السّین صادا فی نحو قوله واسرّوا النجوی
او یبدل الصّاد سینا فی نحو قوله واصرّوا واستکبروا

فالاول من السر والثانی من الاضرار انتهی باختصار

من القول المفید- وغایة ما فی المقام انه لا یجوز

لاحد تبدیل حرف بحرف فی کلام الله تعالی وما حکاه

ابن جنی عن بعض العرب من النطق بالضاد ظاء

فهو من الغریب فی غیر کلام الله لان القراءة سنة

متبعة ولم ینقل احد من ائمة الاداء ابدال

الضاد ظاء والله موفق للصواب- شاکر حسن [١]

(مہر: حسن شاکر ١٢٩٧)

## الجواب ٩

اقول ما نصه مشائخنا فما ذکرا علاه هو الصحیح

والمعول علیه بنص ائمة اهل التجوید-

(علی حسن غمراوی) [٢]

(مہر: علی حسن الغمراوی)

## الجواب ۱۰

اقول ماقاله مفاتی الانام هو المعول علیه والسلام

(سرور گلشنی)[۵۱] مهر (سرور گلشن ۱۳۰۷ھ)

## الجواب ۱۱

الحمد لله والصلوٰة والسلام علی رسوله ما اجاب به سراج الملة ومفاتی الاسلام ورئیس العلماء الامجد الکرام۔ ووافقه فی ذلک بقیة مفاتی الاعلام هو الحق الذی یرجع الیه کل خاص وعام۔ کتبه العبد الضعیف الراجی فضل رب الکونین، عبد الله[۵۲] بن السید حسین عاملهما الله بلطفه الخفی وفضله الوفی فی الدارین۔

(عبد الله ۱۲۸۵ھ) مهر

---

[۵۱] جواب دہم بہت ہی مختصر آپ نے تحریر کیا ہے آپ بڑے نیک بخت شخص ہیں اور قراءت عشرہ کے ماہر ہیں ۱۲ (مؤلف)

[۵۲] جواب یازدہم آپ کا نام اور آپ وہی سید عبداللہ صاحب مرحوم ہیں جنہوں نے راقم کو قراءت سبعہ کی سند و اجازت دی ہے اور جن کے مناقب بالاختصار اوائل کتاب ہذا میں مرقوم ہیں ۱۲ (مؤلف)

# الجواب ۱۲

اقول ما قاله مفاتی والقراء الحرمین المحترمین
زادهما الله شرفاو تکریماً وهکذا تلقیناه من
افواه مشائخنا الکرام والسلام۔

کتبه عبد الله بن محمد بشیر خان کان الله لهما
المدرس بمدرسة الشیخ رحمة الله المرحوم۔

(مہر: عبد الله ۱۳۰۵ھ)

یہ بھی معلوم رہے کہ قرآت چودہ ۱۴ تک مروی ہین جنکی تین قسمین
ہین اول قسم متواتر جو ائمہ سبعہ سے مروی ہے جنکے اسماء مع انکی
رواۃ کے کتاب ہذا کے شروع مین درج کئے گئے ہین۔ دوسری
قسم مشہور ہے جو متواتر سے کسی قدر رتبہ مین کم ہے اور ائمہ ثلاثہ
سے جنکے اسماء مع اونکے رواۃ کے نقشہ ذیل مین اول لکھے
گئے ہین مروی ہے۔ اور تیسری قسم شاذ ہے جو متواتر اور مشہور



دونون کی تعریف سے خارج ہے اور روایۃً اور لغۃً اور

رسم خط کے خلاف ہے جسکے موافق پڑہانا ممنوع

اور نماز اوس سے جائز نہین کما صحح

فی الاتحاف والاتقان وغیث النفع

وہ ان ائمہ اربعہ سے منقول ہین جنکے

اسما مع انکے رواۃ کے ائمہ ثلاثہ کے بعد

نقشہ مین لکہے گئے ہین

واللہ اعلم و

علمہ اکمل و

اتم

# نقشہ بقیہ ائمہ اربع عشر جسمیں ابو جعفر یعقوب خلف قرآت عشرہ میں داخل ہیں اور باقی اربع عشر ہیں

| نشانات | اسمائے ائمہ | اسمائے راویان | اسمائے راویان | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ١ | ٢ | ٣ | ٤ | ٥ |
| ١ | ابو جعفر بن یزید بن قعقاع | عیسیٰ بن وردان | سلیمن بن جماز | ÷ |
| ٢ | یعقوب بن اسحٰق حضرمی | رویس | روح | ÷ |
| ٣ | خلف بن ہشام بزاز | اسحٰق الوراق | ادریس الحداد | ÷ |
| ٤ | ابن محیصن محمد بن عبدالرحمن المکی | بزی [١] | ابو الحسن بن شنبوذ | [١] یہ وہی بزی ہیں جو ابن کثیر سے بھی روایت کرتے ہیں ١٢ (ص) |



| نشان | اسمائے ائمہ | اسمائے راویان | اسمائے راویان | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | یزیدی یحیی بن المبارک | سلیمن بن الحکم | احمد بن فرح بالحاء المہملۃ | ۵۱ یہ وہی یحیی ہین جنکے واسطے سے دوری اور سوسی ابو عمر سے روایت کرتے ہین ۱۲ (س) |
| ۶ | حسن بصری | شجاع بن ابی نصر البلخی | دوری ۵۲ | ۵۲ یہ وہی دوری ہین جو ابو عمرو بصری سے بھی روایت کرتے ہین ۱۲ (س) |
| ۷ | اعمش بن سلیمان بن مہران | حسن بن سعید المطوعی | ابی الفرج الشنبوذی الشطوی ۵۳ | ۵۳ بالجیم ۱۲ |




بفضل رب المشرقين ورب المغربين

ان هذين التقريظين

اعنی

تقریظ[1] الحکیم محمد عنایت اللہ خان وتقریظ[2] المولوی

محمد جعفر حسین عاملہما اللہ بلطفہ الخفی وفضلہ الوفی والدانی

طبع بمهتمم المطبع محمد قادر علیخان فی عشرہ صفر

## تقریظ جناب افضل العلماء مولٰنا مولوی محمد جعفر حسین صاحب

ہزاران ہزار شکر اُس منعم حقیقی کو سزاوار ہے جسنے اپنے نبی مکرم صلے اللہ علیہ وسلم پر ایسا مقدس کلام نازل فرمایا جس سے ہم اپنی معاش و معاد کے مفید احکام کو الیٰ یوم القیامہ استنباط کر سکتے ہین اور اس کلام معجز نظام کی برکت سے جسنے اپنی فصاحت و بلاغت مین بیمثل ہوکر بڑے بڑے فصحاء و بلغاء عرب کو عاجز کیا۔ ہم اپنے برگزیدہ رسول کے رسالت کی بلاریب تصدیق کرتے ہین۔ اور بیحد و بیشمار تحف درود و سلام اوس معظم و مکرم رسول اور اُسکی آل اطہار و اصحاب اخیار کے شایان ہے جو امی لقب مشہور ہوکر من عند اللہ ایسی جوامع الکلم سے ممتاز ہوا جسکے ارشادات طیبات نے ہمکو اپنے امور دنیوی و اخروی مین علی الدوام استخراج جزئیات پر قادر بنایا اور جسکے خصائل حمیدہ و شمائل پسندیدہ نے

ہزاروں گمراہان عرصۂ ضلالت کو سیدھے راستے یقین و ہدایت کے بتلائے۔

**امابعد** اصحاب خبرت وارباب بصیرت پر ظاہر و باہر ہے کہ علم تجوید ایک نہایت فن شریف و علم منیف ہے جسکے حفظ ضوابط و قواعد سے انسان ضعیف البنیان قرائت کلام الٰہی پر علیٰ وجہ الاکمل قادر اور مورد رحمت الٰہی و فائز ثواب اخروی ہوتا ہے۔ ہر فرد بشر پر لازم و متحتم ہے کہ اس مقدس فن کی تحصیل میں کامل سعی بجالائے تا درستی الفاظ و عبارات کلام الٰہی سے مالا ئینا ہی ذخر سعادات کونین ہو اور اس شریف فن میں اگرچہ علمای سلف و خلف نے متعدد رسائل بالسنہ مختلفہ تصنیف و تدوین کئے ہیں لیکن فی زماننا ہمارے مقتدای عصر فخر الاقران والاماثل۔ صاحب المجد والفضائل واقف اسرار قرآنی۔ ماہر رموز کلام ربانی مجمع الورع والحسنات منبع الفضل

والبرکات۔ کوکب سپہر کرامت وشرافت۔ بدر سماء فخامت ونجابت
معدن مروت واحسان۔ مخزن فتوت وامتنان۔ المؤید بتائید
لم یزلی مولٰنا الحافظ القاری الحاج۔ محمد سلیمان العلوی
المکی لازالت شموس افادته وافاضته طالعة
علےٰ روس الادانی والاقاضی نے ایک ایسی عمدہ کتاب
تالیف وتدوین کی ہے جو مالامال فوائد سے مشحون ومخزون ہے
اور ہر ایک مبتدی ومنتہی شخص بقدر اپنی اپنی استعداد کے اوس سے
اکتساب کمال کرسکتا ہے۔ اور باوصف قلت حجم کثرت فوائد
پر شامل وحاوی ہے حق تو یہ ہے کہ یہ عجالہ نافعہ عجیب وغریب
نعمت ہے جو اب تک بزبان اردو اس شرح وبسط کے ساتھہ غالبًا کسی
نے نہیں دیکھا۔ جب ایسی عمدہ کتاب جسکو بحق طلبہ فن تجوید نعمت
عظمی تعبیر کرنا بجا ہے۔ اِس ہیچمدان کی نظر سے گزری تو بفحوائے

واما بنعمة ربك فحدث با نظر اظہار اللنعمة اپنی اس مختصر عبارت کو کتاب کے آخرین درج کرکے داعی ہوا کہ خداوند عالم و عالمیان اس کتاب سے تمامی محصلین کو نفع کثیر و فیض جمیل عطا فرمائے اور اسکے مؤلف کو جنہون نے محض شفقةً علی حال المتعلمین اپنے بیش بہا وقت کو اسکی تالیف و تصنیف مین صرف کیا جزاے جزیل عنایت فرمائے اور دائما اپنی حمایت و حفاظت مین رکھے اور اونکے جمیع مقاصد و مآرب دارین بطفیل رسول الثقلین برلائے آمین یا مجیب السائلین۔

وانا العبد الضعیف الراجی الی شفاعة سید الکونین محمد جعفر حسین عفا عنه رب المشرقین والمغربین

## تقریظ جناب مولوی حافظ قاری حکیم محمد عنایت اللہ خانصاحب

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ذٰلِكَ مِنۡ فَضۡلِ اللّٰہِ عَلَیۡنَا وَعَلَی النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكۡثَرَ النَّاسِ لَا یَشۡكُرُوۡنَ ۝ الحمد للہ والمنۃ کہ زمانہ خلافت وعہد سلطنت کہف الفقرا ملجای علما و فضلا بندگان عالی متعالی حضور پر نور محبوب الدولہ نواب میر محبوب علیخان بہادر مظفر الممالک فتح جنگ نظام الملک آصف جاہ بہادر اطال اللہ عمرہ وخلد اللہ ملکہ ـ مین سلالۂ خاندان ہاشمی خلاصۂ دودمان مرتضوی مجموعۂ اوصاف حمیدہ معدن اخلاق پسندیدہ ماہر قرآآت سبعہ واقف نکات اربعہ عشرہ یادگار حضرت محمد بن الحنفیہ بن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالی عنہ وعن اولادہٖ قاری محمد سلیمان صاحب علوی جنکے خاندانی اعزاز اور شرف تربیت کی مختصر کیفیت ذیل مین مندرج ہے بغرض افادہ خاص وعام ایک کتاب المسمے بالمختصر المفید فی مباحث التجوید

المعروف بتحفۃ الطلاب اپنے اساتذہ کرام مدارس مکہ معظمہ کے
طرز تعلیم کے مطابق اُردو سلیس بامحاورہ عبارت مین بمصداق
کلم الناس علی قدر عقولھم فن تجوید مین تالیف فرمائی
ہے جو عرصہ سے ایسی ہی رکھی تھی اگرچہ خاص خاص شائقین
اوسکے نقول سے مستفید ہوتے تھے اور عام لوگ اوسکے نفع
سے محروم تھے لہذا کمترین نے اپنی خواہش و اصرار سے مؤلف
ممدوح کو اسپر آمادہ کیا کہ وہ اپنے اس فیض مخفی کو ظاہر فرمائین اور
عام لوگون کو اپنی تصنیف و تالیف سے نفع پہونچائین۔ چونکہ قاری
صاحب مغر ماشاء اللہ علم عربی و زبان عربی و اُردو کے کماینبغی
ماہر ہین اسلئے حضرت نے کمترین کی التجا کو قبول فرما کر ساتھہ ہی ایک
رسالہ المسمی بہ ھدیۃ الاحباب + و تذکرۃ اولی الالباب
الملقب بہ برھان جو کہ پند و نصائح مین خاص بزبان عربی فصاحت

وبلاغت سے مملو ہے تالیف فرمایا اور علیٰ ہذا اخیر مین ایک تشکر نامہ جسمین بعض معززین حیدرآباد و دیگر اصحاب کمالات کے حالات درج ہین اُردو زبان مین تصنیف۔ اور کُل کو بغرض تعمیم فیضو ایک جگہ مجتمع کر کے طبع کرا دیا ہے۔

۲ مؤلف عم فیوضہ کے خاندانی شرف اور قدیمی اعزاز اور فخر کے متعلق قلم اوٹھانا ناواقفون کے لئے ایہام مبالغہ اور خود مؤلف روشن خیال کے خلاف رضا ہے جو کہ اپنے جد امجد یعنی علی بن ابیطالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس مقولہ کے پابند ہین۔

بیت

| لیس الفتےٰ من یقول کان ابی | | ان الفتےٰ من یقول ھا انا ذا |
|---|---|---|

مگر دل سے میرے ایسے موقع پر نہین رہا جاتا اور بے اختیار جی چاہتا ہے کہ تہوڑی کیفیت تو اسوقت ضرور ہی (مؤلف صاحب معزز کی ہدیۂ ناظرین کیجاوے) آپکے اکابر معزز اور ذی رتبہ لوگ ہین

اوراساتذہ سلاطین دہلی سے رہے ہین چنانچہ سر سید احمد خان
مرحوم اپنی کتاب آثار الصنادید مین جسمین اونہون نے
دہلی کے معزز خاندانون کے تاریخی حالات لکھے ہین مؤلف کے
پردادا صاحب مرحوم کے متعلق عبارت یہ لکھتے ہین جو بجنسہ اونکی
کتاب سے نقل کیجاتی ہے وھی ھذہ (بہ نیت ثواب ندیم الدولہ
خلیفۃ الملک حافظ محمد داؤد خان مستقیم جنگ نے اس مسجد[1] کے
پاس اپنی دریا دلی اور فیض بخشی سے نہایت عمدہ نفیس و دلکشا دلربا
باؤلی بنوادی ہے کہ خلق اللہ کو اوس سے آرام ہے یہ باؤلی سنہ ۱۲۶۱ھ
ہجری مین شروع ہوئی اور سنہ ۱۲۶۳ ہجری مین ختم ہوئی حافظ محمد داؤد صاحب
نہایت سخی اور بڑے ہمت والے آدمی ہین اور بڑے صاحب خاندان
ہین انکے آبا و اجداد ہمیشہ سے خاندان شاہی مین معزز اور ممتاز
چلے آئے ہین حضرت ظل سبحانی ابو الظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ

بادشاہ غازی نے آپکے والد ماجد حافظ محمد خلیل سے استفادہ کلام مجید حاصل کیا ہے انکو حضور ظل اللہ مین ایک درجہ تقرب حاصل ہے کہ اور کسی کو میسر نہین اور سنہ ۱۰ جلوس والا سے دار وغگی نذر نثار اور علاقہ خانسامانی پر مشرف ہین) اسکے سوا سر سید احمد مرحوم نے جو کچھ تعریف و توصیف فرمائی ہے بخیال تطویل عبارت درج نہین کیگئی۔

اور آپکے والد امجد حافظ محمد اسمعیل المخاطب بہ مشیر الدولہ کو بلحاظ اونکے خاندانی اعزاز اور آبائی عزت کے ہر ہائنس[۵۱] نواب شاہجہان بیگم صاحبہ کروِن آف انڈیا طبقہ اعلای ستارہ ہند والیہ بھوپال نے بھی

[۵۱] ہر ہائنس نواب شاہجہان بیگم صاحبہ کروِن آف انڈیا ڈیمس ولاور اعظم طبقہ اعلای ستارہ ہندو رئیسہ بھوپال دام اقبالہا جی۔سی۔ایس ای۔اینڈ۔سی۔آئی۔آپ ششم جمادی الاول ۱۲۵۴ ہجری مین تولد اور غرہ شعبان ۱۲۸۵ھ کو بفضلہ تعالی تخت نشین ہوئین[۵]۔
آپ خدا کے فضل سے نہایت مستقل مزاج اور شرع شریف کی بہت پابند ہین

[۵] یادداشت بستم شوال المکرم ۱۲۸۳ھ یوم سنہ جلوس (۱۲۸۵ھ) جو حاشیہ میں لکھا ہوا ہے یعنی پورا اقتدارات کا مالک ہونے کی تاریخ ہے اور اس سے قبل جو سنہ بیگم صاحبہ کی بیان کیجاتی ہے وہ حسب تفصیل خریطہ گورنمنٹ صاحب بہادر مورخہ گیارہ اپریل ۱۸۶۸ مطابق تیرہ ربیع الآخر سنہ ۱۲۸۵ھ بوجہ صغر سنی بیگم صاحبہ سرکار عالیہ نیابت داری ریاست نواب سکندر بیگم صاحبہ مرحومہ عمل مین آئی جسکا احوال تاج الاقبال تاریخ ریاست بھوپال مین بخوبی درج ہے ۱۲ (مولف)

اوسا پنے وعدونکی بہت ہی صادق جسکا ہمین خاص طور پر تجربہ حاصل ہے۔
اور آپ کے عہد مبارک مین خدا کے فضل وکرم سے ریاست کی بہت کچھ ترقی
ہوئی ہے اور عمارات جدیدہ توماشاءاللہ بحد و بیشمار تیار ہوئین اور ہو رہی ہین
چنانچہ شہر شاہجہان آباد جو متصل بھوپال کے واقع ہے جسمین خاص تاج محل
مبارک جو قیامگاہ سرکار عالیہ ہے اور بارہ محل وغیرہ۔ خاص اخوان ریاست
وامراو اعزا کے لئے بنے ہین جو محاذی اوسکے واقع ہین ونیز تاج المساجد
نہایت عظیم الشان جو عرصہ دراز سے زیر تعمیر ہے یہ تمام عمارتین ہمیشہ کے لئے
خاص آپ ہی کی یادگار وفیض آثار سمجھی جاوینگی ف ک حال مین جناب معلی القاب
ہز اکسلنسی رائٹ آنریبل لارڈ کرزن صاحب بہادر گورنر جنرل وائسرای کشور ہند نے
بروقت تشریف آوری بھوپال سلمہ المتعال۔ بتاریخ ۲۵ نومبر سنہ ۱۸۹۹ع بجواب
اسپیچ بیگم صاحبہ سرکار عالیہ جو اسپیچ دی تھی۔ اوسمین آپ کی اور سرکار مرحومہ
نواب سکندر بیگم صاحبہ یعنے آپکی والدہ ماجدہ کے عہد حکومت کی بہت کچھ تعریف
فرمائی ہے جس سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے کہ علاوہ اوصاف مذکورہ بالا کے آپ
ماشاءاللہ اعلیٰ درجہ کی مدبرہ اور رعایا پرور و منصف مزاج اور عادلہ و
مخیرہ ہین اور ہر ایک صاحب عزت واہل کمال کی قدر شناس۔
الغرض یہ تمام وصف آپ مین بفضلہ تعالیٰ ایسے ہین کہ جنکی تعریف و توصیف
سے قلم قاصر ہے اور بیشک اعلیٰ مرتبہ کے رؤسا مین اسی قسم کے اوصاف
حمیدہ وجمیلہ ہونے چاہئین۔ رب العالمین عمر و اقبال مین آپ کے بی نہتا
ترقی فرماوے۔ اور آپکو اور آپکی اسلامی ریاست کو ہر ایک آفات و بلیات سماوی
وارضی سے مدام محفوظ رکھے۔ آمین ثم آمین ❖

(حاشیہ ضروری از جانب مولف محمد سلیمان علوی)

اعلی درجہ کی تعظیم و تکریم سے آپکی قدر شناسی کی حتی کہ بہت خوشی کے
ساتھہ صاحب معز کو اپنے برادر میاں نظیر محمد خانصاحب کا داماد بناکر خاص
اپنے سلسلہ اقربا مین داخل فرمایا اور دم الپسین تک اپنی بہادری نے حافظ صاحب مرحوم کو علیحدہ ہو
نہ دیا قبل وفات حافظ صاحب مرحوم بطور سیاحت حیدرآباد دکن بھی
تشریف لائے تھے بوساطت نواب مستحکم جنگ بہادر فیاض الملک
و نواب اکرام جنگ مرحوم تاریخ ششم رجب المرجب سنہ ۱۳۰۵ ہجری کو
اعلحضرت بندگانعالی خلد اللہ ملکہ کی خدمت اقدس مین باریاب
ہوکر ملاقات سے مشرف ہوئے۔ بعدہ مراجعت بھوپال کی اور سنہ ۱۳۰۶
ہجری مین آپنے بھوپال ہی مین انتقال کیا۔ غفور رحیم حافظ صاحب
مرحوم کو غریق رحمت فرمائے آمین۔

ف غدر کے بعد جبکہ بفحوای آیہ شریفہ اِنَّ الْمُلُوْكَ اِذَا دَخَلُوْا
قَرْيَةً اَفْسَدُوْهَا وَجَعَلُوْا اَعِزَّةَ اَهْلِهَا اَذِلَّةً بڑی بڑے

خاندان تباہ وتاراج ہونے لگے اور ایسے ذی رتبہ لوگون کا دہلی مین رہنا دشوار ہوا اوسوقت مؤلف صاحب اپنے نانا نواب میرزا صاحب مرحوم خلف الرشید نواب مغل بیگ خان مرحوم جو کہ وزرای دہلی سے مانے جاتے تہے اور خدا کے فضل سے حافظ قرآن بہی تہے جنہون نے خاص مکہ معظمہ مین تاریخ ۲۶ ماہ جمادی الاول سنہ ۱۲۹۹ ہجری مین وفات پائی اونکے ہمراہ چہہ ماہ کی عمر مین اپنی والدہ ماجدہ کے ساتہہ مکہ معظمہ کو چلے گئے اور وہین نشو ونما پایا اور تعلیم وتربیت آپکی خاص مکہ معظمہ مین ہوئی اور زیادہ تر تعلیم کا حصہ مدرسہ صولتیہ مین جو کہ جناب مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب مرحوم مہاجر [۱] صادق مغفور کی نگرانی مین تہا مختلف اساتذہ سے وقوع مین آیا بلکہ یون کہنا چاہیے کہ یہ نعمت مدرسہ مذکورہ مین بتوجہ خاص مولوی صاحب مرحوم مؤلف صاحب کو حاصل ہوئی۔

[۱] یہ وہی مولوی رحمت اللہ صاحب ہین جنہون نے نامور پادری فنڈر صاحب سے اکبرآباد (آگرہ) مین ماہ رجب المرجب سنہ ۱۲۷۰ ہجری کو مجمع عظیم کے سامنے پانچ مسائل پر مباحثہ کیا تہا۔ تحریف۔ نسخ۔ تثلیث۔ حقیقت قرآن۔ نبوت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم۔ جوابات مین غالب رہے بعونہ تعالی آپ کا یہ قصہ بہت طول طویل ہے جسکا قصہ مؤلف کی کتاب اظہار الحق مین مفصل درج ہے۔ غرض اوسوقت اہل اسلام کی شرم رہ گئی اور تمام مسلمانون کو عزت حاصل ہوئی بعد آپ نے اسی زمانہ مین مکہ معظمہ کی ہجرت کی اور آخر عمر تک وہین رہے اور وہان بہی آپ سے انتہا فیض جاری رہا۔ [illegible]

مولوی رحمت اللہ صاحب مغفور نہایت مقدس بزرگ با فیض شخص تھے
تمام اہل ہند کو حضرت مرحوم کی ذات بابرکات سے فیض پہونچا اور
فخر حاصل ہوا سلطان روم سابق یعنی سلطان عبد العزیز خان مرحوم
مغفور ایک مرتبہ آپکی ملاقات سے محظوظ ہوئے اور سلطان المعظم المفخم
امیر المومنین سلطان عبد الحمید خان غازی خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ نے
نہایت اشتیاق کے ساتھہ مولوی صاحب مرحوم کو مکہ معظمہ سے
خاص طور پر دو مرتبہ قسطنطنیہ مین طلب فرمایا اور کمال عقیدت سے
پیش آئے جسکی کیفیت کے لئے ایک دفتر چاہیے اس مختصر مین
گنجایش تحریر نہین افسوس ۱۳۰۸ھ ہجری مین مولوی صاحب
مرحوم مغفور نے خاص مکہ معظمہ مین وفات پائی خدای تعالیٰ
غریق رحمت فرماوے آمین۔

قاری صاحب معزز نے علم تجوید مدرسہ صولتیہ مین اُن حضرات سے

اخذ فرمایا ہے جنکے اسمای گرامی کتاب ہذا کے اول مین مع کوائف
مختصرہ اونکے مندرج ہین اور باقی علوم عربی وفارسی دوسرے
علمای عظام یعنی مولوی احمد حسن صاحب جو کئی سال تک مدرسہ
موصوفہ کے مدرس اول رہے ہین اور مولوی حضرت نور صاحب
وغیرہم ادام اللہ فیوضہم سے تعلیم پائی۔
لیکن بوجہ وراثت آبائی فن تجوید کی طرف آپکا میلان زیادہ رہا ہے
چنانچہ بعد انفراغ تحصیل علوم واخذ سند مدرسہ صولتیہ مذکورہ
مین چھ سال تک جماعت تجوید کے آپ مدرس رہے۔ خدا کے
فضل وکرم سے ابتک یہ مدرسہ قایم اور فیض جاری ہے چونکہ
محض توکل پر یہ مدرسہ قایم ہوا ہے اسلئے معززین مسلمانان ہند کو
خصوصًا اور دیگر معززین اقوام پر عمومًا فرض ہے کہ مدرسہ ہذا کی حالت
کی طرف توجہ مبذول فرماوین اور ہمت سے کام لین ف ۱۳۰۵ ہجریہ

جب نواب صدیق یار جنگ مرحوم مغفور جوکہ بالکل خیر مجسم علم دوست درویش منش علمای قرأت کے قدردان مردم شناس نقاد فضل وکمال تھے حج بیت اللہ کو تشریف لیگئے مؤلف صاحب ممدوح سے ملاقات حاصل کرکے وہان اعلی درجہ کا خلوص واتحاد آپ سے مرحوم نے پیدا کیا اور نہایت شوق کے ساتھ اپنے نبیرہ میر ولایت علی صاحب کو بغرض تعلیم فن تجوید مولف صاحب کے تفویض فرمایا اور اپنے ساتھہ حیدرآباد چلنے کی خواہش ظاہر فرمائی چونکہ حضرت موصوف یعنی مؤلف صاحب اوس وقت تک سوای حرمین شریفین کے دوسرے شہرون سے بالکل ناآشنا تھے اسلئے بلدہ مین آنیکی جرأت نہین کی اور عذر فرمایا لیکن بعد واپسی کے نواب صاحب مرحوم مغفور نے نہایت اشتیاق اور کمال اصرار سے قاری صاحب کو بلدہ حیدرآباد مین ۱۳۱۱ھ ہجری

مین لغرض ملاقات طلب فرمایا چونکہ یہان کے لوگ عموماً فن تجوید
کے سخت حاجتمند تھے لوگونکی خوش قسمتی اور سچی خواہش اور نواب
سر آسمانجاہ بہادر مرحوم مغفور نور اللہ مرقدہٗ وادام اللہ ولدہٗ
کی قدردانی نے وہ اسباب قایم کردیے کہ قاری صاحب یہان
مقیم ہوگئے اور اپنے ذاتی شرف اور بلحاظ خاندانی فضل و کمال کی آپنے
اپنا فیض اس قسم سے بلدہ حیدرآباد فرخندہ بنیاد مین جاری فرمایا ہے
کہ آج اس بلدہ مین ہمارے تجوید کے چرچے اور قرأت کے تذکرے
سُننے مین آتے ہین جسطرف سے تلاوت قرآن کی صدا آتی ہے
اوسمین نغمۂ داؤدی اور لحن سلیمانی کے ہوش ربا جذبات محسوس
ہوتے ہین آپکے ذاتی فیض سے بہت لوگ بفضلہٖ تعالیٰ اب
حیدرآباد فرخندہ بنیاد مین ایسے قابل ہوگئے ہین کہ ہر کوئی بجاے
خود اوستادانہ حیثیت سے تعلیم دیسکے۔ اہالی دکن کو خصوصاً و دیگر

حضرات کو عموماً نہایت ضرور ہے کہ سرکار عالی حضور نظام خلد اللہ ملکہ
کے عمر و اقبال کے لئے دست بدعا رہین جسکی قدر دانی سے ایسے
مقدس فاضل سے یہ لوگ فیضیاب ہوئے۔ اور نیز واجب ہے
کہ نواب وقار الامرا اقبال الدولہ بہادر مدار المہام سرکار عالی اور نواب
فخر الملک بہادر معین المہام سرکار عالی دام اقبالہما کا شکریہ تہ دل
سے ادا کرین کہ آپکی قدردانی اور ہنر پروری کے باعث عام لوگونکو
قاری صاحب ممدوح کی ذات بابرکات سے نفع پہونچا ہے۔
فقیر راقم نے بہی قاری صاحب موصوف سے قرأت سبعہ وغیرہ مین
افادہ بہت کچہہ خدا کے فضل سے حاصل کیا ہے چنانچہ اسکی
کیفیت ہماری کتاب مسمی محبوب القرّاء جو زیر تالیف ہے اوسمین
انشاء اللہ تعالیٰ درج ہوگی۔

متّع اللہ المسلمین بطول حیاتہ و

١٣٤٣

صحة ذاته بحرمة نبيّه واهل بيته

آمين ثمّ آمين

والحمد لله ربّ العالمين

خادم الحكما

محمد عنايت الله خان عفا عنه الرحمن

تمت

# صحت نامہ حصہ دوم تحفۃ الطلاب

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ٢ | ١٠ | فیص | فیض | اس حصہ دوم میں بھی کاتب |
| ٣ | ١١ | قرأتهم | قرأتها | صاحب سے سہواً چند |
| ٤ | ٥ | بروایت | بروایة | غلطیاں ہوگئی ہیں بوقت |
| ٤ | ٩ | الاستعازة | الاستعاذة | قرأت انکی بھی اصلاح فرمالیجے |
| ١٧ | ٢ | سواءٌ تقاربًا | سواءٌ تقاربيا | (مؤلف) |
| ١٩ | ٣ | ثلاوة | التّلاوة | |
| ٢٨ | ١١ | والمسلم | ومسلم | |
| ٣٠ | ٦ | حسن القرآن | حَسَنُ القرآن | |
| ٤٨ | ٩ | صغیر | صفیر | |
| ٥٨ | ٣ | تجوید | تجوید | |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۶۸ | ۹ | تَیُتُ | یَلُتُ | ۹۱ اس صفحہ ۹۲ کا متن |
| ۷۴ | ۹ | جاننا | جانتا | صحیح ہے مگر حاشیہ |
| ۸۵ | ۹ | نہو | هُوَ | ۲ مین یعنی ذکرا بالدین اور |
| ۸۸ | ۲ | تلبنیها | تلیینها | نوین سطر مین لفظ کسرہ |
| ۸۹ ۹۱/۹۲ | ۶ | باالضم | بالضم | رہ گیا ہے بوقت قرأت |
| ۱۰۲ | ۴ | فصیحة | فَصِیحَةٌ | کتاب خیال رہے (مولف |
| ۱۰۴ | ۵ | احلا | اخلا | چونکہ صحت نامہ برہان مین بہی تین غلطیان نظر آرہی ہین جنکی |
| ۱۰۵ | ۱۰ | مخرجة | مخرجه | اصلاح یہان کیجاتی ہے ناظرین |
| ۱۰۶ | ۱ | باالریاضة | بالریاضة | کو خیال رہے (مولف) |
| ایضاً | ۴ | امرا | امرٌ | الدیانة اور الدّیانة غلط (الدّیانات) صحیح |
| ۱۰۸ | ۱۰ | یعزز | یعزر | یقراء القرآن اور لاتقرا للقرات غلط |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱۳ | ۱ | الاقدام | الإقدام | |
| ایضاً | ایضاً | لاتفاق | لاتفاق | (لایقرأ القرآن) صحیح |
| ایضاً | ۲ | بالکن | بالاکن | ولیقنی اور ولیغنی غلط |
| ۱۱۴ | ۵ | وضحہ | واو ضحہ | ولیقنی صحیح |
| ۱۲۷ | ۷ | متحتم | متحتم | اور نشان اکا اصل صحت نامہ کو |
| ۱۲۸ | ۵ | والاقاضی | والاقاصی | دیکھنے سے مل سکتا ہے۔ |

باختم



(قال الله تبارک وتعالیٰ)

اعملوا آل داود شکرا وقلیل من عبادی الشکور

قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من لا یشکر الناس لا یشکر الله

(ترمذی عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه)

# شکرنامۂ الٰہی

مصنفہ سلیمن بن حافظ محمد اسمٰعیل العلوی غفر الله ذنوبهما الجلی والخفی

شکر ہی خدا کا یہ شکرنامہ کیا خوب ہے دل مرغوب ہوا

طبع فی المطبع المسمیٰ بمفید عام الکائن فی آگرہ

هو الرحمن المستعان

تبتید بحمد الرب ذی العرش العظیم انه من سلیمن وانه بسم الله الرحمن الرحیم

فلله الحمد رب السموت ورب الارض رب العلمین والصلوٰة

والسلام علی سید المرسلین الذی انزلت علیه فی کتابك

المبین یا ایها النبی حسبك الله ومن اتبعك

من المؤمنین وعلی اله الطاهرین وصحبه اجمعین

(وبعد) فان هذه الرسالة المبنیة علی التشکر من رجال

الدولة الاصفیة المسماة (بالتشکرنامه) باللغات الهندیة

فیها ذکر المومنین الصالحین وتذکرة العلماء المتقین

والناس الممتازین لیظهر کمالهم عند کل اهل کمال و

مال وذی علم علیم وعقل وفهم وقلب سلیم



بے انتہا وبے حساب شکر بجا لاتا ہون اوس غفور الشکور کا کہ جسنے ہمین اپنی
قدرت کاملہ سے پیدا کرکے دنیا مین اقسام کی نعمتون سے سرفراز وممتاز
فرمایا ہے اور آخرۃ مین بشرط پرہیزگاری دنیا کی نعمتون سے بدرجہا زاید وبہتر
نعمتین دینے کا وعدہ فرمایا ہے (کما قال اللہ تبارک وتعالیٰ
فی کتابہ العزیز) ویطوف علیہم ولدان مخلدون ○ اذا رأیتہم
حسبتہم لؤلؤا منثورا ○ واذا رأیت ثم رأیت نعیماً و
ملکا کبیرا ○ عالیہم ثیاب سندس خضر واستبرق وحلوا
اساور من فضۃ ○ وسقاہم ربہم شرابا طہورا ○
ان ہذا کان لکم جزاءً وکان سعیکم مشکورا ○ (صدق

تلک عقبی الذین اتقوا وعقبی الکافرین النار ○

الله العظیم نعم عقبی الدار۔ الحمد لله علی احسانه۔
کہان ہے زبان مین ہمارے اتنی طاقت کہ اس محسن حقیقی کی غیر متناہی
نعمتون کا ہمسے شکر ادا ہوسکے اور نہ اس قلم مین ہی اتنی قدرت کہ اوس معبود
(وحدہٗ لاشریك له الا هو) کے احسانات لکھے یا اوسکا شکر
پوری طور سے یہان بجالاسکے۔ احمد الله واشکره بکل
لسان وفی کل لحظة واوان۔ اور بے عدد و بے شمار تحفۂ درود و
سلام مرسل ہے اوس رسول مقبول صلی الله علیه وسلم کی جناب مین کہ
جس کی طفیل مین یہہ سب نعمتین ہمکو نصیب ہوئین اور خَیْرُ اُمَّةٍ
کا لقب ہمنے من عند الله پایا۔
اللهم صل وسلم وبارك علیه۔ اما بعد واضح ہو کہ بعونہ تعالیٰ
تالیف کتاب (تحفة الطلاب) وما یتعلق بہا سے مجھے فرصت ملی
اب چاہتا ہون کہ بزمانہ سلطنت ابد مدت کیوان حشمت دارا حکومت سکندر

صولت فریدون فر کیخسرو منظر جمجاہ عالی جناب نواب مستطاب معلی القاب

حضرت نواب میر محبوب علی خان بہادر نظام الملک آصف جاہ

خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ اور عہد وزارت نواب امیر اکبر رفعت جنگ بشیر الدولہ

سر آسمانجاہ مرحوم و مغفور مین جن حضرات معززین و معظمین کی توجہ دلی

کے سبب سے میرا یہان رہنا ہوا اور بے فکری کے ساتھ اس تالیف

مختصر کا مجھے موقعہ ملا اون کا بھی تہ دل سے شکریہ ادا کیا جاے اور

ساتھ ہی اون حضرات کے خصائل جمیلہ اور حالات عزیزہ کا بھی تھوڑا سا

ذکر خیر یہان ہو جاے ۔

**۲** ۔ یون تو عموماً حیدر آباد فرخندہ بنیاد کے باشندگان ماشاء اللہ

بہت خلیق اور کریم النفس ہوتے ہین حتیٰ کہ جو شخص مذموم و مطعون خلائق

یہان آجاتا ہے اوس کو بھی نبھاتے ہین اور اپنی نیک نیتی و نیک نفسی

سے اچھا تصور کرتے ہین اور اچھا آدمی تو پھر ایک جاے اچھا ہی

مشہور و معروف ہوتا ہے۔ جن مکرمین کی شرفانوازی اور کرم کے ساتھہ
منصف مزاجی بہی اس خادم القرآن پر ظاہر ہوئی ہے اور مجہہ ہی پر کیا بلکہ
ایک عالم پر ظاہر ہے اُنکے اسماء گرامی مع حالات مختصرہ افتخاراً یہان
درج کیے جاتے ہین جس سے ہمین فخر ہو کہ اس تاریک زمانہ مین
بہی ہماری قوم مین خدا کے فضل و کرم سے ایسے ایسے کریم النفس
باوقار اخیار موجود ہین جن کا ذکر اس تشکر نامہ مین اس لیے کیا جاتا ہی
کہ ہمیشہ کے لیئے ہر صفحہ تاریخ دکن کا اپنے حکمران کے تذکرۂ عدل
و انصاف و بوجہ قدر اہل علم و اشراف جو مجمع ہر قسم کے عمدہ لوگون کا
بفضلہ تعالیٰ اس وقت حیدرآباد مین ہے وہ علی الدوام ہر ایک کو
بہ آسانی نظر آتا رہے اور ساتھہ اسکے ان حضرات کے ذکر خیر سے بہی
ہر ورق تاریخ مذکور کا مملو رہے تاکہ زمانۂ آئندہ مین بہی یہہ حضرات
ساتھہ نیک حالات کے یاد کیئے جاوین۔ رب العلمین دیگر معززین

اسلام کو بھی مثل انکے ہر قسم کے ظاہری و باطنی علوم و کمالات حاصل

کرنیکی توفیق دے جس سے مسلمانون کے حالات و معاملات

دینی و دنیوی درست ہون اور دیگر مختلف قومون پر ہماری پیاری

قوم اسلام بعونہ تعالے بخوبی غالب رہے واللہ الموفق والمعین

ویہدی من یشاء الی صراط مستقیم ؂

## اسماء اخیار دولۃ الآصفیۃ حفظہا اللہ تعالی من جمیع الآفات والبلیۃ

### (۱) عالیجناب نواب اقبال الدولہ وقار الامرا بہادر دام اقبالہم

آپ امیر ابن الامیر ابن الامیر او شاہی خاندان سے ہین ابتدا مین آپ معین

المہام صیغہ مال علاقہ سرکار عالی اور اکثر اوقات متمم مدار المہام سرکار

عالی رہے ہین اور اب عہدۂ جلیلہ وزارت اعظم و مدار المہامی سرکار عالی

سے سرفراز و ممتاز ہین۔ آپ کی مبارک ذات صفا طینت و نیک نیتی مین مشہور اور لباس مروت و نیک اخلاقی مین معروف ہے ملک کی سرسبزی اور اپنے سرکار کی بہی خواہی مین آپ لیل و نہار مستغرق رہتے ہین۔ آپ کی بیدار مغزی و جفاکشی سے ممالک محروسہ سرکار عالی کو نفع کثیر ہوا ہے منصف حقیقی آپ کو اپنے ارادات و معاملات خیر مین ہمیشہ کامیاب رکھے اور علی الدوام اچھے کامونکی توفیق عطا فرمائے آمین۔

## (۲) عالی جناب نواب فخر الملک بہادر دام اقبالہ

آپ امیر ابن الامیر ابن الامیر اور نواب سالار جنگ مختار الملک مرحوم و مغفور کے خاندان سے ہین اور وزیر و معین المہام صیغہ عدالت و امور عامہ سرکار ہین۔

آپ کی ذات فیض آیات مین قدر پروری و شرفا نوازی کا اعلیٰ جوہر متمکن ہے

عام رعایا کی ہمدردی و ملازمان صیغہ متعلقہ کی بہبودی اور بادشاہ وقت
کی خیر خواہی آپکا مختص شعار ہے۔ کوئی شخص آپکی عام فیاضی و دریادلی
سے محروم نہین ہے عدالت گستری و نصفت منظری مین آپ کی مبارک
ذات اپنی نظیر آپ ہی ہے خداوند عالم بتصدق سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم
آپکے چمنستان وجود کو مدام انہین اخلاق حمیدہ و اوصاف پسندیدہ
کی آبیاری کے ساتھہ سرسبز و شاداب رکھے اور جمیع مقاصد
دلی آپکے برلائے۔ امین بجاہ سید المرسلین۔

## (۳) محمد مظہر الدین خان رفعت جنگ بشیر الدولہ
## عمدۃ الملک اعظم الامرا امیر اکبر نواب سر آسمانجاہ

طاب ثراہ وجعل الجنۃ ماواہ

خاندان شمس الامرا کہ جس کے معزز اور مفخر ممبر ہونیکا فخر نواب سر آسمانجاہ

بہادر مرحوم ومغفور کو حاصل تھا حضرت بابا شیخ فرید شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ
سے واسطہ رکھتا تھا یعنی اس خاندان کے مورث اعلی حضرت
بابا شیخ فرید شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ تھے نواب سر آسمانجاہ بہادر مرحوم
نواب سلطان الدین خان بشیر الملک کی اولاد مین سے تھے۔
نواب سلطان الدین خان بشیر الملک کی شادی نواب سکندرجاہ بہادر
کی صاحبزادی سے ہوئی تھی۔ نواب سلطان الدین خان بشیر الملک
کے دو فرزند تھے ایک نواب محتشم الدولہ بہادر مرحوم دوسرے
نواب بشیر الدولہ مغفور نواب سر آسمانجاہ بہادر مرحوم ۱۴۔ نومبر ۱۸۴۰ء
روز جمعہ مطابق ۹ شوال ۱۲۵۶ھ ہجری نبوی کو تولد ہوے چونکہ مرحوم
مغفور کے سر سے باپ کا سایہ صغرسنی مین اوٹھ گیا تھا اس لئے آپ کی
پرورش نواب رفیع الدین خان بہادر مرحوم نے جو آپ کے چچا تھے
اپنی اولاد کے مثل کی۔

نواب رفیع الدین خان بہادر مرحوم چونکہ خود نہایت علم دوست تھے اسلیئے آپ نے نواب سر آسمانجاہ مرحوم مغفور کو عربی - فارسی - اور انگریزی زبان مین اعلیٰ درجہ کی تعلیم دلائی تھی - نواب سر سالار جنگ اعظم سے آپ کا رابطۂ اتحاد نہایت مستحکم تھا - مرحوم مغفور ۳ - جولائی ۱۸۶۷ء سے ۱۶ - نومبر ۱۸۹۳ء تک وزارت دکن کے جلیل القدر منصب پر ممتاز رہے اپنی عہد وزارت مین نواب صاحب مرحوم مغفور نے تخفیف یافتگون کو سالم ماہوار تقرر خدمت تک دلانے کا حکم صادر فرمایا تھا جس سے غربا صدمۂ تخفیف سے امن مین رہے اور ملک مین بہت سے رفاہ عامہ خلایق کے کام انجام دیئے منجملہ اونکے پانی کے نلون کا حیدرآباد مین جاری ہونا - شفاخانہ طبابت یونانی کا قایم ہونا بھی تھا آپ کے عہد وزارت مین ملک کی ابتدائی تعلیم کو بہت کچھ ترقی ہوئی آپ نے لکھوکھا روپیہ صرف فرماکر عمدہ ساگر کا تالاب اپنے ذاتی خرچ

سے بنوایا اور پانی کامل لاکر شہر والون کو آب شیرین تقسیم فرمایا کہ ایک حبہ
بھی ٹکس نہین لیا جاتا ۱۶ شوال ۱۳۰۵ھ کو آپ خطاب کے سی۔ آئی
سے سرفراز ہوے اپنے عہدہ وزارت مین علاوہ تشریف فرمای شملہ
وکلکتہ ۱۹۔ رجب ۱۳۰۷ھ کو آپ اجمیر اور اورنگ آباد بھی تشریف لیگئے
تھے۔ اجمیر شریف پہونچکر آپ نے حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ
کی درگاہ مین سماع خانہ تعمیر فرمایا اور دو عدد دیگین وہان نصب کرائین
ونیز مدینہ منورہ مین خاص حجرہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم مین پانچ عدد قندیلین
نقرئی ملمع طلائی نہایت پرتکلف ۱۳۱۰ھ مین نصب فرمائین۔ جو
روضئہ منورہ مین ابتک منور ہین۔ ۱۶ نومبر ۱۸۹۳ء کو آپ وزارت سے
کنارہ کش ہوے لیکن تادم واپسین آپ اعلیٰ حضرت حضور انور
کے وفادار جان نثار اور خیر خواہ رہے اور اعلیٰ حضرت حضور انور خلد اللہ ملکہ
بھی آپکی ویسی ہی قدر فرماتے رہے کہ جس کے آپ لایق تھے

دو مہینے کے قریب آپ علیل رہے اور اس مدت مین روز بروز آپ کی علالت بڑہتی گئی یہانتک کہ ۲۶ صفر ۱۳۱۶ھ م ۹ شہریور ۱۳۰۷ف کو بروز شنبہ دن کے ساڑہے گیارہ بجے بمقام سرور نگر آپنے انتقال فرمایا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اور اسی روز شب کے ۹ دس بجے برہنہ شاہ صاحب کی درگاہ کے قریب سپرد خاک کیے گیے۔ آپ کی یادگار ایک صاحبزادہ بلند اقبال ہین جو ۷ ذیقعدہ ۱۳۰۸ہجری کو تولد ہوے ہین۔ خدا سے دعا ہے کہ وہ اس صاحبزادہ بلند اقبال کی عمر مین برکت دے۔

غرض نواب سر آسمانجاہ بہادر مرحوم مغفور بڑے باخیر اور صوفی مشرب اور ساتہہ اسکے اپنے ملک اور اپنے آقاے ولی نعمت اعلیحضرت بندگان عالی مدظلہ العالی کے سچے خیرخواہ تہے اگر ہزار برس بہی آپ زندہ رہتے پہر بہی مرنا برحق تہا لیکن یہ اوصاف حمیدہ اور اخلاق پسندیدہ

ایسے ایسے آپ دنیا مین چھوڑ گیے ہین کہ قیامت تک آپ کا ذکر خیر رہیگا
اور آپ پر رحمت الٰہی کا نزول ہوتا رہیگا اللہ تعالیٰ مرحوم کو غریق رحمت
فرماے اور جنّٰت تجری من تحتہا الانہر مین مقام سرفراز فرماے
اٰمین

## قطعات تاریخ وفات حسرت آیات عالی جناب ہز ایکسلنسی نواب محمد مظہر الدین خان رفعت جنگ بشیر الدولہ عمدۃ الملک اعظم الامرا امیر اکبر سر آسمانجاہ بہادر۔ کے سی آئی۔ اِی

بماہ صفر لبست وشش وای وا ے
کہ سر آسمانجاہ گردون وقار
زنجر امارت دُرِ شہوار

عجب حادثہ دردکن شد عیان
کہ وصّاف او نید خورد وکلان
بملک شرف اشرف خاندان

ز پست و بلندِ جهان باخبر — خوش آگاه ز نیرنگهای زمان

بہ بختِ جوان بود دیرینه سال — بداز کرده کاران وکارآگمان

دراین ملک و دولت که یادآمدش — سیلے گوهرش بود جنسِ گران

دگر آنچه گویند اوصافِ او — نیاید بگفتار شطری ازان

ز فرطِ علالت بحکمِ قضا — قضا کرد و بگذشت سوی جنان

بیامرزدش ارحم الراحمین — نصیبش کند نعمتِ جاودان

همه خلق نامش به نیکی برد — بود مغفرت بهر او بے گمان

پس از ما نماند بجز نام نیک — ز ما یادگاری درین خاکدان

پس ماندگان باد توفیقِ خیر — بمانند دایم با من و امان

شود ز نگارش رشید الرشید ١٣٠١ — کنند زنده نامِ پدر در جهان

بمعیار عمر طبیعی رسد — بظلِ شه آصفِ کامران

شنیدم چو این ماجرا شه شنید — دُرِ اشک از چشم او شد چکان

زفرطِ ملال و حزن چند گاه | نه فرمود او خاصه هم نوش جان
اگر راست پرسی نباشد عجب | که مردم شناس است و هم قدردان
ندانی که بگریست خاقانِ هند | بمرگ ابوالفضل حیرت نشان
رقم کرد سال وفاتش امیر | مکین گشت زیر زمین آسمان
نهان آسمان گشته زیر زمین | ازین سال فصلی نماید عیان

۱۲۰۷ف | ۱۳۱۶ھ

دیگر

سفر چون کرد از دنیای فانی | امیر اکبر ملک دکن آه
معلی گفت سال انتقالش | بجنت شادمان شد آسماں جاه

۱۳۱۶ھ

دیگر

چو زین دار فانی بحکم الٰهی | روان شد بخلد برین آسماں جاه

به اہل زمین آسمان گفت سالش
نهان گشته زیر زمین آسماں جاه

۱۳۱۶ھ

## قطعۂ تاریخ

جہان مغموم کیوں ہی شور کیا ہے
پریشان کس لئی ہین لوگ ساری

کہی اطہر کو ہاتف نے یہ تاریخ
بشیر دولہ جنت کو سدہارے

۱۳۱۶ھ

## دیگر

آسمان چون بہ زیر خاک شدہ
روح عالم ز تن ہلاک شدہ

بس کہ ماتم بپا شدہ بہ دکن
از سمک شور تا سماک شدہ

کیست جاہ و حشم کجا دولت
ای بسا آرزو کہ خاک شدہ

شد چو بست و ششم ز ماہ صفر
جان پاکش ز تن ہلاک شدہ

آمد از غیب این ندائے حزین
آسمان ولے زیر خاک شدہ

۱۳۱۶ھ

## (۴) حضرت سید عبدالرحیم شاہ صاحب قمیصی القادری دام برکاتہ

آپ حضرت سید نور الدین شاہ صاحب قمیصی القادری نور اللہ مرقدہ

کے داماد اور جانشین۔ اور خاص اولادِ حضرت غوث الثقلین سے
ہین حضرت مرحوم نواب افضل الدولہ مغفرت مکان مغفور کے مرشد
تہے اور حضرت مغفرت مکان کو مرحوم کے ساتہہ دلی عقیدت تہی
آپ نہایت کریم النفس اور با اخلاق بزرگ ہین اور حقیقت مین اپنے
پیر کی نشانی ہین اس زمانہ مین ایسی لوگون کا ہونا مغتنمات سے ہے خدا تعالے
نے آپ کو دین و دنیا کی دولت وحشمت سے سرفراز فرمایا ہے مشایخ
کرام مین ایسے خوش خصال اور با اقبال شیخ کم دیکہنے مین آئے
ہین اوقات وظائف اور صوم وصلوٰۃ کے آپ بہت پابند ہین اور
بہت ہی بافیض بزرگ ہین آپ کی تعریف وتوصیف لکہنے کی
ضرورت نہین یہی کافی ہے کہ آپ ایسے بڑے شیخ کے داماد
اور جانشین اور صاحبِ سجادہ ہین اللہ تعالی مدام آپ کا فیض
جاری رکہے اور ہم سب کو اتباع شریعت کی نصیب کرے آمین

## ۵) حضرت شاہ محمد نعیم المعروف مسکین شاہ صاحب نقشبندی المجددی قدس سرہ العزیز

آپ خلیفہ حضرت حقایق آگاہ معارف دستگاہ مولانا جناب شاہ سعداللہ صاحب نقشبندی المجددی علیہ الرحمۃ کے تہے اور آپ کو جملہ طرقہای ذیل کی اجازت حاصل تہی۔

قادریہ۔ نقشبندیہ چشتیہ۔ صابریہ۔ کبیرویہ۔ مجددیہ۔ سہروردیہ۔ آپ بڑے صاحب باطن اور بافیض مقدس بزرگ تہے مشہور ہے کہ ایک لاکہہ سے زاید آپ کے مرید دکن میں ہیں۔ سبحان اللہ کیا فیض تہا سچ تو یہ ہے کہ مشایخ کرام کا جو حق تہا وہ آپ سے ادا ہوا۔ آپ خداتعالیٰ کے عاشق صادق تہے تو اُسکے خاص بندونکی بہی عاشق تہی اکثر دیکہا گیا ہی کہ جب کبہی خاص مکہ معظمہ یا مدینہ طیبہ کی کوئی صاحب حیدرآباد تشریف لائی ہین تو آپ بہت ہی تعظیم وتکریم سی اُنکی ساتہہ پیش آئی ہین

کمترین کی حال پربھی حضرت مرحوم کی خاص عنایت مبذول تھی
آپ کی وضع نہایت سیدھی وسادی تھی شریعت وطریقت کے
آپ بہت ہی پابند تھے۔ بادشاہِ وقت حضرت نواب میر محبوب علی
خان نظام الملک آصفجاہ ادام اللہ بقاۂ کو آپ سے دلی عقیدت
تھی اکثر اوقات آپ پاس تشریف لایا کرتے تھے۔ یہہ بھی سنا جاتا ہے
کہ کمال عقیدت کے باعث آپ ہی سے بندگان عالی خلد اللہ
ملکہ بیعت فرمائے ہین واالعلم عند اللہ۔
سنّ شریف آپ کا سو سے زاید سنا جاتا ہے اگر خیال کیا جاے
تو یہی ایک امر کمال تقدس پر آپ کی دلالت کرتا ہے۔
(۱۵) ربیع الاول روز شنبہ ۱۳۱۴ھ ہجری مین آپ کا وصال ہوا
جنازہ کے ساتھہ اسقدر خلقت تھی کہ بیان سے باہر اعلیٰحضرت
بندگانعالی خلد اللہ ملکہ بنفس نفیس نماز مین شرکت فرماتے تھے۔ یہہ تو اخیر

حالت تھی جو مختصر طور پر یہان بیان ہوئی باقی اوراوصافِ حمیدہ و
اخلاق پسندیدہ آپ کے اسقدر ہین کہ جن کے بیان کرنے کیلئے
ایک دفتر چاہیئے اللہ تعالےٰ شاہ صاحب مرحوم مغفور کو غریق رحمت
فرماے اور مرحوم کے برکات وکرامات ظاہری وباطنی سے ہم سب
مسلمانون کو مستفید۔ اللّٰھم متّع المسلمین والمحبین اجمعین
ببرکاتہٖ وکراماتہٖ آمین

## قطعہ تاریخ وصال حضرت مسکین شاہ صاحب
## قدس سرہ العزیز

| | |
|---|---|
| نقشبند زمانہ مسکین شاہ | وجد الحق من اناب الیہ |
| گفت سلطان سن وصال او | شہ مسکین رحمت اللہ علیہ |

۱۳۱۴ھ

## (۶) حضرت سید محمد شاہ ہاشم حسینی الچشتی الصابری دام برکاتہٗ

آپ حضرت شاہ خاموش صاحب چشتی الصابری رحمۃ اللہ علیہ کے

جانشین ہین اور بہت ہی حلیم الطبع اور منکسر مزاج بزرگوں مین جو بات ہونی چاہئے۔ وہ بفضلہ تعالیٰ آپ مین ہے اور ساتھہ اسکے خلیق اور کریم النفس بہی ہین۔ تمام اہل چشت کو یہان آپ سے فیض پہونچتا ہے سب طرح سے حضرات فقراء چشت کے ساتھہ ہمدردی آپ فرماتے ہین۔ نواب بشیر الدولہ آسمانجاہ مرحوم مغفور جن کے مناقب قریب مین مسطور ہوے ہین یون تو عموماً نواب صاحب مرحوم مشایخ عظام کے بدل معتقد تھے لیکن خاصکر آپ سے بہت ہی اعتقاد تھا اور نہایت تعظیم و تکریم سے آپ کے ساتھہ نواب صاحب مغفور پیش آتے تھے اوقات زہد و ورع بہی آپ کے بہت خوب اور حرکاتِ حسنات نہایت محبوب ہین جس مجلس مین آپ تشریف لاتے ہین ہر شخص بے اختیار دوڑتا ہے اور آپ کی عظمت کو اپنا فخر سمجھتا ہے۔ زیارت حرمین شریفین سے بہی آپ

ع۱

حرسکے ہین فرزند ... جنید ہین اکبر ... شاہ حسینی صاحب ... متوسط شاہ ... اصغر حسینی صاحب ... اصغر ... حسینی صاحب ... اکرم بفضلہ ... تینون حضرات ... بلحاظ خصائل ... اپنے والد ... مقدس ... نمونہ ... ہین لیکن بلحاظ خیر الامور اوسطہا حضرت شاہ پیر اصغر حسینی صاحب دام برکاتہ اپنے والد ماجد کے جانشین ... قائم مقام ہین خدا تعالیٰ ہمیشہ آپ سے فیض ... و معرفت ... جاری رکہے آمین (مصنف)

مشرف ہو چکے ہین اور بغداد شریف بھی تشریف لے گئے ہین۔
سن شریف آپکا پچپن سے متجاوز ہے صحبت مقدس آپ کی
غنیمت ہے خداے تعالی آپ کو سلامت رکھے۔

## (۷) نواب معز یار الدولہ بہادر دام اقبالہ

آپ قدیم وضع کے امیر ہین اور بہت ہی محتاط۔ بیجا اسرافات
و دیگر خرافات سے آپ بالکل منزہ و مبرا ہین اور ساتھہ اس کے
شرفا نواز اور قدیم پرور اور منصف مزاج بھی اہل حرمین کو آپ کی
ذات بابرکات سے بہت مدد ملتی ہے۔ آپ علاوہ خدمت
توشک خانہ اعلیحضرت بندگان عالی مدظلہ العالی پر مامور ہونیکے
ناظم مصارف حرمین شریفین بھی ہین۔ اوصاف حمیدہ اور اخلاق
پسندیدہ آپ کے اس سے سوا ہین جو لکھنے مین آوین اور مناقب
اس سے بہت ہین جو کہے جا دین سراسر خیر مجسم ہین ہر دم دہر لحظہ

حصول ثواب پر آپکی نیت مصروف رہتی ہے اللہ تعالےٰ ایسے
بافیض اور با اخلاق شخص کو سلامت رکھے کہ آپ سے ہر شخص کو
فائدہ پہونچتا ہے علی الخصوص اہالی حرمین کو یہ امر بہی آپکی نیک نیتی
اور نیک نفسی پر دلالت کرتا ہے کہ آپ خاص جیران بیت اللہ
کی خدمت کے لیے سرکار نظام کی جانب سے حیدر آباد دکن
مین مامور ہین۔

## (۸) حضرت عبداللہ شاہ صاحب قادری قدس سرہٗ

آپ خاص دہلی کے تہے بعدِ غدر حیدر آباد دکن مین تشریف لائے
اور دکن ہی کو اپنا وطن قرار دیا۔ آپ جیّد عامل تہے آسیب وغیرہ
کے اوتارنے مین آپ کو کمال تہا بعض اوقات آپ کے
ان عملیات کے متعلق جو معتبر ذرایع سے اخبار سُننے مین آئی ہین

بیشک اونسے ثابت ہوتا ہے کہ آپ اس فن کے بڑے ہی کامل
تھے۔ آپ کی وضع تکلفات سے خالی اور نہایت سیدھی سادی
تھی لباس آپ کا بہت ہی مختصر ہوتا تھا صرف ایک چادر سفید آپکا
لباس تھا۔ چونکہ آپ کو صدیق یار جنگ مرحوم مغفور سے کمال درجہ
اتحاد تھا اس لیے انکے اصرار سے ایک کان ٹوپ اور ایک چھوٹا سا
کرتا بھی آپ زیب بدن فرما لیا کرتے تھے زیارت حرمین شریفین
سے بھی آپ مشرف ہوے تھے صدیق یار جنگ مرحوم بعض اوقات
آپ کے تصرفات خاص طور پر ہمسے بچشم دید بیان فرماتے تھے
جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ بڑے پایہ کے بزرگ اور
کامل فقیر تھے۔ آپ کی پوری حالت سے وہی شخص خوب
واقف ہو سکتا ہے کہ وہ خود بھی اس پائے کا ہو۔

آیہ شریفہ ما انا من المتکلفین پر گویا آپ کا عمل تھا جو ہر ایک سے

اس زمانہ مین ہونا غیر ممکن ہے یعنی بے موقعہ تکلفات جنسے ہر انسان
عاقل غیر متکلف سمجھا گیا ہو آپ اُس سے بقدر امکان بچتے تھے
حتے کہ تعظیم بھی شاید اسی خیال سے کسیکو آپ نہین دیتے تھے خواہ
کیسا ہی کیون نہو اس امر خاص کو بھی آپ بظاہر حال خالی از تکلف
تصور نہین فرماتے تھے مگر ساتھہ اس کے نہایت رحم دل حلیم الطبع
اور کریم النفس تھے کبھی ہمنے آپکو غصہ ہوتے نہین دیکھا ہمیشہ
خندہ پیشانی آپ رہا کرتے تھے۔ سنِ شریف آپ کا تخمیناً ساٹھہ
سے متجاوز تھا سنہ ۱۳۰۸ ہجری ماہ ذیقعدہ تاریخ ۲۰ کو بعد ظہر شکایت
وبائے ہیضہ سولہ گھنٹے کے اندر آپ اس جہان فانی سے طرف دار البقا
کے رحلت فرما ہوئے۔ احقر کے ساتھہ بھی آپ بے انتہا خلوص ظاہر
فرماتے تھے خدائے تعالے شاہ صاحب مرحوم کو غریق رحمت
فرمائے آمین۔

آن لوگون کو جنسے تعظیم روا رکھی

## قطعہ تاریخ وصال حضرت عبداللہ شاہ صاحب قدس سرہٗ

مصنفہ صدیق یار جنگ مرحوم

شیخ کامل پیر سالک پیشوائے عارفان

بحر ذخار حقیقت واقف سرِ نہان

محو دیدار خدا مبطون بہ تسلیم و رضا

بستم ذیقعدہ دوشنبہ چو او بسپرد جان

بہر تاریخ وصالش مصرعہ صدیق گفت

قطب گیہان شاہ عبداللہ شد اندر جنان

۱۳۰۸ھ

## (۹) مولوی منشی شیخ محمد صدیق صاحب مرحوم المخاطب نواب صدیق یار جنگ غفر اللہ لہ ولوالدیہ

اے باد صبا این ہمہ آوردہ تست

صاحبِ علم وعمل زبدۂ اربابِ طریق
محسنِ بے بدل وعاقل وذیجاہ لئیق

مخزنِ جود وسخا معدنِ الطاف وکرم
منشیِ تیز رقم شیخ محمد صدیق

اگرچہ کہ آپ کا حال کسی قدر تقریظ مین مولوی محمد عنایت اللہ خانصاحب
کے بیان ہوا ہے لیکن جب حضرت عبداللہ شاہ صاحب قادری
مرحوم مغفور کا یہان ذکر خیر آیا ہے تو مجھے ضرور ہوا کہ آپ کے
مناقب بھی بقدر گنجایش تحریر یہان تحریر کرون۔ کیونکہ اکثر امور مین
قدرتی طور پر آپ شاہ صاحب مغفور کے موافق رہے ہین لہذا ایسے
موقع پر مجھے بھی اس امر کا ملحوظ خاطر رکھنا ضرور ہے یہہ بھی ایک
آخری نمونہ شاہ صاحب مغفور اور صدیق یار جنگ مرحوم کے کمال
درجہ اتحاد کا ہے کہ جس ماہ اور جس تاریخ مین شاہ صاحب مغفور کا

وصال ہوا ہے اوسی ماہ اور اوسی تاریخ کو صدیق یار جنگ مرحوم کا بہی انتقال ہوا اور جس جاے شاہ صاحب مغفور کا مرقد ہی اوسی جاے صدیق یار جنگ مرحوم بہی مدفون ہین۔ یون تو آپ ہر ایک مشایخ کرام سے اعتقاد رکہتے تہے مگر شاہ صاحب مغفور سے مرحوم کو دلی تعلق اور اعتقاد تہا۔ چنانچہ طریقہ عالیہ قادریہ مین آپ کو شاہ صاحب مغفور ہی سے بیعت بہی ہے آپ نہایت تعلیم اور فاضل شخص تہے انشا فارسی مین آپ اعلی درجہ کے قابل مانے جاتے تہے۔ اور علم عربی مین بہی آپکو اچہی طرح کی مہارت تہی اور اکثر ہماری ساتہہ جو تحریری رسل ورسائل ہوتی تہی وہ خاص عربی زبان مین ہوا کرتی تہی جسے آپکی اعلی درجہ کی قابلیت عربی مین بہی ظاہر ہوتی ہے آپ خاص اسی ملک کے معززین مین سے تہے خاص وطن آپ کے آبا دا جداد کا قصبہ کوہیر ہے جو حیدرآباد سے تیس کوس کے فاصلہ پر مغربی

جانب واقع ہے۔ آپ کے والد ماجد مولوی منشی شیخ غلام مصطفٰے[له]
صاحب مرحوم مغفور کے بعض یادگار قصبہ کوہیر مین ابتک ہین منجملہ
اونکے ایک سرائے ہے جس سے اکثر مسافرین کو آرام ملتا ہے
آپ کے والد مرحوم نواب فخر الدین خان المخاطب شمس الامرا کے
کے یہان خدمت میر منشی سے سرفراز و ممتاز تھے اور بہت ہی اپنی
وضع کے پابند۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ الولد سر لابیہ کے
بھی صدیق یار جنگ مرحوم پورے مصداق تھے۔ یعنی آپ بھی اپنی
وضع قدیم کے نہایت پابند تھے۔ آپ کے نسب کا سلسلہ خاص
حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰے عنہ تک پہونچتا ہے آپ ارباب
کمال صدیقی تھے اور نام کے بھی صدیق اور ہر کام مین صادق گویا
آپ بہمہ وجوہ اس اسم کے موزون تھے۔ سر سالار جنگ نواب
مختار الملک مرحوم جو ہر صفحہ تواریخ دکن مین بڑے مدبر اور اعلیٰ درجہ

[له] آپ کا تولد [illegible] شوال [illegible] مقام [illegible] مین [illegible] ۱۲۰ [illegible] (مصنف)

کے قابل اور ہر ایک کامل کے قدردان. وزیر کبیر گذرے ہین آپ کی
بہت قدر فرماتے تہے حتی کہ جب ۱۲۹۳ھ مین لندن تشریف
لے گئے ہین تو آپ کو بہی لندن و پارس وغیرہ کے سفرون مین
اپنے ساتہہ رکہا تہا جسکی کیفیت مفصل آپ کے سفرنامہ لندن
مین درج ہے ملکہ معظمہ قیصر ہند نے بہی آپ کی وضع قدیم اور
نہایت سیدہی سادی پوشاک کو پسند فرمایا اور خصوصیت کی ساتہہ
نواب سر سالار جنگ مرحوم سے آپ کی خدمت اور قابلیت
وغیرہ دریافت فرمائی جس کا یہہ اثر ہوا کہ اسی تاریخ سے علاوہ
پہلی تنخواہ کے نواب سر سالار جنگ مرحوم نے آپکی تنخواہ مین پانسو
روپیہ اضافہ فرمایا اور اخیر عمر تک وہ اضافہ بحال رہا۔ آپ دفتر ملکی
کے معتمد تہے اور نہایت علم دوست اکثر علما و فضلا کو علاقہ دکن
مین آپکی ذات بابرکات سے فائدہ پہونچا ہے اور ہر ایک آپ کا

حیدرآباد مین مدّاح و شکرگذار ہے سرکاری خدمات کو بھی آپنے
نہایت امانت اور دیانت کے ساتھہ انجام دیا اور اخیر وقت تک
آپ معظم و مکرم رہے اور اپنے عہدہ سے علٰحدہ نہین ہوئے باوجود
ان سب باتون کے آپ بڑے رقیق القلب اور صوم و صلوٰۃ کے
ازحد پابند تھے آپ کے خصائل اور اوقات ایسے تھے جیسے
بڑے بڑے مشائخ کرام کے سنے جاتے ہین۔ دست بکار و دل بیار
کے آپ پورے مصداق تھے باوجود ضعف پیری لاحق ہونیکے
تین بجے شب سے اوٹھکر ہر روز بلاناغہ تلاوت قرآن مجید فرماتے تھے
اور باوقات معینہ حسب اجازت مشائخ عظام وِیگر اذکار بھی آپ کے
جاری تھے مسجد کولسہ واڑی بھی آپ کے مخیر ہونیکی گواہی دی رہی
ہے۔ اس مسجد کو آپ نے بصرف کثیر نہایت مستحکم بنوایا ہے
سُنا جاتا ہے کہ یہہ مسجد دہلی کی موتی مسجد کی وضع پر تیار ہوئی ہے

معمار بھی اس کے بنانے کے لیئے دہلی سے بلوائے گئے تھے
اس سے زیادہ تر ہمین یقین ہوتا ہے کہ بیشک یہ مسجد دہلی کی مسجد
مذکور کی وضع پر تیار ہوئی ہے۔ غرض آپ خیر مجسم تھے ہر وقت اور
ہر لحظہ حصول ثواب پر آپ کی نیت تھی کہ جس کا نمونہ یہہ مسجد بھی ہے
آپ نہایت حلیم الطبع کریم النفس صادق الوعد تھے اور ساتھہ اسکے
خوش خلق بھی جسم آپ کا بہت نحیف اور غذا آپ کی نہایت
قلیل تھی اور کام آپ کے قوی الجسم وکثیر الغذا والون کی سے
تھے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ صرف ذکر الٰہی آپ کی غذا تھی اور
اوسیکی یہہ قوت تھی۔ بلدہ فرخندہ بنیاد حیدرآباد دکن مین بتاریخ
بستم ماہ شعبان المعظم ۱۲۳۷؁ ہجری نبوی روز شنبہ کو آپ
تولد ہوئے نام تاریخی آپ کا الشیخ محمد صدیق ہے ۱۳۰۵؁ ہجری
مین آپ زیارت حرمین شریفین سے بھی مشرف و متبرک ہو چکے

تھے جیسا کہ حکیم محمد عنایت اللہ خان صاحب کی تقریظ سے
اوپر ظاہر ہو چکا ہے۔ حین حیات مین وفات کے تھوڑے
روز قبل آپ نے اپنے متعلقین کو شرع شریف کے موافق
متروکہ کے حصص تقسیم فرما کر گویا اجل کے منتظر تھے یون تو
آپ عرصہ دو سال تک بوجہ ضعف پیری و کبر سنی خانہ نشین
اور اکثر بیمار رہتے تھے۔ مگر بالکل اخیر وقت حبس بول کی آپ کو
زیادہ تر شکایت رہی بلکہ یون سمجھنا چاہیے کہ یہی مرض پیغام
اجل لایا اور آپ نے نہایت استقلال کے ساتھ اوس کا
استقبال فرمایا۔ بیسوین ذیقعدہ ۱۳۱۲ھ ہجری روز پنجشنبہ بوقت
عصر اس جہان فانی سے بجانب دار البقا آپ نے رحلت فرمائی

انا للہ وانا الیہ راجعون

یون تو یہہ تمام باتین آپ ہی کی یادگار ہین لیکن بظاہر حال دو فرزند [۱]

ارجمند اور ایک صاحبزادی بھی آپ کی دنیا میں یادگار ہیں و نیز ایک

نواسے مولوی میر ولایت علی صاحب[۵] بلحاظ خصائل حمیدہ گویا

بالکل آپ ہی کی یادگار ہیں خدائے تعالیٰ آپ کی ان یادگاروں کو

مدام شاد و آباد رکھے غرض مرحوم کے اوصاف حمیدہ بیحد و بیشمار

ہیں سچ تو یہ ہے کہ اب ایسے لوگ پیدا نہیں ہوتے کئے

قرون کے بعد اگر قیامت نہ آئی تو شاید ان جملہ اوصاف کا

کوئی مقرب رحمان بصورت انسان دنیا میں پیدا ہو اللہ تعالیٰ

مرحوم کو غریق رحمت فرمائے آمین۔

## قطعات تاریخ وفات صدیق یار جنگ مرحوم

آه صدیق یار جنگ توفی
وهو فی الدهر کان ذا المجد

فبکی الناس فی الزمان علیه
والذی قلبه کصخر صلد

ارخ القائلون بعد الموت
انه کان ثاویا بالخلد

۱۳۱۲ھ

[۵] یہ صاحبزادے اورنگ آباد میں خدا کے فضل سے نہایت لائق تحصیلدار ہیں جلیل القدر ہیں۔ فی زمانہ مقام گنگاپور میں آپکا قیام ہے ۱۲ (مصنف)

## وقال مورخ اخر

| | |
|---|---|
| ای روزگار سفله چه هنگامه کرده که | شور و فغان ز پیر و جوان شد همین پدید |
| صدیق یار جنگ درین دفتر دکن | یک فرد بود دیگری مثلش کسی نه دید |
| یوم الخمیس بست و سیم ذیقعده زین جهان | رخت فنا به بست و متاع بقا خرید |
| طبع غریب خواست که گوید سن وصال | بی ساخته ولیک بر آمد نه آن امید |
| رضوان بحور خواند دل خود فدا لکن | صدیق یار جنگ بفردوس در رسید |

۱۳۱۱ھ

## وله

| | |
|---|---|
| واقعهٔ جانکاه گویم بشنوید ای دوستان | بود آقای من خسته دل و اندوه گین |
| نام خود را داشت دو خبر حال او بشنوید | اسم اقدس آخر پیغمبران مرسلین |
| ثانی آن اسم پاک اول اصحاب چار | ماشاء الله کین چه نام است با شرف بهترین |
| مثل او اکثر نباشد عالم فاضل حلیم | در دکن چه بلکه در هندوستان روم و چین |
| نحوی و صرفی محدث هم مفسر هم فقیه | افتخار اهل دنیا پیشوای اهل دین |

مستفیض از ذات پاکش منطقی و فلسفی | واعظ و قاری منقولی اصولی اجمعین
من چه گویم خلق گویند بود نادر معتمد | تا حیات تو و نیا زرده کسی را بالیقین
چار ساعت بست ذیقعده و یوم الخمیس | زین جهان کرده سفر شد در ارم ماوای گزین
جستجو کرده بی سال وصالش را غریب | مصرعه بیساخته بهر دست نشد شد شکرین
گفت هاتف قلب حقانی بگیر اندر شمار | در ارم شد منزل صدیق حقانی ببین

۱۳۱۲ھ

**وله**

چه صدیقی که بر سر داشت اکلیل محمد | وداع خویش بیگانه نمود و در جنان رفت
جهانی در غمش نالان و گریان همی گریان | دریغا حسرتا افسوس فیاض جهان رفت
جهانی زیر بار لطف احسان عمیش بود | زهی حسرت که چون او محسن عالم زجهان رفت
چو پرسیدم سن ترحیل و نقلش از دل عالم | صدا بر شد که می گریم صدیق زمان رفت

۱۳۱۲ھ

**تاریخ دیگر**

کس نماند است نخواهد ماند دایم بر زمین | کل شئی هالک الا وجه رب العالمین

ذات او باقیست لیکن نیست چون عالم فنا | هم ازو قائم زمان و هم ازو قائم زمین
چشم بکشای و نگه کن زندگی در دو زیست | اولاً روز ولادت باز روز واپسین
روز دی امروز نے وامروز نی روز دگر | می شود اتمام ما هر روز آخر همچنین
ما همه در خواب غفلت مست بیخود خفته ایم | مرگ روز و شب برای ما بود اندر کمین
میرسد هر جا که باشی بر سرت فوج اجل | گاه از سوی یسار و گاه از سوی یمین
ما نعش سے گر بگر خود کشتی سدّ سدید | وا قفش نے گر شوی پوشیده در حصن حصین
ای ندیدستی که آخر ز انقلاب روزگار | شد فرو تخت کیان و شد نگون تخت نگین
واو لغیا ز غم صدیق یار جنگ شد | در جهان هر پیر و زن طفل و جوان اندوهگین
بود آثار سعادت آشکارا از رخش | همچو ماه آسمان می تافت نورش از جبین
هر کسی را از وفات آن کریم نیک خوے | سیل اشک آمد فرو تا آستان از آستین
مدتے در دهر از طول مرض زحمت کشید | جان پاکش عاقبت پیوست با جان آفرین
عاقبت محمود شد او را ز فضل کردگار | زانکه نعم العبد آمد قال قرآن مبین

داد جا در مقعد صدقش ملیکِ مقتدر
آفرین بر جانِ پاکش آفرین صد آفرین

خلد را رضوان مصفا کرد و زار اندرون
باز سویش بر دو گفتش ادخلوها خالدین
۱۳۱۲ھ

گر بخواہی سال مرگش سی عدد زاین بر آر
رفته الیالیش ہم اندر مصرعِ اول ببین

باز ہاتف گفت حیف از مرد نتش بیسر شدہ
در جہان علم و عمل صابر و تقی ہم فخر و دین
۱۳۱۲ھ

سال تاریخ وفاتش زد رقم بار دگر
کلکِ عالی۔ آہ او رفته بفردوسِ برین

## تاریخ آخر

صدیق یار جنگ بہادر چو ناگہان
در باغ دلکشای بہشت از جہان برفت

سالِ وفات خامۂ عالی رقم نمود
صدیق یار جنگ باہل جنان برفت

## ایضاً

رفت در گلشن فردوس محمد صدیق
آنکه مشہورِ زمن بود به والا حسبی

بود چون در سر تاریخ وفاتش عالی
گفت فرزند سعیدش دخل الخلد ابی
۱۳۱۲ھ

## اکذالک

| | |
|---|---|
| عالم فقیہ و پاک سرشت و نکو مزاج | رخت سفر بہ بست چو بگذشت از جہان |
| سال وفات گفت بو احمد سروش غیب | صدیق یار جنگ شدہ شایق جنان ۱۳۱۲ھ |

## مورخ آخر

| | |
|---|---|
| تا ظلم کہ غم و فتن ملکی فزودہ بود | صد حیف سوی دار بقا رفت زین جہان |
| ترقیم کرد سال وفاتش چنین سروش | صدیق یار جنگ شدہ شایق جنان ۱۳۱۲ھ |

## (۱۰) رسول یار خان آصفجاہی حکیم الحکما نواب محی الدولہ بہادر مرحوم

آپ بڑے معزز اور خاندانی امیر ابن امیر تھے اور اعلیٰ درجہ کے عالم و فاضل مولوی علی عباس صاحب مرحوم جو زمانہ سابق مین یہان تھے اور عربی کے بڑے زبردست فاضل اور ادیب مانے جاتے تھے اُنسے آپ کو تلمذ تھا اور صدیق یار جنگ مغفور کو بھی اُن ہی سے تلمذ تھی

بلکہ آپ دونون حضرات ہم سبق تہے۔ اسی وجہ سے آپ دونون
صاحبون مین باہم کمال خلوص اور اس درجہ کا اتحاد تہا کہ جس کا
آخری نمونہ یہ ہے کہ صدیق یار جنگ کے انتقال کے تہوڑے
ہی روز بعد ۱۳۱۳ ہجری مین آپنے بہی رحلت فرمائی اور مغفور سے مرحوم
جا ملے۔ آپ کے مزاج مین بے انتہا احتیاط تہی اور حلم تو
آپ مین اسقدر تہا کہ جسکی کچہہ نہین۔ پادشاہ وقت اعلیحضرت
بندگان عالی خلد اللہ ملکہ کی ابتدائی رسم سالگرہ مبارک آپ ہی
کے دست مبارک سے ادا ہوتی تہی اور یہہ خصوصیت آپ
ہی کو حاصل تہی جو اب آپ کے فرزند ارجمند نواب عزت یار خان
بہادر کو خدا کے فضل سے حاصل ہے محکمہ امورات مذہبی کے
آپ معتمد تہے اور شہر کے نرخی بہی۔ آپنے بہت خوبی کے ساتہہ

ہر کام سرکاری کو انجام دیا خداے تعالےٰ غریق رحمت فرماے ۔ اب آپ کے فرزند نواب عزت یار خان بہادر آپ کے یادگار اور قایم مقام ہین اور جملہ مناصب شاہی سے سرفراز وممتاز ۔ آپ بہی ماشاءاللہ ہر ایک کار سرکاری کو بہت عمدگی کے ساتھہ انجام دے رہے ہین ۔ اللہ تعالےٰ آپ کے عمر واقبال مین ترقی فرماے اور اس سے زیادہ نیک کامونکی توفیق دے ۔

## (۱۱) مولانا مولوی محمد نور الحسنین احسن اللہ الیہ فی الدارین

آپ بڑے خاندانی عالم وفاضل اور علماء کرام فرنگی محل سے ہین ۔ ابتدا مین آپکے والد ماجد مولوی محمد حیدر صاحب حیدرآباد مین تشریف لائے تہے اور یہین انتقال فرمایا ۔ خاص وطن

آپ کا شہر لکھنؤ ہے مگر اب تو گویا یہی وطن آپ کا سمجھنا چاہیے
آپ سے یہان ہمہ قسم لوگون کو نفع پہونچتا ہے لیل و نہار آپ
حاجت مندون کی حاجت برآنیکی فکر مین رہتے ہین اور حیدر آباد
کے مخیر امرا و معززین سے بسفارشات معقول معقول طور سے
ہر ایک کا بندوبست کرواتے ہین۔ اور ہر وقت نیک کامونکے
لئے آپ کمربستہ رہتے ہین ہر سال ماہ ربیع الاول کی پہلی
تاریخ سے ۱۲ تاریخ تک آپ پاس بہت عمدگی کے ساتھہ مجلسین
وعظ کی ہوتی ہین اور خود آپ زبانی وعظ بیان فرماتے ہین جس سے
اعلیٰ درجہ کی قابلیت آپکے علم و فضل کی ظاہر ہوتی ہے اور
حاضرین مجلس بہت ہی محظوظ ہوتے ہین اور آپ کے پُر اثر وعظ
سے ہدایت دینی و دنیوی پاتے ہین۔ دو مرتبہ زیارت حرمین
شریفین سے بہی آپ مشرف ہوے ہین۔ پادشاہِ وقت اعلیٰحضرت

بندگانِ عالی خلد اللہ ملکہ بھی بلحاظ علم و فضل آبائی آپ کی تعظیم و
تکریم فرماتے ہین - آپ کے والد بزرگوار مولوی محمد حیدر صاحب
مرحوم مغفور بڑے نامی گرامی اور اپنے وقت کے مجتہد مانے جاتے
تھے غرض علم و فضل آپکا موروثی ہے ماشاء اللہ حد سے زاید
آپ کریم النفس بھی ہین اور اوصاف آپ کے بہت ہین اگر لکھے
جاوین اور کمالات آپ کے اس سے سوا ہین جو لکھے جاوین

اللّٰھم افعنا بہ و بعلومہ

## (۱۲) شاہ بہاء الدین صاحب قادری دام برکاتہ

آپ بڑے خوش خلق اور کریم النفس اور ہر دل عزیز شیخ ہین - اور
بڑے مقدس بزرگ کے پڑپوتے یعنی حضرت شاہ رفیع الدین صاحب
قندہاری قدس سرہٗ العزیز کے آپ پڑپوتے ہین - حضرت مغفور سے
بہت لوگون کو دکن مین فیض پہونچا ہے اور مزار حضرت کا قندہار

ہین سے ہے نواب فخر الدین خان مرحوم المخاطب بہ شمس الامرا مغفور
جدامجد نواب مدارالمہام حال کو حضرت مغفور سے دلی عقیدت تہی
حتی کہ حضرت مغفور ہی سے نواب صاحب مرحوم نے بیعت
بہی فرمائی تہی اور کمال عقیدت سے جاگیرات وغیرہ بہی حضرت
مغفور کو نواب صاحب مرحوم نے نذر کی تہی چنانچہ اب تک آپ بفضلہ
متصرف ہین اور اپنے جد امجد کی نشانی سمجہے جاتے ہین اور حضرت
مغفور کی جانشین آپ زیارت حرمین شریفین سے بہی ۱۳۰۵ھ
ہین بمعیت صدیق یار جنگ مرحوم مشرف ہوچکے ہین اور
یہان آپ سے پیری مریدی کا سلسلہ جاری ہے اوقات
وظایف آپ کے معمور ہین واذکار لطائف جاری اور ہر ایک
شخص آپ سے مسرور و مشکور۔ غرض اوصاف آپکے بہت
ہین اگر لکہنے مین آوین اور مناقب آپ کے سوا ہین اگر لکہے جاوین

یہان اسقدر گنجایش کہان کہ پورے حالات آپ کے درج ہوسکین لہذا مختصر حالات آپ کے تبرکاً و افتخاراً ہدیہ ناظرین کیے جاتی ہین

## (۱۳) نواب رحمٰن یار جنگ بہادر دام اقبالہ

آپ فی زماننا منصرم معتمد دفتر ملکی ہین اور خاص ملکی اور اپنے ملک کے بے انتہا خیر خواہ اور ساتہہ اس کے نہایت رحم دل اور کریم النفس اور خوش خلق گویا اخلاق مجسم ہین اور دوستی کے صادق الطاف شاہانہ بہی بفضلہ تعالیٰ آپ پر مبذول ہین آپ کو صدیق یار جنگ مرحوم مغفور کے ساتہہ دلی عقیدت تہی اور اوسی کا یہ ثمرہ ہے کہ بعد انتقال مرحوم بغیر اپنی خواہش ظاہر کیے خدا کے فضل سے خود بخود مغفور کی خدمت پر آپ کو سرکار عالی نے منتخب فرمایا اور دفتر ملکی کا آپ سے کام لیا اور ہر ایک فرد بشر دفتر موصوف مین آپ کا مداح و ثناخوان ہے۔ انشای فارسی مین آپ بے مثال ہین

اور ساتھہ اس کے ماشاء اللہ زود نویس بھی۔ صوم و صلوٰۃ
کے بھی آپ بہت پابند ہین۔ بزرگان دین سے کمال درجہ
آپ کو عقیدت ہے۔ غرض خوبیان آپ کی اس سے سوا ہین
جو تحریر مین آوین اور صفات آپ کے اس سے بہت ہین
جو کہے جاوین ارحم الراحمین باین اوصاف حمیدہ آپ کو قایم
رکھے اور جمیع مقاصد دلی آپ کے بر لائے آمین۔

## (۱۴) مولانا مولوی محمد جعفر حسین صاحب دام فیوضہٗ

اصل باشندگی آپ کی مدراس کی ہے۔ زمانہ دراز سے آپ حیدرآباد
فرخندہ بنیاد مین تشریف فرما ہین اب تو گویا یہی وطن آپ کا قرار پا گیا
ہے آپ نہایت شریف اور ذی علم اور قانع اور فاضل شخص ہین
تمام علوم آپ کے ماشاء اللہ مستحضر ہین۔ محکمہ عدالت و کوتوالی
و امور عامہ سرکار عالی مین آپ مددگار منتظم ہین۔ ہر ایک بالادست

آپ کا آپکی تعظیم وتکریم کرتا رہا اور آپ کی حسن کارگذاری سے
ہمیشہ مسرور ومشکور۔ باوجود سرکاری تعلقات کے خانگی طور پر
ہمیشہ آپ کا علمی فیض جاری رہتا ہے اور ہر طالب علم آپ سے
حسب استعداد اپنے فیضیاب ہوتا ہے۔ آپ فنِ حکمت مین بہی
پوری مہارت رکہتے ہین۔ باوجود ان تمام کمالات حاصل ہوتیکے
آپ نہایت متواضع اور متورع اور کریم النفس اور وسیع الاخلاق اور
صادق الوعد ہین زہد وتقویٰ آپ مین بے حد ہے۔ ہر وقت
اور ہر لحظہ حصول ثواب پر آپ کی نیت رہتی ہے۔ مشائخ کرام
کے آپ بدل معتقد ہین۔ الحب للہ والبغض للہ پر آپکا
پورا عمل ہے۔ انسان کامل مین جو جو باتین ہونی چاہئین وہ
سب خدا کے فضل سے آپ مین جمع ہین۔ آپ کے فیضِ کامل

اور توجہ دلی سے انسان محب رحمٰن ہو جاتا ہے اللہ تعالے مدام
آپ کا فیض جاری رکھے امین۔

## (۱۵) منشی محمد جعفر صاحب زہری سلمہ الباری

آپ فارسی کے بڑے ادیب ہین اور اُردو تو آپ کی زبان ہی ہے
اصل باشندگی آپ کی ملک اودہ خیر آباد کی ہے۔ عرصہ چودہ
سال سے آپ یہان تشریف فرما ہین اور سرکار عالی مین ملازم
صدیق یار جنگ مرحوم آپ کے رقعات و تحریرات کی بے انتہا
قدر فرماتے تھے۔ اور اکثر آپ کی تعریف بھی کتاب سنثر زہری
جو آپ نے لکھی ہے آپکی لیاقت اور قابلیت کا ادنیٰ نمونہ ہی
آپ بڑے خاندانی ہین اور خدا کے فضل سے حافظ قرآن بھی
بزرگانِ دین سے بھی آپ کو بہت عقیدت ہے خداے تعالیٰ
ہر ایک کو ایسی عقیدت نصیب کرے فقط

ول حضرات مذکورین مکرمین معظمین کی شرفا نوازی اور خیالات فیض رسانی اور وسیع الاخلاقی کے ظاہر ہونے سے مین بہت ہی مسرور ہوا اور تہ دل سے ان معززین کا شکر گذار ہون اور داعی خیر بھی اور یہہ وہ معززین دولت آصفیہ ہین جنہون نے حیدرآباد فرخندہ بنیاد مین ہماری قدردانی فرمائی اور ان ہی حضرات کے کمال درجہ اصرار و عنایات بیشمار کے باعث ابتک یہان ہمارا قیام ہوا جسکی پوری کیفیت سرکار عالی مین موجود ہے۔ اب مین چاہتا ہون کہ بادشاہِ وقت ہر دل عزیز رحیم النفس عدل پرور کے البقائے ملک و دولت و جاہ و حشمت و عمر و اقبال کے لیے یہان دعا کرون۔ یون تو ہمارا فرض منصب ہے کہ ہر وقت اور ہر لحظہ اس دولت کے لئے ہم دعائے خیر کرین کیونکہ اس سلطنت ابد مدت کے ہم یومیہ دار اور جان نثار دعاگو ہین مگر ایسے موقعہ

خاص مین یہی دعاے خیر کا ہونا مناسب تصور کرتا ہون۔ چونکہ
ہر ایک دعا کا عربی زبان مین ہونا افضل و اولی ہے اسلئے
اب ہم ان حضرات کے مختصر کوائف کو اس دعاے خیر پر ختم
کرتے ہین اور ہم اسی دعا کو خطبۂ نماز جمعہ مین جو نواب صدیق
یار جنگ مرحوم کی مسجد مین پڑہائی جاتی ہے ہر جمعہ کو ادا کرتے
ہین اللہ تعالی قبول فرمائے۔ **وهی هذه**

---

اللّٰهُمَّ یا مغیث المضطر السائل + متوسلین الیک
یا کرم الوسائل + ان تدیم ظلال الفخر والسعد
والتمجید + لعبدك وابن عبدك المحفوف الملحوظ بعین
عنایة المبدی المعید المنان + والی دکن
نظام الملك آصف جاہ نواب میر محبوب علیخان

اللّٰھمّ صیر مکارم اخلاقه یمینًا وشمالاً ٭
وصیر محاسن افعاله لعروس المملکة جمالاً ٭
ووفق اللّٰھمّ امرائه ووزرائه وعلمائه وقضاته
ومشائخه للعدل وانصر به الدین ٭
واحفظه یا ربّنا من الاعداء والظالمین امین
یا مجیب دعاء السائلین
والشکر للملك الحق المبین
والحمد لله رب العلمین

# اظہار کمالات بعض دیگر حضرات

# میں فرخندہ بنیاد حیدرآباد

مدت قیام فرخندہ بنیاد حیدرآباد میں دیگر چند معززین ملک میں جو مثل
بعض معززین مذکورین کے یہاں ہمکو نظر آئے ہیں اور جن کے
بے انتہا کمالات اور حالات عزیزہ وقتاً فوقتاً ہم پر ظاہر اور ثابت
ہوئے ہیں بے اختیار جی چاہتا ہے کہ تھوڑے سے مناقب
اونکے بھی یہاں بیان ہوں۔

وھم ھؤلاء الافاضلہ ادام اللہ عزھم الی یوم الاخرہ

## (۱) نواب آصف نواز الملک بہادر دام اقبالہ

اگرچہ آپ کے خطاب سے آپکا اعزاز عیاں ہے تاہم اسقدر
لکھنا ضرور ہے کہ آپ خاص ملکی ہیں اور اپنے بادشاہ و آقا کی

ولی نعمت اعلحضرت کے بلاشک وشبہہ خیر خواہ۔
آپ کا تعلق خاص اعلحضرت بندگان عالی خلد اللہ ملکہ سے
ہے۔ اور صرف خاص کے آپ معتمد ہین اور نہایت رحم دل
اور قدیم پرور۔ دینی اعزاز بہی آپ کو بفضلہ جو حاصل ہے وہ
اظہر من الشمس وابین من الامس ہے۔ سُنا جاتا ہے کہ آپ کو
حضرت سید مکرم آفندی سجادہ درگاہ اولاد حضرت سید عبد الرزاق
آفندی قادری قدس سرہ العزیز واقع حامی شریف جو نواح
شام مین ہے اون سے آپ کو طریقہ عالیہ قادریہ مین خرقہ
خلافت حاصل ہے ونیز حضرت عبد الغنی شاہ صاحب قدس سرہ
جن کا مزار مبارک مقام ہنمکنڈہ علاقۂ دکن مین ہے اونسے بہی
فیوض باطنی آپ کو حاصل ہین۔ سلسلہ آپ کے نسب کا
حضرت محبوب سبحانی سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے

ملتا ہے جس سے اعلیٰ درجہ کا شرف خاندان بہی آپ کا ظاہر
ہوتا ہے اوقات وظائف آپ کے نہایت معمور اور خلق اللہ
آپ سے بدل ممنون ومشکور ہے۔ یون تو عموماً خلق اللہ کو
آپ سے نفع پہونچتا ہے لیکن حضرات سادات بغداد کو علی الخصوص
آپ سے بے انتہا فائدہ پہونچتا ہے۔ غرض آپ بہت با خیر شخص
ہین آپ کی نیت خیر کے موافق خداوند کریم نے دینی ودنیوی اعزاز
سے آپکو سرفراز وممتاز فرمایا ہے۔ فرزند ارجمند آپ کے نواب سید
جنگ سید الدولہ بہادر بہی بلحاظ خصائل حمیدہ واخلاق پسندیدہ
آپ ہی کے مثل ہین اور آپ کے مددگار۔ پروردگار ہر دو حضرات
کو سلامت رکہے کہ آپ جیسے معززین سے خلق اللہ کو آرام
ملتا ہے اور فائدہ پہونچتا ہے۔

## (۲) شمس العلماء مولوی سید شاہ عبدالحق صاحب

### نور اللہ مضجعہ

آپ کے کمالات ظاہری اور مقامات باطنی کا حال یہان لکھا جانا محال ہے کیونکہ حالات مرحوم کے اس سے سوا ہین جو بیان ہو سکین اور مقامات اوس سے بہت ہین جو لکھنے مین آوین ۔ مغفور بڑے عالم باعمل و فاضل بے بدل اور کامل بزرگ تھے اور ساتھ اسکے حکیم و ادیب بھی ۔ وعظ بیان کرنیکا حق تو گویا آپ ہی کا تھا پند و نصائح کے ساتھ مرحوم کی خوش بیانی و شیرین زبانی خداداد تھی ۔ جو آپکا وعظ سنتا تھا بے اختیار ہو جاتا تھا آپ ہمارے قرآن مجید کے عاشق صادق تھے اور ہم آپ کے وعظ کے عاشق مرحوم بڑے خاندانی اور شیخ کامل کی اولاد مین سے تھے یعنی مرحوم کے والد ماجد مولوی شاہ غلام رسول صاحب رسول نما بڑے

کامل بزرگ تھے اور شیخ وقت۔ آپ کو اجازت ہر چہار طریقہ عالیہ
قادریہ[1] نقشبندیہ[2] چشتیہ[3] صابریہ[4] کی تھی۔ آپکو اپنے والد مرحوم و
مغفور سے بھی بیعت تھی۔ مگر شاہ احمد سعید صاحب خلیفہ شاہ
غلام علی صاحب قدس سرہٗ العزیز سے آپ کا شجرہٗ متبرکہ ملتا ہے
آپ اصل مین عرب اور خاندان جمل اللیل سے تھے۔ مکہ معظمہ
مین ایک بڑا معزز و ممتاز خاندان جمل اللیل کا مشہور و معروف ہے
اوس سے آپ کا سلسلہ خاندانی ملتا ہے حرمین شریفین کی
زیارت سے سہ بار آپ مشرف ہوے ہین اور وہین آپ کا خاتمہ
خیر ہوا۔ ۱۳۰۲ھ ہجری مین آپ مکہ معظمہ تشریف لاے تھے وہین سے
ہمکو آپ سے نیاز تھا۔ اتفاق سے جب مین عرب سے دکن
مین آیا تو آپ بھی اوسوقت حیدرآباد مین تشریف فرماتے جس سے
زیادہ تر مجھکو موقع نیازمندی کا ملا اور شرف حاصل ہوا۔ نواب

نواب اقبال الدولہ وقارالامرا بہادر مدارالمہام سرکار عالی دام اقبالہ
کو آپ سے بے انتہا عقیدت تھی حتی کہ آپ ہی سے بیعت
بھی فرمائی ہے۔ یہہ آپکا تصرف نہین تو اور کیا ہے کہ جب کبھی
آپ یہان زیادہ علیل ہوتے تھے اور لوگ عیادت کو آپ کی
جاتے تھے اُن مین سے اگر کسی نے حضرت مرحوم کی زیادہ
علالت پر زیادہ افسوس ظاہر کرکے کچھ کہنا چاہا تو فرماتے تھے
اگرچہ یہہ مرض میرا مہلک معلوم ہوتا ہے مگر مین یہان نہین مرونگا
آپ لوگ مطمئن رہین خاتمہ میرا حرمین مین ہوگا چنانچہ ویسا ہی ہوا
کہ آپ سنہ ۱۳۱۱ ہجری نبوی مین حیدرآباد سے شعبان کے
مہینہ مین مکہ معظمہ روانہ ہوے۔ اور اوسی سنہ کے دسوین مہینے
یعنی ماہ شوال مین خاص مکہ معظمہ مین آپ کا وصال ہوا اور عاقبت
محمود ہیچ ہے۔ ان اللہ رجال اہل قول وفعال۔

غرض مرحوم مغفور بڑے صاحب تصرف اور کامل بزرگ تھے۔ افسوس علم اور عمل اور فضل و کمال اور حلم و کرم یہہ سب آپ ہی کی ذات بابرکات تک ختم ہوے۔ اللہ تعالےٰ شاہ صاحب مرحوم کو غریق رحمت فرماوے۔

ذالك هدى الله يهدى به من يشاء من عباده

ومن يضلل الله فماله من هاد

## (۳) حضرت جناب آغا داؤد صاحب دام برکاتہٗ

آپ خلیفہ و جانشین حضرت شاہ محمد حسن صاحب قدس سرہ العزیز کے ہیں جو ایک واسطہ سے حضرت حقایق آگاہ کرامت دستگاہ جناب شاہ قاسم صاحب قدس سرہٗ العزیز کے خلیفہ تھے۔ خاندان طریقہ عالیہ ابوالعلائی مین آپ کی ذات بابرکات یکتا و بیمثل ہے ہزارہا عالم کو آپ کی ذات فیض آیات سے نتایج دینی و دنیوی کا

حصول ہے زمرۂ مشائخ مین الیسا فیاض ومنکسر النفس شیخ قلیل الوجود ہے آپ کے خاص مدرسہ عالیہ مین ہر روز تعلیم علوم ظاہری وتوجہات باطنی کا برابر دور جاری ہے آپ صاحب کرامات وخرق عادات یہان مشہور ہین بہت لوگون نے اکثر وقت آپ کے کرامات وبرکات کو بچشم دید مشاہدہ کیا ہے ممکن نہین کہ اس مختصر جای مین آپ کے مطول حالات وکمالات ظاہری وباطنی کماینبغی درج ہوسکین۔ متعنا اللہ والمسلمین بدوام فیوضہ امین

## (۴) حضرت دلاور علی شاہ صاحب دام برکاتہ

حقیقت مین آپ دلاور علی ہین اور بڑے کریم النفس اور صاحب اخلاق محمدی بمقام ناچ وارم جو حیدرآباد سے تخمیناً چار کوس کے فاصلہ پر نواب خورشید جاہ بہادر دام اقبالہ کی جاگیر ہے وہان تشریف رکھتے ہین حالات ومعاملات ظاہری آپ کے مختلف رہتے ہین۔

بعض اوقات سالک اور بعض اوقات مثل مجاذیب آپکی حالت
ہو جاتی ہے لیکن شرع شریف کا اوس وقت بہی آپ کو بہت خیال
رہتا ہے تصرفات آپ کے علانیہ لوگون کو وہان نظر آتے ہین اور
استغنا تو آپ مین اسقدر ہے کہ دوسرون مین ایسا کم دیکہنے مین
آتا ہے۔ طریقہ آپ کا قادریہ ہے۔ حرمین شریفین کی زیارات سے
آپ مشرف ہو چکے ہین اور بغداد شریف کی زیارت سے بہی حضرت
پیر سید مصطفےٰ صاحب علیہ الرحمہ سے آپ کو خرقۂ خلافت طریقہ
عالیہ قادریہ حاصل ہے۔ وضع آپ کی بہت سیدہی سادی ہے
جیسی کہ بزرگون کی ہونی چاہیئے۔ آپ بڑے صادق الوعد ہین جو
فی زمانتا ہر ایک سے ایفائے وعدہ ہونا غیر ممکن نہین تو مشکل تو ضرور
ہے۔ بے تکلف آپ ہر ایک سے ملتے ہین بشرطیکہ جہان آپ
مقیم ہین وہان بخلوص نیت انسان جاوے۔ اَللّٰهُمَّ متع المسلمین

والمحبین اجمعین بطول دھرہ امین ۔

## (۵) عمدۃ العلماء نواب محبوب نواز الدولہ بہادر دام فیوضہ

آپ مفتی اول بلدہ حیدرآباد ہین۔ اور خاص ملکی اور بڑے عالیخاندان وعالی حسب والانسب شخص ہین خدمت افتار سے سرفراز و نیز نظامت دار القضاء بلدہ سے آپ ممتاز ہین شریف نوازی وقدیم پروری کا عمدہ جوہر آپکی مقدس ذات مین مستقر ہے آپ قطع نظر اس اعزاز و مراتب دنیوی کے اعلےٰ درجہ کے فقیہ ومتقی وزاہد ومتورع شخص ہین اور جناب کرامت مآب قدوۃ السالکین وزبدۃ العارفین حضرت مولانا سید پیر مصطفےٰ صاحب قدس سرہ العزیز سے آپ کو بھی خرقہ خلافت حاصل ہے مناقب آپ کے زاید از حد وعد ہین خدائے تعالیٰ آپ کو سلامت رکھے کہ آپ سے ایک عالم کو فیض پہونچتا ہے۔

## (۶) جناب مولانا مولوی محمد لطف اللہ صاحب مفتی مجلس عالیہ عدالت سرکار عالی دام برکاتہٗ

آپ بڑے عالم باعمل اور مقدس بزرگ ہین اور جامع علوم و فنون اور مجلس ندوۃ العلماء کے صدر نشین بہی تمام ہندوستان مین آپکے تلامذہ ہین اور آپ کا فیض جاری۔ افتتاح مجلس ندوہ مین ہمین آپ سے نیاز حاصل ہوا تہا اور یہان بہی ہمکو آپ سے شرف نیاز حاصل ہے۔ آپ وضعدار اور متقی شخص ہین سرکار عالی نے بہی آپ کے علم و عمل اور تقدس کا حال سُنکر بعد انتقال مفتی مولوی محمد سعید خان صاحب مدراسی جو ایک بڑے مقدس بزرگ یہان تہے اونکی جاے پر آپ کو بلدۂ حیدرآباد مین طلب فرماکر آپکی قدر فرمائی ہے۔ آپ یہان مجلس عدالت العالیہ سرکار نظام کے مفتی دوم ہین سچ تو یہ ہے کہ آپ اسم با مسمی لطف اللہ

ہی ہین آپ کے زہد و اتقا کا حال جسقدر بیان کیا جاے تہوڑا ہے آپ کے اوصاف حمیدہ بے شمار ہین آپ نہایت کریم النفس اور خلیق بہی ہین آپ کا تقدس آپ کے بشرہ سے عیان ہے سِیۡمَاهُمۡ فِیۡ وُجُوۡهِهِمۡ کے آپ مصداق ہین اللہ تعالٰے مدام آپ کا فیض جاری رکہے اور ہم سبکو آپ کی اتباع نصیب فرماے اٰمِیۡن

## (۷) مولوی حسن الزمان صاحب محدث دام فیضہ

علم حدیث مین آپ بحر زخّار ہین اور خاص ملکی اصل باشندگی آپ کی کہمم کی ہے اور مولوی شاہ محمد علی صاحب خیرآبادی قدس سرہٗ سے آپ کو طریقۂ عالیہ چشتیہ کی خلافت ہے اہل بیت خیر البریّۃ علیہ الف الف الصلوٰۃ والتحیۃ کے ساتہہ آپ کو دلی محبت ہے اور ایک قسم کی خاص نسبت بہی۔ چنانچہ آپنے اُن احادیث کو

جو خاص اہل بیت سے بصحتِ اتم وارد ہوئین ہین کوشش بلیغ
سے ایکجا اسے جمع کیا ہے اور اس کتاب کا نام فقہ اہل بیت رکہا
ہے اور یہہ ذریعے بہا زمانہ دراز سے زیر طبع ہے جس کی پوری روشنی
بعد طبع ہر ایک روشن ضمیر پر بخوبی روشن ہو سکتی ہے کہ کس
محنت و مشقت سے آپنے اس ذخیرہ کو جمع فرمایا ہو گا ممکن نہین
کہ اس کے متعلق ہم بیان کچہہ لکہہ سکین سچ تو یہہ ہے کہ یہہ حق
آپ ہی کا تہا آپ سچے عاشق کلام اللہ اور حافظ احادیث رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہین کوئی کام آپ سے خلاف شرع شریف
نہین ہوتا خواہ کیسا ہی ہو اور نہ کوئی آپ سے فرض و واجب اور
مستحب ترک ہوتا ہے۔ جملہ علوم دینی کے آپ بخوبی ماہر ہین
سن شریف آپ کا ستر سے متجاوز ہے آپ کی ذات بابرکات
فی زمانتا بہت ہی مغتنمات سے ہے آپ جیسے مقدس لوگون

سے اسلام کی رونق ہے واقعی آپ اسم بامسمے حسن الزمان ہین

متعنا اللہ والمسلمین بطول زمانہ آمین

## (۸) نواب محبوب یار بہادر

آپ امیر ابن امیر اور نہایت کریم النفس وخوش اخلاق شخص ہین

اعلیحضرت کے اعلی مصاحبین سے آپ شمار کیے جاتے ہین اور

صرف خاص بندگان عالی مین محکمہ تعمیرات کے آپ صدر ہین۔

وینز دفتر سیاہہ مبارک اعلیحضرت کے بہی آپ معتمد علیہ۔ زبان

فارسی و اُردو تو گویا آپ ہی کی زبان ہے مگر انگریزی مین بہی آپ

خوب ماہر ہین۔ اہل کمال کی آپ بے انتہا قدر فرماتے ہین

غرض ہمہ وجوہ بفضلہ آپ محبوب ہین خدائے تعالی باین خصایل

جمیلہ آپ کو سلامت رکھے آمین۔

## (۹) نواب افسرالدولہ بہادر

جسقدر حیدرآباد مین باقاعدہ فوج شاہی جس کی تعداد دس ہزار
ظاہر ہوتی ہے اس کے آپ کمانڈر (ان چیف) افسر اعلیٰ ہین
کل فوج مذکور پوری طور سے آپ ہی کے ماتحت ہے اور سب
آپ سے راضی۔ ونیز اعلیحضرت کے آپ (اڈی کانگ) مشیر خاص
ہین جسقدر تقرب شاہی سے آپ ممتاز و مفتخر ہین آپ کی مولفہ کتاب
شکارنامہ نظام مطبوعہ مطبع فخر نظامی سے ظاہر ہے یہان بیان
کرنا گویا تحصیل حاصل ہے۔ آپ جیسے اقبال مند بہت کم دیکھنے مین
آئے۔ دنیا مین بہت بڑی چار نعمتین ہین۔ اول مال عیال جیسا
کہ اللہ تعالی فرماتا ہے المال والبنون زینۃ الحیوۃ الدنیا
دوم کمال۔ و جمال منعم حقیقی نے ماشاءاللہ تبارک اللہ یہ چارون
نعمتین آپ کو عنایت کی ہین۔ آپ کے جملہ امور ساتھہ اُفوضُ امری

اِسُنّے اللّٰہ کے ہوتے ہین یعنی تکیہ کلام آپ کا یہہ کلام پاک ہے اور ہر ایک مفتخر شے پر آپ کے یہان یہہ کلماتِ طیبات کندہ رہتے ہین جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کو اپنے خدا پر پورا بھروسہ ہے۔ اور ہر ایک کام مین آپ کے تائید غیبی ہوتی ہے۔ فن سپہ گری مین بفضلہ جیسے کمالات آپ کو حاصل ہین مین یقینی طور پر کہہ سکتا ہون کہ سوا بادشاہِ وقت اعلیٰحضرت بندگان عالی کے دوسرے کسی مین اسقدر کمالات جمع نہین ہین اللّٰھم زد فزد غرض بفضلہ تعالیٰ آپ بہمہ وجوہ افسر الدولہ ہین اور اس دولت ابدمدت مین آپ کی ذات جامع الصفات منفرد ہے اللہ تعالےٰ اس سے زاید آپ کی دولت بڑہاے اور مراتب بھی آپکے بلند فرماے آمین

## نواب لقمان الدولہ بہادر

آپ اعلیٰحضرت بندگان عالی کے مصاحبین سے شمار کیے جاتے ہین

اور فن ڈاکٹری مین بے انتہا مہارت رکھتے ہین اور اپنے وقت
کے لقمان ہین۔ علاوہ فن ڈاکٹری کے اور کئی فنون سے آپ
بفضلہ تعالیٰ واقف ہین کہ جنکی تفصیل بیان ناممکن خیال کیجاتی ہے
باوجود ایسے کمالات واعزاز حاصل ہونیکے آپ ایک قسم کے
صوفی مشرب ہین اور مشائخ عظام اہل چشت سے بہت ہی آپ کو
عقیدت ہے اور حضرت شاہ خاموش صاحب قدس سرہٗ سے
آپ کو طریقہ عالیہ چشتیہ مین بیعت بھی ہے اکثر آپ پاس مجالس
خیر ہوتی ہین اور خاص کر ہر ماہ کی چودہ تاریخ کو ختم شریف حضرت
مخدوم علاؤالدین علی احمد صابر رحمۃ اللہ علیہ کا ہوتا ہے غرض
آپ بڑے صاحب کمالات اور نہایت خوش اخلاق شخص ہین
اللہ تعالیٰ آپ کے مراتب دینی ودنیوی مین یوماً فیوماً ترقی فرماوے

## (۱۱) نواب عماد جنگ بہادر دام اقبالہ

آپ ملکی ہین اور نہایت قابل اور فاضل و متین الطبع اور اپنے
ملک دکن کے دلی خیر خواہ ہمیشہ جلیل القدر عہدون پر سرکار کی
جانب سے آپ مامور ہوتے آئے ہین۔ فی زمانا آپ دفتر
فنانس کے معتمد ہین۔ تمام حکام بحکم سرکار عالی آپ ہی کے
دفتر کے ذریعہ سے خدمات متناسب پر مامور ہوتے ہین ہم بھی
آپ ہی کی توجہ دلی سے بمنظوری نواب فخر الملک بہادر معین المہام
سرکار عالی دام اقبالہ و بحکم سرکار مدرسہ دار العلوم مین بوعدہ اضافہ
معقول داخل و مامور ہوئے ہین۔ ظاہر مین تو آپ عماد جنگ ہین مگر
کام آپکے عماد الدولت کے ہین زمانہ سابق و زمانہ حال کے مطابق
آپ کے ہر کام ہوتے ہین آپ حافظِ قرآن بھی ہین آپ کے
مزاج مین اعلی درجہ کی سیاست ملکی اور ساتھ اسکے مزاج مین

انصاف یہی ہے اللہ تعالیٰ آپکی عمر واقبال مین ترقی فرماوے اور نیز آپ کو اور سب کو توفیق نیک کاموں کی کماینبغی عنایت کرے۔ آمین

## (۱۲) نواب لقب بہادر جنگ بہادر دام اقبالہ

آپ بہی ملکی ہین اور خاندانی امیر اور اپنی وضع کے بہت ہی پابند ہین اور ساتھہ اس کے قدیم پرور اور اپنے ملک کے نہایت خیر خواہ۔ صدیق یار جنگ مرحوم کے ساتھہ آپ کو بے انتہا خلوص تہا بعد انتقال مرحوم آپنے اونکی اولاد کے ساتھہ بہمہ وجوہ بہت ہی ہمدردی فرمائی اللہ تعالےٰ آپ کو جزاے خیر دے بیشک دوست ہو تو ایسا ہی ہو کہ حضوری وغیبت مین یکسان رہے مشایخ کرام سے بہی آپ کو بہت عقیدت ہے اوقات کے اپنی آپ بہت پابند ہین لِکُلِّ مَقَامٍ مَقَال گویا آپ ہی کا مقولہ ہے

ہر ایک وقت کے مناسب آپ کام کرتے ہین متانت
و دیانت آپکی خداداد ہے اور ساتھہ اسکے خلیق بہی جس زمانہ مین
آپ اورنگ آباد مین خدمت صوبہ داری پر مامور تھے ہمین بہی ایک
مرتبہ آپنے اورنگ آباد مین یاد فرمایا تھا بہت خوبی و خوش اسلوبی
کے ساتھہ احقر کی مہمان نوازی آپنے فرمائی۔ تمام اورنگ آباد
آپ کا مداح تھا۔ باوجود سرکاری اعلیٰ خدمات کے پابند ہونیکے
صوم و صلوٰۃ کے آپ بہت ہی پابند ہین انشای فارسی کے
آپ بڑے قابل اور عربی مین بہی آپ کو مہارت ہے۔ فی زمانتا
آپ حیدرآباد مین رکن اول مجلس مال گذاری کے ہین اوصاف
آپکے اس سے زائد ہین جو بیان مین آوین اور صفات آپکے
اس سے بہت ہین جو کہے جاوین۔ غرض بہمہ وجوہ اس دولت
ابد مدت کے دینی و دنیوی امور مین آپ بفضلہ تعالیٰ رکن اول

ہین اور سب طرح سے مقتدر اللہ تعالیٰ مدام آپ کو کامیاب رکہے
اور جمیع مقاصد دلی آپ کے برلاوے۔ متعنا اللہ والمسلمین
بطول حیاتہ امین۔

## (۱۳) مولوی محمد عزیز مرزا صاحب

آپ علوم انگریزی مین بڑے قابل ہین اور۔ بی۔ اے مین
سند یافتہ۔ اردو علم تو گویا آپ ہی کا ہے کیونکہ آپ کا وطن
خاص دہلی شریف ہے تخمیناً (دس بارہ) سال سے آپ یہان
رونق افروز ہین اور جلیل القدر عہدہ سے سرفراز و ممتاز آپ
اعلیٰ درجہ کے شریف و منصف مزاج اور حق شناس و ذی فطانت
شخص ہین ابتدا مین آپ مددگاری معتمدی عدالت و کوتوالی
و امور عامہ پر مقرر ہوئے تہے اوس زمانہ مین نہایت خوبی و عدالت
کے ساتہہ احقاق حق فرماتے رہے تمام شہر آپ کی عدالت و منصف

مزاجی سے عذب البیان و رطب اللسان رہا اب قریب دوسال سے
منصرمی معتمدی عدالت و کوتوالی و امور عامہ پر آپکا تقرر سرکار نے فرمایا
ہے اس زمانہ منصرمی مین بھی آپ نے اپنے وہی اخلاق حمیدہ و اشفاق
عمیمہ سے کام لیا ہے ہر کارروائی مین ہمیشہ یہہ دیکھا اور سنا جاتا
ہے کہ انصافی امر مین آپ کو کسی طرح کا تعصب نہین ملکی و غیر ملکی
مذہبی و غیر مذہبی اشخاص کی نسبت ایکسان بلا تفاوت آپکی ہمدردی
جاری ہے۔ نام کے تو آپ صرف عزیز میرزا ہین مگر کام مین ہر دلعزیز
خدا ے عزیز ہمیشہ آپ کو ایسا ہی عزیز رکھے اور آپ کی عمر مین برکت
دے کہ آپ سے یہان بہت لوگون کو فیض ہے اور آرام

والسلام

## (۱۴) نواب عماد الملک بہادر دام اقبالہ

آپ کے کمالات ذاتی و صفاتی کا بیان ہم یہان کسی طور سے

نہین کرسکتے آپ کے کمالات واوصاف بیحد ولاتعد ہین۔
آپ علوم عربی و انگریزی کے بڑے ماہر وادیب ہین اور فارسی
واُردو علوم کے تو گویا آپ ہی موجد۔
آپ سادات کرام سے ہین اور خاص بالگرام کے معززین
سے اور بڑے اعلےٰ درجہ کے آپ کریم النفس وعمیم الاخلاق
شخص ہین نواب سالارجنگ مختارالملک میرتراب علیخان
مرحوم کے عہد وزارت مین آپ کا تشریف فرما ہونا حیدرآباد
مین ہوا ہے علوم وفنون متنوعہ کی اشاعت مین آپ کی ذات
سے ممالک سرکار عالی کو بہت کچھہ مدد ملی ہے اور اس دولت
ابد مدت مین عہدہ ہاے جلیل القدر سے ہمیشہ آپ ممتاز رہے
ہین آپ کی کارگذاری کا زمانہ ہر شعبہ مین بے لوثی و حقطلبی
کے ساتھہ مقارن رہا۔ اور کارگذاران شعبہ متعلقہ کو بہت

کچھہ نفع حاصل ہوا۔ موجودہ زمانہ مین آپ عہدۂ جلیلہ نظامت
تعلیمات سے ممتاز ہین آپ کی حسن توجہ سے سررشتہ تعلیم
نہایت راضی وشاکر ہے مددگار آپ کے مولوی عبداللہ بیگ
صاحب بہی بڑے لایق اور قابل شخص ہین سررشتہ تعلیمات مین
ہر ایک شخص آپکا مداح اور ثناخوان ہے اللہ تعالی آپ حضرات
کو بہ این اوصاف حمیدہ قایم ودایم رکہے اور خدا کرے
کہ ہمیشہ آپ سے دینی ودنیوی علوم وفنون کی عمدہ تعلیم
جاری رہے۔

## ۱۵ نواب سنادالملک ادیب الدولہ بہادر

### دام فیوضہ

آپ کا وطن اصلی مقام شستر ہے زمانہ دراز سے اس ملک
حیدرآباد مین آپ تشریف فرما ہین اور مستند سادات کرام سے ہین

ایران میں واقع عراق عرب کے شمال میں شستر ایک مقام ہے۔ (مصنف)

نام نامی آپ کا (علی) المتخلص بہ طوبیٰ ہے اور سید آغا علی
ششتری یہاں مشہور و معروف آپ اعلیٰ درجہ کے ادیب
و مورخ ہین اور علوم عربی و فارسی مین بڑے متبحر اور اپنے آپ ہی
نظیر ہین بادشاہِ وقت جو اپنے عہد مین بے مثل اور اپنی سلطنت
کو ایسے لایق اور فایق اہل کمالات سے آراستہ و پیراستہ
فرما رہے ہین آپ کی قدر فرماتے ہین چنانچہ حال مین جس
خطاب کے آپ لایق تھے اوس سے سیّد صاحب ممدوح
کو سرفراز فرمایا ہے اور وہ اس مناقب کی عنوان پر درج ہے
مکرر لکھنے کی ضرورت نہین۔ اکثر آپ کا قیام بیرون بلدہ مقام
کوہ مولیٰ علی کے قریب رہتا ہے اور وہین آپ سے
خاص و عام کو ہمہ اقسام فائدہ پہونچتا ہے۔ باوجود اسقدر
کثیر علم و فضل خداداد حاصل ہونے کے آپ نہایت خلیق

اور کریم النفس اور درویش صفت اور بہت ہی مقدس بزرگ ہین
متعنا اللہ والمؤمنین بدوام بقائہ امین

## (۱۶) شمس العلماء مولوی سید علی بلگرامی بی۔ اے
## ای۔ ایل۔ الیف۔ جی۔ ایس

محکمہ تعمیرات کے آپ معتمد ہین اور متعدد زبانون سے واقف
فارسی۔ اُردو۔ انگریزی۔ عربی۔ بنگالی۔ فرانسیسی۔ سنسکرت
ان تمام زبانون مین آپ کو پوری مہارت ہے دنیز ان کے
متعلق جسقدر علوم ہین اوسنے بہی آپ بخوبی واقف ہین حیدرآباد
فی نفسہ اسوقت اپنے بادشاہ عادل ورحم دل کے وجود کے
باعث ماشاء اللہ تبارک اللہ مفتخر ہورہا ہے
لیکن ایسے جامع الکمالات شخص کا ایسے موقع پر یہان ہونا
زیادہ تر باعث فخر ہے۔ اور اسی باعث سرکار عالی مین جیسا کہ

آپ کو تقرب حاصل ہے دوسرون کو کم میسر ہے کتبخانہ
آپ پاس بفضلہ ایسا عظیم الشان ہے کہ سوائے کتب خانہ
سرکاری کے شاید ہی کسی کے یہان ایسا کتب خانہ ہو جیسے
آپ ماشاء اللہ جامع الکمالات ہین ویسے ہی آپ پاس بعونہ تعالےٰ
کتب بہی جمع ہین۔ علماء تجوید کے بہی آپ بہت ہی قدردان
ہین۔ غرض آپ کے اوصاف حمیدہ اور کمالات عزیزہ کا حال
کماینبغی یہان بیان ہونا غیر ممکن ہے آپکے ہر ایک وصف کے
تحریر مین آنے کے لیے ایک دفتر چاہیے باوجود اسقدر جامعیت
کے آپ نہایت خلیق و کریم النفس و ہر علم درست ہین خدا تعالےٰ
عمر و اقبال مین آپ کی ترقی فرمائے آمین۔

## (۱۷) مولوی حکیم عبدالرحمن صاحب ادام اللہ فیوضہ

حکمت مآب کمالات اکتساب جامع علوم معقول و منقول حاوی

فروع واصول المشہور المعروف حکیم عبدالرحمٰن صاحب سہارنپوری
دام برکاتہ، کمالات آپکے حیز تحریر اور حیطۂ تقریر سے خارج ہین۔
فن طبابت کے تو آپ بحر ذخار ہین۔ اور شفاے مرضیٰ داد آلہی
ہے ہر صاحب غرض کے عرض حال کو بدل متوجہ ہوکر سماعت
کرنا آپ ہی کا کام ہے اعلیٰ درجہ کے آپ ادیب بہی مانے
جاتے ہین اور ساتھہ اسکے حافظ کلام اللہ اور احادیث
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہین صبر وشکر وزہد و اتقا جسقدر
آپ مین ہے بہت کم لوگون مین پایا جاتا ہے۔ ماہ صیام کی
جو حقوق ہر ایک اہل اسلام پر ہین وہ کماینبغی آپ سے ادا
ہوتے ہین۔ ابتداے ماہ مبارک سے تا اختتام بے شمار اختتام
آپکے یہان ہوتے ہین اور خود بہی آپ مختلف طور پر کئی
کلام مجید ختم فرماتے ہین۔ آپ سے علمی وعملی ہر دو فیضان یہان

جاری ہین سچ تو یہہ ہے کہ علماے کرام کی جو شان ہونی چاہیے
وہ شان آپ کی ہے۔ اور یہہ علم وفضل آپ کا موروثی ہے کیونکہ
آپکے والدِ ماجد مولانا مولوی احمد علی صاحب سہارنپوری مرحوم
جنھون نے ۱۲۹۷ ہجری مین مقام سہارنپور مین انتقال
کیا ہے بڑے نامی گرامی اور فاضل شخص تھے اور آپ کے
برادرِ حقیقی مولوی حبیب الرحمٰن صاحب بھی بڑے ادیب اور فاضل
شخص ہین جو فی زماننا مدرسہ دار العلوم سرکار عالی مین مدرس
اور بڑے قابل مانے جاتے ہین۔
بادشاہ وقت اعلیٰحضرت جو خود ماشاء اللہ ہمہ صفات حمیدہ موصوف
ہین اور ایسے لوگون کے از حد قدر دان اور خداداد قدر شناس
بعض اوقات آپ کی قدر فرماتے ہین اور ہر طرح سے التفات
شاہانہ کے آپ یہان مستحق سمجھے جاتے ہین و نیز آپ بے انتہا

کریم النفس اور وسیع الاخلاق شخص ہین۔

متعنا اللہ والمسلمین والمؤمنین اجمعین

بطول بقائہ آمین

## محمد انوار اللہ خان صاحب بہادر

## منسبایاہ والفاظہ بہاء ودر

آپ کو عالیجناب شیخ الشیوخ مولانا و مرشدنا حضرت حاجی امداد اللہ شاہ صاحب چشتی قبلہ کہ جن سے ایک عالم کو فیض پہونچا ہے اور بڑے بڑے علمای کرام و مشائخ عظام حضرت ممدوح سے ہندوستان وغیرہ مین مستفید ہوے ہین ایسے بافیض کامل شیخ سے آپ کو طریقہ عالیہ چشتیہ صابریہ مین بیعت حاصل ہے اور خلافت بھی۔ آپ خاص

اسی ملک کے ہین اور فخر اہالی دکن۔ آپکا طور ہی جدا ہے اور
رنگ ہی نرالا۔ آپ حافظ کلام اللہ ہین اور عالم احادیث رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم ہر وقت آپ پاس قال اللہ وقال رسول
کا مشغلہ رہتا ہے۔ طریقہ محمدیہ علیہ الف الصلوۃ والتحیہ کو برتنا
دن رات آپ کا کام ہے۔ خوش حال اوس شخص کا کہ جو اپنے نبیؐ
مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقہ کو برتے اور دنیا ومافیہا سے
خبر نہ رکھے۔ ہمکو صرف ماہ صیام مین صایم رہنا بار ہوتا ہی
آپ ماشاء اللہ اکثر اوقات صایم رہتے ہین شب بیدار اور
تہجد گذار جیسے آپ ہین شاید اس زمانہ مین آپ جیسے اور چند
خاصانِ خدا ہون اور ہم اونکو نہ جانتے ہون ان خصلتون کا
جو شخص ہو اوس مین زہد و اتقا کسقدر ہوگا اسکا بیان کرنا تحصیل
حاصل ہے۔ آپ کی ذات بابرکات جامع الصفات سے

مدرسہ نظامیہ مین بہی بہت کچہہ ترقی ہوئی اور ہو رہی ہے اور یہ
مدرسہ خاص اسلامی ہے اور یہان کے قوانین دیگر مدارس
سرکاری سے جدا ہین یتیم بچون کو پرورش کرنا اس مدرسہ کا کام
ہے مفلوک الحال طلبہ کی پورے طور سے خبر گیری کرنا اس مین
مدام ہے علماء و فضلاء کا مجمع بہی بیشک اس مدرسہ مین لاکلام
ہے سچ تو یہہ ہے کہ ان ہی سب باتون سے مدرسہ نظامیہ کا
بڑا نام ہے۔ بنا اس مدرسہ کی ۱۲۹۱ سنہ ہجری مین مولوی محمد قاسم
صاحب مہاجر مرحوم کے وقت سے پڑی ہے فی زماننا آپکے
وقت مین بہت ہی اس مدرسہ مین اسباب ترقی کے نمایان
ہوے ہین آپ کو اعلیحضرت بندگان عالی خلد اللہ ملکہ کے ساتہہ
ایک درجہ خصوصیت ہے اور وہ یہہ ہے کہ اعلیحضرت بندگانعالی
مدظلہ العالی نے آپ سے استفادہ کلام اللہ فرمایا ہے ونیز و تبعید

سلطنت ابد مدت نواب میر عثمان علی خان بہادر اطال اللہ
عمرہٗ وادام اللہ اقبالہ نے بہی آپ ہی سے کلام مجید پڑہا ہے
اور ابتک دیگر علوم عربی وغیرہ کا درس آپ سے نواب صاحب
ولیعہد سلطنت ابد مدت کا جاری ہے۔ باوجود اس خصوصیت
کے آپ نہایت متواضع ومتورع ہین اور وسیع الاخلاق
وکثیر الاشفاق سچ تو یہ ہے کہ آپ اسم بامسمیٰ خدا کے نور ہین
بلکہ نورٌ علیٰ نور سبحان اللہ کیا لوگ ہین کہ کسی حالت مین اپنے
معبود کی یاد سے غافل نہین غور کا مقام ہے کہ جس شخص نے
باوجود حصول عزت وثروت کے اپنی جوانی وبڑہاپے کو صرف
اللہ کی یاد مین صرف کرنے کا پورا خیال جمالیا ہو اوس کو کیسے
کچھہ علو مدارج اخروی حاصل ہوے ہونگے اللہ تعالےٰ آپ جیسے
حضرات کو سلامت رکہے کہ آپ سے ایک عالم فیضیاب ہی

اور مذہب اہل اسلام منوّر۔

## (۱۹) حکیم سید کریم الدین صاحب مرحوم

آپ بڑے سیاح اور اعلیٰ درجہ کے یونانی حکیم تھے زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہو چکے تھے اور بغداد شریف و کربلاے معلی بھی گئے تھے اور اکثر ہندوستان کے متبرک مقامات آپ کے دیکھے ہوے تھے اور بزرگانِ دین سے آپ کو بے انتہا عقیدت تھی فن طبابت مین آپ بے نظیر تھے جیسے کہ اب آپ کے فرزند ارجمند حکیم سید عزیز الدین صاحب فن ڈاکٹری مین بے مثل و بے نظیر ہین۔ صدیق یار جنگ مرحوم مغفور سے آپ کو دلی عقیدت تھی آپ اونکے قدر دان تھے اور وہ آپ کے بعد انتقال صدیق یار جنگ ۱۳۱۵ھ ہجری مین آپ نے بھی اس جہان فانی سے طرف دار البقا کے مونھہ موڑ لیا۔ آپ بہت

نیک نفس اور اسم با مسمیٰ کریم الدین ہی تھے خداے تعالےٰ
حکیم صاحب مرحوم کو غریق رحمت فرمائے۔

## (۲۰) حبیب ابوبکر بن شہاب سلمہ الوہاب

آپ صحیح النسب سید حسینی اور قوم کے عرب ہین اصلی باشندگی
آپ کی ترئیم[۱] کی ہے۔عرصہ ۱۳ اسال سے آپ یہان تشریف
فرما ہین۔آپ اعلیٰ درجہ کے ادیب ہین اور علم تاریخ مین مشاق
اور دیگر عمل و عملیات مین بہی حاذق سلسلہ آپ کے نسب کا
(۳۵) واسطون سے حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم
تک پہونچتا ہے لاریب آپ سید ہین سادات کرام مین جس قسم
کے خصائل حمیدہ ہونے چاہئین آپ مین پاے جاتے ہین
مدرسہ دار العلوم مین آپ ناظر علوم عربی کے ہین صرف دو ساعت
کے لیے ہر روز آپ مدرسہ موصوفہ مین تشریف لاتے ہین اور

[حاشیہ:] [۱] علاقہ حضرموت مین ایک شہر کا نام ہے جس کو تریم ہی کہتے ہین ۱۲ مصنف

اعلیٰ درجہ کے طلبہ آپ سے مستفید ہوتے ہین۔

متعنا الله والمسلمین بفیوضہ آمین

## (۲۱) حکیم عبدالوہاب صاحب دام فیوضہ

اصل باشندگی آپ کی غازی پور کی ہے تخمینہ عرصہ دس بارہ برس سے آپ یہان تشریف فرما ہین فن طبابت مین آپ کو خوب مہارت اور دیگر علوم وفنون کے آپ حافظ ہین حافظہ آپ کا خداداد ہے حکیم محمود خان صاحب دہلوی مرحوم سے آپنے فن طبابت حاصل کیا ہے۔ خدا کے فضل سے آپ حافظ بھی ہین اور اعلیٰ درجہ کے زاہد ومتقی بھی۔ ہر مریض کیحالت کو بگوش دل سننا آپ ہی کا کام ہے۔ اور شفا آپ کے نسخہ مین لاکلام ہے نباض تو آپ ایسے ہین کہ بہت کم آپ جیسے ہونگے اور ندرت یہہ ہے کہ آپ چشم ظاہری سے معذور اور

چشم باطنی مین آپ کے بے انتہا نور ہے۔ سُنا جاتا ہے کہ
پندرہ سال کی عمر مین چیچک سے آپکی بینائی جاتی رہی ہے اسلیے
حکیم صاحب نابینا آپ یہان مشہور و معروف ہین۔ آپکے
کمال ظاہری و باطنی کی اعلحضرت بندگان عالی بہی قدر فرماتی
ہین جس کے باعث الطاف شاہانہ آپ پر مبذول ہین۔ جس
مکان مین آپ یہان تشریف فرما ہین یہہ اعلحضرت ہی کا عنایتی
ہے غرض آپ بہت باکمال اور مقدس بزرگ ہین دوا اور دعا
ہر دو طرح سے لوگون کو آپ سے یہان فائدہ پہونچتا ہے اللہ تعالے
ہر دو فیضان آپکے ہمیشہ جاری رکہے۔

## ۲۲ مولوی الٰہی بخش صاحب صدر مہتمم مدرسہ دار العلوم سرکار عالی دام فیوضہ

آپ بڑے قابل اور عالم و فاضل اور حلیم الطبع شخص ہین اکثر علوم

آپنے دہلی مین حاصل فرمائے ہین حکمت مین بہی آپ کو دخل ہے حکیم محمود خان صاحب مرحوم جو بڑے زبردست حکیم دہلی مین مشہور و معروف تھے جن کا ذکر قریب مین اوپر ہوا ہے اونسے سند حکمت آپکو بفضلہ تعالیٰ حاصل ہے۔ و نیز احادیث نبوی کی سند مولوی نذیر حسین صاحب محدث دہلوی سے آپ کو پہونچی ہے۔ اصل باشندگی آپ کی نواح عظیم آباد پٹنہ کی ہے قریب سات سال سے آپ مدرسہ دار العلوم کے صدر مہتمم ہین۔ سرکار کے اقبال سے اور نواب فخر الملک بہادر معین المہام سرکار عالی دام اقبالہ کی کامل توجہ سے اور ناظم صاحب تعلیمات کے حسن انتظام سے اور آپ کی سعی بلیغ سے مدرسہ دار العلوم مین اچھی تعلیم ہوتی ہے تھوڑی مدت مین طلبا اس مدرسہ کے بہت قابل اور فارغ التحصیل ہوکر سرکاری خدمات سے

مستحق سمجھے جاتے ہین تعلیم علوم کے ساتھہ جسم کی ریاضت
اور کئی قسم کی ورزش بھی یہان طلبہ کو سکھلائی جاتی ہے اور
یہہ تعلیم خاص آپ ہی کے وقت مین اس مدرسہ کے طلبہ کو
نصیب ہوئی ہے۔ یہان بڑے بڑے قابل اور فاضل علماء
درس دیتے ہین طلبہ بھی ماشاءاللہ بہت لئیق اور مستعد اس
مدرسہ مین جمع ہین اس وقت چھہ سو سے زاید طلبہ کی تعداد
یہان ہے۔ علم عربی۔ علم تجوید۔ اردو۔ فارسی۔ ریاضی۔ اقلیدس
تاریخ۔ جغرافیہ۔ ان تمام علوم کی اس مدرسہ مین اچھی تعلیم ہوتی
ہے فی زماننا ہذا اونتیس ۲۹ مدرس ہین اور کل جماعتین طلبہ کی چوبیس
جنکی تفصیل حاشیہ سے بخوبی ہر ایک پر ظاہر ہو سکتی ہے یہ مدرسہ
سرکاری ہے اور دینی مدارس مین ایسا قدیم اور اتنا وسیع مدرسہ
بلدہ مین نہین ہے اس مدرسہ کی بناء ۱۲۷۲ سنہ ہجری مین نواب

تفصیل جماعات مدرسہ

مختار الملک مرحوم سر سالار جنگ معظم کے وقت مین پڑی ہے
مولوی الٰہی بخش صاحب حال مہتمم مدرسہ کی اعلیٰ درجہ کی قابلیت
اور حسن کارگذاری سے فی زمانناً اس مدرسہ کی تعلیم مین خدا کے
فضل سے بہت کچھ کامیابی حاصل ہوئی ہے اللہ تعالےٰ
مدام اس فیض کو جاری رکھے اور عہدہ داران سرکار کو سلامت
اور مہتمم صاحب کو جزاے خیر دے آمین۔

## (۲۲۳) سید عبدالرحمٰن صاحب رفاعی دام برکاتہٗ

آپ کا وطن اصلی بغداد شریف مشہور ہے تخمیناً عرصہ گیارہ سال
سے آپ یہان تشریف فرما ہین اور مقام سرورنگر مین مقیم جب سے
آپ یہان تشریف فرما ہین ایک ہی حالت دیکھنے مین آتی ہے
یعنی کسی سے آپ کو کچھ سروکار نہین آپ بھلے اپنی جا سے
بھلی کوئی محبت اور اعتقاد سے آیا لئی ورنہ کسی سے کچھ مطلب نہین

شب و روز آپ یادِ الٰہی مین مصروف اور عبادت مین مشغول
رہتے ہین اور اکثر اوقات صائم بھی پہلے آپ ہمیشہ مثل ماہ
رمضان صیام ہی مین رہا کرتے تھے لیکن زیادہ ضعف لاحق
ہونے سے آپنے اپنے جسم نحیف پر رحم فرماکر اب کسیقدر
روزون مین آپنے کمی فرمادی ہے۔آپ خدا ورسول کے
عاشقِ صادق ہین ہر شب جمعہ کو آپ پاس مجلس میلاد مبارک
منعقد ہوتی ہے اور عجب لطف رہتا ہے باوجود محض متوکل
ہونے کے اکثر نو وارد لوگون کو آپ سے بہت کچھ دینی و دنیوی
فائدہ پہونچتا ہے اور ماہ ربیع الاول اور ربیع الثانی مین نیازات
وغیرہ بھی آپ پاس بہت تکلف سے ہوتی ہین اور اکثر
مسافرین آپ پاس جمع رہتے ہین بظاہر حال ایک حبہ کسی سے
آپ نہین لیتے ہین مگر کریم النفس ہونے کے باعث

اخراجات آپ کے اسقدر ہین کہ بیان سے باہر لیکن ذاتی
حالت آپ کی بہت ہی مختصر رہتی ہے صرف ایک بوریئے کا فرش
آپ پاس نظر آتا ہے کسی قسم کا تکلف آپ کے مزاج مین
نہین ہے بہت ہی سیدہی سادی وضع آپ کی ہے۔ اور شرع
شریف کے آپ بہت ہی پابند ہین اور اعلیٰ درجہ کے زاہد متقی
آپ کے برادر حقیقی سید محمد صاحب جو ہمیشہ آپ کے پاس رہتے
ہین اور آپ سے چھوٹے ہین اونکی بھی یہی حالت ہے۔
قناعت آپ مین اعلیٰ درجہ کی ہے جو فی زمانناہر ایک مین غیر ممکن
ہے۔ چونکہ اعلحضرت بندگان عالی آپ جیسے متشرع اور متقی لوگون
سے خوش ہوتے ہین آپ کی بہت قدر فرماتے ہین و نیز آپ سے
ایک قسم کی عقیدت رکھتے ہین اور گاہ گاہ آپ پاس کمال اعتقاد
سے رونق افزا بھی ہوتے ہین اور اُخروی استفادہ حاصل

فرماتے ہین۔غرض آپ بفضلہ تعالیٰ اعلیٰ درجہ کے مقدس بزرگ ہین اللہ تعالیٰ ہم سب کو آپ کی اتباع نصیب کرے آمین

## (۲۴) مولوی محمد عبدالکریم صاحب سابق ناظم ٹپہ خانہ سرکار عالی سلمہ اللہ تعالیٰ

وطن اصلی آپ کا نواح مدراس ہے مگر اب تو حیدر آباد ہی کو وطن آپ کا کہنا چاہیے پہلے آپ خدمت صدر تعلقداری پر تھے بعدہٗ ناظم ٹپہ خانہ ہوے۔اور اب بوجہ کبر سنی خانہ نشین سن شریف آپ کا تخمیناً ساٹھ سال سے متجاوز ہے مگر ظاہری حالت آپ کی ماشاء اللہ بہت درست ہے اور سرکاری ملازمت کے لایق معلوم ہوتے ہین اور بفضلہ تعالیٰ آپ ذاکر و شاغل اور ہر ایک کامل کے قدر دان بھی ہین جو کوئی نیا عالم و فاضل بطور سیاحت یہان آتا ہے آپ ضرور اوس کے وعظ و نصایح سے

فوئداخروی حاصل کرتے ہین۔ اوقات وظائف آپ کے
معمور ہین۔شب کو آپ بہت ہی قلیل استراحت فرماتے ہین
بلکہ یون کہنا چاہیے کہ آپ قایم اللیل ہین اور یاد الٰہی مین اکثر
مصروف رہتے ہین۔ونیز بزرگان دین سے آپ کو بہت ہی
عقیدت ہے اور خود آپ خدا کے فضل سے اعتقاد آنے کے
قابل ہین وضع قدیم کے آپ پابند اور وعدہ کے بہی بہت سچے
ہین اور ساتہہ اسکے خوش اخلاق اور کریم النفس بہی اللہ تعالیٰ
اس سے زیادہ آپ کو نیک کامون کی توفیق اور ہمت عطا فرماے

حضرت الجناب الفاضل الکامل المولوی محی الدین احمد المنتظم
احیا اللہ دینہ واسمہ الی یوم الدین الواحد المنعم

آپ نہایت زندہ دل ومنتظم مزاج اور فاضل شخص ہین اصل وطن
آپ کا خاص مدراس ہے بہت ہی کم سنی مین آپ یہان تشریف

لائے اور پھر کبھی آپ کو مدراس جانے کا اتفاق نہین ہوا۔ مختلف
اساتذہ سے خاص حیدر آباد ہی مین جملہ علوم و فنون آپ نے
تحصیل فرمائے ہین۔ مولوی محمد سعید خان صاحب سابق
مفتی مجلس عدالت عالیہ سرکار عالی جو بڑے جید عالم و فقیہ
و محدث اور بڑے مقدس بزرگ شخص تھے ادن سے آپ کو
سلسلہ قرابت اور تلمذ بھی ہے۔ اب آپ مدراسی نہین رہے
بلکہ خاص حیدر آبادی ہو گئے ہین سابق مین آپ محکمہ عدالت
و کوتوالی و امور عامہ سرکار عالی کے منتظم تھے بعدہ جب آپنے
بحسن کارگذاری اعلیٰ درجہ کا منتظم و کارگذار سرکار اپنے کو ثابت
کر دکھایا تو نواب فخر الملک بہادر معین المہام سرکار عالی دام اقبالہ
جو اعلےٰ درجہ کے امیر ابن امیر و وزیر او رعلم دوست علی الخصوص
ایسے لایق اور منتظم و دیانت دار اشخاص کے بہت ہی قدردان

ہین نواب صاحب ممدوح نے اپنی بخشیی کا کام آپکے ذمہ کیا جسکو
آپ بہت ہی امانت ودیانت اور حسن انتظام سے انجام دے
رہے ہین سچ تو یہ ہے کہ آپ امراؤ وزرا ہی کی صحبت مین
رہنے کے قابل ہین۔ باوجود ان تمام باتون کے صوم وصلوٰۃ
کے بہی آپ بہت پابند ہین اور متقی وپرہیزگار ہین مزاج مین آپکی
احتیاط خدا داد ہے مشایخ کبار سے بہی آپ کو ولی اعتقاد ہے
کریم النفسی وخوش اخلاقی تو گویا ان تمام باتون کا لوازمہ ہے
غرض اوصاف آپ کے لاتعد ولاتحصےٰ ہین۔ خالق الارض و
السمٰوت باین ہمہ صفات الیٰ یوم النشات آپ کو قایم ودایم رکہے
اور مقاصد دارین آپ کے برلاوے آمین۔

(۲۶) مولوی سید مرتضیٰ صاحب قادری مہتمم جریدۂ روزگار سلمہ الغفار

آپ خاندان حضرت مولوی سید شاہ محی الدین صاحب ویلوری

قدس سرہ العزیز سے ہین جو مہانک مدراس مین نہایت مقدس وعزیز
الوجود شخص تھے۔ آپ کے معاملات اگرچہ بظاہر حال و نیوی امور
سے متعلق نظر آتے ہین مگر درحقیقت دین و دنیا دونون سے علاقہ
رکھتے ہین جو سطور ذیل سے بخوبی ظاہر ہوسکتے ہین وہ یہہ کہ جہان
کسی قوم کی دینی و دنیوی حالت آپنے بگڑتے دیکھی کہ فی الفور
بذریعہ تحریرات آپ اُسے متنبہ کردیتے ہین جس سے وہ قوم بگڑنے
نہین پاتی اور اپنی ہر دو حالتون کو اچھی طور سے درست کرکے رکھتی
ہے یہ کام کچھ آسان نہین ہے اگر خیال کیا جاے تو بہت ہی
اہم ہے اس دولت ابد مدت کے بھی آپ دلی خیر خواہ ہین
کبھی کسی موقعہ پراگر کوئی نقص آپ یہان پاتے ہین تو موافق
اپنی عادت کے سرکار سے لےکر رعایا تک اور بچون
سے لےکر بوڑھون تک سب کو اوس نقص

سے آگاہ کردیتے ہین جس سے سب مطلع ہوتے ہین اور
اوس نقص کے رفع کرنے کی ہر ایک کو فکر پیدا ہوتی ہے
یہان تک کہ سرکار کی حسن توجہ واقبال سے فی الحال وہ نقص
رفع ہوجاتا ہے اور فی نفسہٖ بھی آپ صوم وصلوٰۃ کے بہت
پابند ہین اور بہت ہی باخیر شخص ہین۔ مزاج مین آپ کی بہت حلم اور
اعلیٰ درجہ کا کرم ہے اور ساتھہ اس کے منصف مزاج اور خوش خلق
بھی وطن اصلی آپ کا مدراس ہے مگر زمانہ دراز سے آپ یہین
تشریف فرما ہین اور اس قسم کے کاروبار یعنی تحریرات کوائف جریدۂ
روزگار مین مشغول ہین خدائے تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے
اور سب مسلمانونکو آپ کی تحریرات سے دینی ودنیوی فائدہ
پہونچاوے۔

## (۲۷) محمد سید صاحب المعروف حسینی بادشاہ دام بقاہ

سابق مین آپ کا وطن جو علاقہ دکن مین بمقام ٹیک مال ہے تہا اور اب توحید آباد وہی وطن آپ کا ہے۔ آپ خاص صرف خاص اعلیحضرت بندگان عالی خلد اللہ ملکہ کے مددگار ناظم مخارج ہین اور بہت لایق اور فایق آپ کی ذات مجمع الصفات یہان بہت غنیمت ہے۔ آپ بہت کریم النفس اور بڑے بے نظیر شخص ہین۔ ۱۳۰۵ہجری مین زیارت حرمین شریفین سے بہی آپ مشرف ہوے ہین۔ اکثر اوقات آپ کو ضیق النفس کی شکایت رہتی ہے۔ باوجود اس موذی مرض کے ہمیشہ لاحق رہنے کے آپ بہت ہی عمدگی کے ساتہہ کار مفوضہ کو انجام دیتے ہین اکثر لوگون کو یہان آپ سے فائدہ پہونچتا ہے شافی مطلق صحت

عاجل وشفای کامل آپ کو عطا فرماے اور مدام صحت وعافیت
سے رکہے۔

## (۲۸) ڈاکٹر عبدالحسین صاحب

وطن قدیم آپ کا سورت مشہور ہے لیکن بہ اسباب چند مدراس
مین بہی آپ کا قیام رہا ہے اور اکثر عزیز و قریب آپ کی اب تک
مدراس مین ہین۔ اور مدت مدید وزمانہ بعید سے آپ حیدر آباد
مین تشریف فرما ڈاکٹر خانہ افضل گنج مین آپ کی سکونت ہے
اور اسی ڈاکٹر خانہ مین آپ کی ملازمت بہی۔ آپ ڈاکٹر لاری صاحب
کے اول مددگار ہین اور فن ڈاکٹری مین آپ کو بے انتہا کمال
حاصل ہے کہ جس کی شرح یہان بالکل ناممکن متصور ہوتی ہے
وہی لوگ آپ کے کمالات ذاتی وصفاتی سے خوب واقف ہین
کہ جنکو آپ سے تجربہ حاصل ہے۔ باوجود اس اعلی درجہ کی

قابلیت سے کے صوم وصلوٰۃ کے بھی آپ بہت پابند ہین اور بے انتہا خلیق - خداے تعالیٰ این اوصاف جمیلہ آپ کو قایم رکھے کہ آپ سے لوگ صحت ابدان حاصل کر کے اپنے ادیان کی جانب متوجہ ہوتے ہین -

## (۲۹) سید سلطان سلمہ المنان

پیشہ آپ کا تجارت ہے اور آپ اعلیٰ درجہ کے یہان معزز وممتاز تاجر ہین بلکہ ملک التجار آپ کو کہا جاے تو بجا ہے - علاوہ ادویہ مفتخرہ ڈاکٹری کے متفرق اشیاے ولایتی وغیرہ بھی آپ کے یہان فروخت ہوتی ہین حال مین ایک کارخانہ نہایت عظیم الشان وعمدہ شکر بنیکا بصرف کثیر حیدرآباد مین آپ کی کوشش بلیغ سے تیار ہو رہا ہے آپ پاس بیع وشری نہایت امانت و دیانت سے ہوتی ہے آپ کا کل مال فرکی ہے جو مختلف

اخبارات و واقعات سے بخوبی ہم پر ثابت ہوا ہے آپ باوجود
دنیوی کاروبار مین مشغول رہنے کے صوم و صلوٰۃ کے بہت ہی
پابند ہین اور اعلیٰ درجہ کے کریم النفس بہی آپ کے شریک اور عزیز
مشیر جناب وزیر صاحب بہی آپ ہی کے مثنیٰ ہین - آپ دونون
صاحب باتفاق رائے ہر ایک کام کو انجام دیتے ہین - آپ کے
والد کا نام سید حسن تہا اور آپ کے چچا کا نام سید عبد الرزاق
جو آپ کے والد سے عمر مین بڑے تہے چنانچہ سید عبد الرزاق مرحوم
ہی کے نام سے یہ کمپنی قایم ہوئی ہے جس مین ہر دو برادر کی خاص
اقربا اس کمپنی مین شریک ہین غیر شخص نہین اور فی زمانا سید
صاحب مرحوم ہی کے نام سے ہر ایک جاے سید عبد الرزاق
کمپنی مشہور اور معروف ہے اور ماشاء اللہ اس کمپنی مین بہت ہی
ہی اتفاق ہے خداے تعالیٰ کل مسلمانون مین ایسا اتفاق

پیدا کرے آمین۔

## ۳۰ حافظ لطف اللہ صاحب وکیل سلمہ الجلیل

آپ درجہ اول کے قدیم وکیل اور بڑے قابل شخص ہین اور حافظ
قرآن بہی اصل ملک آپ کا اودہ ہے مگر ملک دکن مین تخمیناً
چالیس سال سے آپ مقیم ہین۔ آپ بڑے قبیلہ پرور شخص ہین
اور اپنے عزیز اور احباب کے ساتھہ بہی آپ بے انتہا الطاف وکرم
فرماتے ہین۔ جو بات کہ شرفون مین ہونی چاہیے وہ آپ مین
پائی جاتی ہے بزرگانِ دین سے بہی آپ کو ایک قسم کی مناسبت
ہے اور حضرت مولانا مولوی فضل رحمٰن صاحب قبلہ قدس سرہ العزیز
سے تو آپ کو کمال درجہ عقیدت اور اوصاف نیک آپ مین ایسے
ہین جو دوسرون مین کم پایے جاتے ہین برادر نسبتی آپ کے
مولوی میر فرخ حسین صاحب بہی نہایت خوش اعتقاد اور خوش

اخلاق شخص ہین اور کریم النفس ہی زیارت حرمین سے بہی میر صاحب موصوف مشرف ہوچکے ہین اللہ تعالے آپ دونون صاحبونکو ہمیشہ خوش وخرم رکہے کہ آپ ہر دو حضرات مین اعلےٰ درجہ کا اسلامی جوہر متمکن ہے۔

## (۱۳۱) حاجی سعید الدین صاحب مرحوم

آپ اعلیٰ درجہ کے محتاط اور بہت ہی وضع دار شخص ستہے جن شرائط سے پیشۂ تجارت مسنون ہے اُن شرائط کا ادا کرنا آپ ہی کا کام تھا اس بیان سے یہہ امر محتاج بیان نہین ہے کہ آپ مین کسقدر زہد واتقا ہوگا ظاہر ہے کہ جو شخص قوانین اسلام کا پابند ہوگا وہ یقینی زاہد ومتقی ہوگا۔ آپ کے برادر حقیقی مولوی ضیا علی صاحب ہی آپ کے مثل ہین بلکہ علم وفضل مین تو بدرجہا مرحوم سے زائد صدیق یار جنگ مرحوم سے آپ دونون صاحبون کو بے انتہا خلوص تہا

جس کے باعث ایسے موقعہ پر ان سطور کا مسطور کرنا مجھے ضرور ہوا۔ اور اوصافِ کثیر آپ کے اور آپ کے برادر موصوف کے اظہر من الشمس ہین عیان راچہ بیان۔ تیرہ[۱۳] ربیع الاول ۱۳۱۶ھ ہجری مین حاجی صاحب مرحوم بعارضۂ بخار چند روزہ انتقال کر گئے اللہ تعالیٰ حاجی صاحب مرحوم کو غریقِ رحمت فرمائے۔

## (۲۳) حافظ عبدالصمد خان سلمہ الرحمٰن

ڈیوڑھی مبارک اعلیحضرت بندگان عالی مدظلہ العالی مین جسقدر حفاظ ہین اون سب کا تعلق آپ سے ہے یعنی آپ اونکے دار وغہ ہین آپ کا تعلق صرف خاص سے ہے یون تو یہان خدا کے فضل سے بہت سے حافظ ہین۔ مگر آپ مستثنیٰ اور بڑے جید حافظ قرآن ہین اور جو اوصاف حمیدہ آپ مین ہین دوسرون مین کم نظر آتے ہین۔ حفظ کرنا تو کسیقدر آسان ہے مگر عمل بالقرآن

بہت مشکل ہے اور یہ بات بفضلہ تعالیٰ آپ مین ہے کہ آپ عامل بکتاب اللہ
و باحادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہین۔ ہمدردی اہل اسلام
کے ساتھہ جیسی ہونی چاہیے وہ آپ مین پائی جاتی ہے۔
دوستون کے لیے تو گویا اپنے آپکو وقف کردیا ہے اور یہی
حالت آپ کے برادر حقیقی مولوی تقی الدین خان صاحب کی ہے
صدیق یار جنگ مرحوم کے ساتھہ آپ کو بے انتہا خلوص تھا۔ اور
حضرت سید عبد الرحیم شاہ صاحب قمیصی القادری سے تو آپ دونون
صاحبون کو دلی عقیدت ہے صدیق یار جنگ مرحوم کے ساتھہ
آپ زیارت حرمین شریفین سے بھی مشرف ہوے ہین اور ہندوستان
کے اکثر متبرک مقامات آپنے ملاحظہ کیے ہین۔

## ۳۴ قاری عبد الولی صاحب شہید

مسموع ہوا ہے کہ زمانہ سابق مین بہت روز تک آپ یہان رہتے تھے

بعد یہان سے بخدمت اپنی کوتوالی اورنگ آباد کو گئے اور سکھونکی
ناقابل ہاتہون سے بڑی دلیری و مستقل مزاجی کے ساتہہ اورنگ آباد
ہی مین آپ شہید ہوے اور وہین مدفون ہین۔ اکثر لوگون سے
وہان آپکے اوصاف حمیدہ کا ذکر خیر سننے مین آیا اور یہان بہی
جسقدر حالات شہید کے سنے جاتے ہین اون تمام سے
ثابت ہوتا ہے کہ آپ کو فن سپہ گری مین کمال تہا اور آپ
قاری بہی تہے۔ چنانچہ بعض لائق شاگردون نے آپ کے
اورنگ آباد مین ہمین قرآن مجید سُنایا اور بعض نے یہان بہی۔
اگرچہ پڑہنے مین ہرایک کے ہندی لہجہ ظاہر ہوتا ہے تاہم ہرایک
اپنی اپنی طرز پر اچہا پڑہتے ہین جس سے ہمین یقین ہوتا ہے کہ
شہید بہی خوب قرأت و تلاوت قرآن فرماتے ہونگے۔ مختلف
کوائف صحیحہ سے یہہ بہی ہمپر ثابت ہوا ہے کہ آپ اعلےٰ درجہ کے

دلیر اور شجیع تھے اور ساتھہ اس کے نہایت باخدا اور متقی اور عیب گویون
سے محفوظ۔ جس سے ہمین ضرور ہوا کہ فہرست اہل التقا و اہل کمال
مین آپ کا نام بھی درج کرین اور آپ کو ذکر خیر سے ہمیشہ یاد
وطن اصلی آپ کا رامپور تھا۔ خدا ے تعالی مرحوم کو غریق رحمت
فرماے۔

## (۳۴) حافظ محمد جان طلبہ الرحمن

حافظ صاحب مرحوم کی بھی اکثر لوگون سے یہان تعریف سنی
جاتی ہے کہ آپ بہت ہی عمدگی کے ساتھہ قرآن مجید تلاوت فرماتے تھے
اور خوش گلو تھے اور خوش نویس بھی۔ چنانچہ بعض عربی قطعات
تو ہمنے بھی خاص مرحوم کے ہاتھہ کے بچشم خود دیکھے ہین۔
مولوی سید حسین صاحب سر رشتہ دار محکمہ دار القضا بلدہ مرحوم
کے داماد ہین اور بہت ہی لایق و ذی مروت شخص ہین ممکن نہین

کہ آپ کے حالات و معاملات کے متعلق اسوقت ہم قلم کو اپنے آگے بڑہا سکین۔

غرض جو باتین عمدہ عمدہ لوگون مین علی الخصوص سادات کرام و شرفای عظام مین ہونی چاہئین۔ وہ تمام سید صاحب موصوف مین بقضا موجود ہین جس سے یقین ہوتا ہے کہ حافظ صاحب مرحوم بھی بڑے شریف اور قابل شخص ہونگے خداے تعالیٰ اونکو غریق رحمت فرماے۔ زیادہ ازین یاد مولی ازہمہ اولی۔ جملہ حضرات مذکورین کے کمالات ظاہری و باطنی ظاہر ہونے سے مین بے انتہا محظوظ ہوا۔ اور ساتھہ اس کے ان مین سے بعض احباب کی خاص توجہ دلی و قدر دانی فرماتے سے مشکور بہی۔ و نیز اون حضرات سے بہی مین مسرور اور مشکور ہون کہ جو راقم ہذا سے بوجہ اللہ و بمحبۃ کلام اللہ محبت رکہتے ہین

مگر افسوس ہے کہ اس مختصر تصنیف مین بخوف طوالت اونکے حالات
مین یہان نہین لکھہ سکا مگر معین حقیقی سے مجھے امید ہے کہ آئندہ
موقع تالیف وتصنیف پر اگر خدا کو منظور ہوا تو اوسکی مدد سے
مافی الذہن جو حضرات معززین باقی رہگئے ہین اونکے حالات مع کمالات
بیان کئے جاوینگے۔ خداے تعالیٰ اس دولت آصفیہ کو ابدالآباد
قایم رکھے اور نظر بد سے محفوظ۔ کہ جسکے وجود سے ہر قسم کے
اصحاب کمالات یہان موجود ہین اور بہت ہی خوب مجمع علما وفضلا
کا اس وقت یہان خدا کے فضل وکرم سے نظر آرہا ہے۔ باوجود
اس کے ھل من مزید کا شور وغل ہے اور ہر ایک اہل کمال
کے یہان اچھی قدر ہوتی ہے۔ اللّٰھم زد فزد۔
غرض ہر طرح سے للہ الحمد عنایات ذوالجلال شامل حال ہے
اور سب باتین یہانکی بفضلہ تعالیٰ درست واصلاح شدہ نظر آتی ہین

مگر بعض باتین زمانہ حال کے لحاظ سے جدید انتظام وسخت اصلاح
طلب بھی معلوم ہوتی ہین جن کی اصلاح حکام وقت کی ادنی توجہ
پر موقوف ہے اور اون کی اصلاح کا وقت آنا بھی شرط ہے
اس لئے ظاہر کرنا اون باتون کا اسوقت غیر ضروری وعندالضرورت
ضروری متصور ہوتا ہے لہذا آیندہ بروقت موقعہ اصلاح وصلاح
اون امور کا مسطور کرنا ہمین ضرور ہوگا بالفعل اتنے ہی مضمون پر
ہم اکتفا کرتے ہین۔ اور اس تشکر نامہ کو اس شعر پر ختم

شعر

کسبِ کمال کن کہ عزیزِ جہان شوی۔
کس بے کمال ہیچ نیرزد عزیز من

| ایضاً بزبان عربی |
|---|
| العلم مغرس کل فخر فاجتھد |

# یادداشت

اگرچہ اُردو تحریرات کا مجھے کم اتفاق ہوا ہے تاہم اسوقت کے مناسب
اُردو زبان مین یہ کتاب لکھی گئی ہے اور علم تجوید وغیرہ مین یہ پہلی کتاب
ہے جو زمانہ حال کے مطابق بامحاورہ اُردو مین بخیال تفہیم اہل ہند
و بغرض فائدہ خاص وعام ایک نئی طرز سے تیار ہوئی ہی اور بفضلہ تعالیٰ
ہر سہ حصص اس کتاب کے نہایت مستند وصحیح ہین اور کلمات زوائد و
مہملات ومبالغہ سے بالکل پاک وصاف ہین جنکو اس وقت بحیثیت
مجموعی ایک قسم کا نیا تحفہ کہنا یا سمجھنا غالباً نامناسب نہ ہوگا ولاریب فیہ
اور یہہ تحفہ طلاب دکن کی خدمت مین خصوصاً و دیگر احباب اہل اسلام
کی خدمات مین عموماً پیش ہوتا ہی گر قبول افتد زہے عز و شرف
والسلام علی البررۃ الکرام وبہ الختام محمد سلیمان علوی

عفاعنہ الولی ۱۲ ربیع الاول ۱۳۱۷ھ ہجری

# اعلان

۱ دو حصه پہلے اور یہه حصه بہی رجسٹری شده ہے کوئی صاحب زیاده شوق مین آکر زحمت طبع نه اوٹہاوین جسقدر جلدین ان حصون کی مطلوب ومرغوب ہون بلا تامل منگوالین۔

۲ جاے اس کتاب کے ملنے کی یه قرار پائی ہے اندرون چارکمان بلده حیدرآباد دکن شاپ سید عبدالرزاق اینڈ کمپنی۔

ونیز مصنف صاحب کو لکہنے سے بہی غالباً ملجاویگی۔

۳ جس کتاب مین ہماری یہه مهر نه ہوگی وه لاکلام مسروقه متصور ہوگی۔ اس کا ہرایک کو خیال رہے

## المعلن

خادم الحکما محمد عنایت الله خان

# صحت نامہ حصہ سوم تشکر نامہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۲ | تتبتدی | نبتدی | اس حصۂ سوم کی چند |
| ایضاً | ۹ | المؤمنین | المؤمنین | غلطیون کا بھی خیال |
| ایضاً | ۱۰ | امہمتا | الممتا | رکھے گا اور بوقت مطالعہ |
| ۳ | ۶ | رائتھم | رأیتھم | ان کو درست فرمالیجئے گا |
| ایضاً | ۹ | الساور | اساورا | (مؤلف) |
| ایضاً | ۲ | وسبے | وبے | |
| ایضاً | ۶ | رائت | رَاَیْتَ | |
| ایضاً | ایضاً | ثم رائت | ثَمَّ رَاَیْتَ | |
| ایضاً | ۸ | سقٰھم | سَقٰھُمْ | |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ٣ | ١٠ | از هذا | ان هٰذا | |
| ٤ | ٨ | خَيُرٌ | خَيرٌ | |
| ايضاً | ١٠ | علية | عليه | |
| ٩ | ٩ | أعطم | اعظم | |
| ١٢ | ١ | كامل | کاتَلُ | |
| ١٢ | ٨ | تلّمع | ملمّع | |
| ١٤ | ٣ | تهها | تهتها | |
| ٣٠ | ٥ | ممتار | ممتاز | |
| ٣٥ | ٣ | گارنکو | گارونکو | |
| ٣٦ | ١ | اخر | آخر | |
| ٣٧ | ٣ | ماولٰی | ماوی | |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷ | ۴ | بہ سی | لیسے | |
| ۳۸ | ۶ | واقعش | رافعش | |
| ۵۳ | ۱۱ | عزاز | اعزاز | |
| ۵۸ | ۱۲ | ان اللہ | انّ للہ | |
| ایضاً | ایضاً | رجال | رجلو | |
| ۸۳ | ۳ | قال رسول | قال الرسول | |
| ۱۰۱ | ۳ | بمقام | مقام | |
| ۱۰۴ | ۱۲ | ہی اتفاق | اتفاق | |
| ۱۰۸ | ۵ | آپ لے | آپ کے | |
| ۱۱۱ | ۱۲ | بوجہ اللہ | لوجہ اللہ | |

تمت بالخیر